# دیگر

## (برائے سحر)

ترکیب :- جس شخص پر سحر کا اثر ہو اس مریض پر سب سورتیں پڑھ کر دم کرے اور پانی پر علیحدہ دوبارہ پڑھ کر دم کر کے مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ صحتیاب ہو گا دم کیے ہوئے پانی کو ۱۲ گھنٹہ میں ایک ایک گھونٹ استعمال کرا کر ختم کر دے۔

(نوٹ) مریض پر پڑھ کر علیحدہ دم کیا جائے گا۔ اور پانی پر دم کر کے علیحدہ اتنی ہی تعداد میں پڑھا جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ایک بار سورۃ فاتحہ (یعنی الحمد شریف) سات بار آیۃ الکرسی۔ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تک سات بار سورۃ قُلْ یٰاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ سات بار سورۃ اخلاص (یعنی قُلْ ھُوَ اللّٰہ شریف) سات بار۔ سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ سات بار سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ سات بار۔

اس عمل کو اسی طرح سات روز تک مسلسل کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ صحت کامل ہو جائے گی۔

---



# برائے حفاظت

## عمل

### (برائے حفاظت)

ترکیب :- ایک مرتبہ جس نے اس کو روزانہ پڑھ لیا وہ باری تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا۔ مجرب ہے (گھر میں ہو یا سفر میں)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَنْ یَّقُوْلَ جَعَلْتُ نَفْسِیْ وَاِیْمَانِیْ وَجَمِیْعَ مَا عِنْدِیْ مِنَ النِّعَمِ فِیْ حِصْنِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یُرَامُ وَفِیْ جِوَارِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یُحْقَرُ وَفِیْ نِعَمِ اللّٰہِ الَّتِیْ لَا تُدْرَكُ وَفِیْ سِتْرِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یُهْتَكُ وَفِیْ حُبِّ اللّٰہِ الْمَنِیْعِ وَفِیْ وَدَائِعِ اللّٰہِ الَّتِیْ لَا تُضِیْعُ وَجَوَارُ اللّٰہِ مَحْفُوْظٌ وَمَنْ اَعْتَصَمَ بِاللّٰہِ مَعْصُوْمٌ وَجَلَّ جَلَالُہٗ وَلَا یَخْلُوْ مَکَانٌ مِنَ اللّٰہِ وَذَلَّتْ زِلَّاً لِکُلِّ عَیْنٍ۔ نَظَرَتْنِیْ بِاِذْنِ اللّٰہِ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ فَسَیَکْفِیْکَهُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ حَسْبِیَ اللّٰہُ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ وَلَا سَبَقَ لِاَمْرِ اللّٰہِ شَیْءٌ اَللّٰہُ الْقَاھِرُ اللّٰہِ الْغَالِبُ اَللّٰہُ الْمُذِلُّ کُلَّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ نَاصِرُ الْحَقِّ حَیْثُ کَانَ بِہٖ الْحَوْلُ وَالْقُوَّۃُ اِنْ کَانَتْ اِلَّا صَیْحَۃً وَّاحِدَۃً فَاِذَا ھُمْ جَمِیْعٌ لَّدَیْنَا مُحْضَرُوْنَ ط

# دیگر

(عمل برائے حفاظت از شرور سارق و درندہ)

ترکیب: جس شخص کا سفر کا ارادہ ہو اور اس کو چوروں اور ایذا رساں جانوروں کا خوف ہو تو اس کو چاہیے کہ راستے کے بیچ میں چلے اور رخ قبلہ کی طرف رکھے اور اس دعا کو پڑھتا رہے جس نے اس دعا کو پڑھا خدا تعالیٰ اس کی حفاظت کرے گا اور سفر سے سلامتی کے ساتھ اپنی اہل میں لوٹ آوے گا۔

دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمْ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ صَلٰوةً تَعْصِمُنَا بِهَا مِنَ الْاٰفَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ تَوَسَّلْتُ اِلَيْكَ بِاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَمَامِيْ اَبَدًا وَّاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ وَّرَاءِ اِكْتَافِيْ مَدَدًا وَّاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ عَنْ يَّمِيْنِيْ تَحْرُزُ الْمَالِ وَالْوَلَدِ وَاَلْفِ اَلْفِ عَنْ يَّسَارِيْ تَحْرُسُنِيْ مِنَ الشَّدَائِدِ اَبَدًا اِنِّيْ دَخَلْتُ فِيْ دِرْعِ اللّٰهِ الْحَصِيْنِ الْاَزَلِيْ وَدَخَلْتُ فِيْ حِفْظِ اللّٰهِ صُنْدُوْقِ الْعَفْوِ وَاَقْفَالِهٖ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مِفْتَاحِهٖ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۵



# دیگر

(برائے حفاظت)

ترکیب:۔ جو شخص دشمنوں کے شر سے اور چوروں کے شر سے بچنا چاہے تو اس کو چاہیے کہ اس کو لکھ کر بازو پر باندھے یا اس کو روزانہ ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے خداوند کریم کے فضل و کرم سے جمیع برائیوں سے محفوظ ہمیشہ رہے گا اور کوئی شے اس کو ضرر رساں نہ ہو گی۔

وہ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ اَلْحَفِيْظُ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ط وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً ط اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ط وَجَعَلْنَا السَّمَآءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا ط فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا ط وَهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ط لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ط اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ط اَللّٰهُ حَفِيْظٌ حَافِظٌ وَاِنَّا عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ط

# دیگر

(برائے حفاظت)

ترکیب:۔ جو شخص ان آیات شریفہ کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے گا۔ وہ

انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کے شر سے ہر طرح محفوظ و مامون رہے گا۔

ایں آیات برائے ہر چیز نافع است :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ط
فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○ط وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَیْطٰنٍ
مَّارِدٍ وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ○ وَحَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ
شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ
مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ وَیُرْسِلُ عَلَیْكُمْ حَفَظَةً اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی كُلِّ
شَیْءٍ حَفِیْظٌ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ مِّنْ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ یَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ
اَمْرِ اللّٰہِ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ وَكُنَّا لَهُمْ حٰفِظِیْنَ
وَرَبُّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ اَللّٰہُ حَفِیْظٌ عَلَیْهِمْ وَمَا اَنْتَ عَلَیْهِمْ بِوَكِیْلٍ
وَعِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِیْظٌ وَاِنَّ عَلَیْكُمْ لَحٰفِظِیْنَ ○ط

## دیگر

(برائے حفاظت)

ترکیب :۔ جو شخص سفر کی حالت میں اس اسم حفیظ کو سات مرتبہ پڑھے گا وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا پڑھتے وقت چاروں طرف ہاتھ سے اشارہ کرتا جائے جو شخص اپنی سواری یا مکان یا صندوق میں اس دعا کو رکھے گا چوری ہونے سے محفوظ رہے گا یہ عمل عجیب و غریب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ قَدِیْمٌ اَزَلِیٌّ حَیٌّ قَیُّوْمٌ لَا یَنَامُ



## دیگر

(برائے امن سفر و قیام)

سُوْرَۃِ یٰسٓ ۔ سُوْرَۃِ صف ۔ سُوْرَۃِ لایلف ہر ایک سورۃ کو ایک ایک مرتبہ پڑھنے سے ہر آفت سے مامون رہے گا۔

مجرب ہے۔

## برائے دردِ سر

ترکیب :۔ اس کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کپڑے میں سی کر عورت کی چوٹی میں باندھے اگر مرد کے سر میں درد ہو تو سر میں باندھے۔

مجرّب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ بِسْمِ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ الْمَنَّانِ بِسْمِ اللّٰہِ
الرَّفِیْعِ الشَّانِ ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَشْغَلُهٗ شَاْنٌ عَنْ شَاْنٍ تَشَعَّشَعَتِ
الْاَرْضُ بِنُوْرِ اللّٰہِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰہُ نَفَدَتْ حُجَّةُ اللّٰہِ وَظَهَرَ اَمْرُ اللّٰہِ
وَتَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰہِ وَبَقِیَ وَجْهُ اللّٰہِ اُخْرُجْ اَیُّهَا الْوَجَعُ بِحَقِّ حَقِّ اللّٰہِ
وَبِنُوْرِ وَجْهِ اللّٰہِ وَبِمَا جَرٰی بِهِ الْقَلَمُ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ اِلٰی خَیْرِ خَلْقِ اللّٰہِ
اُسْكُنْ اَیُّهَا الْوَجَعُ بِمَا سَكَنَ عَرْشُ الرَّحْمٰنِ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی الَّیْلِ
وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○ط وَیَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ یَنْسِفُهَا
رَبِّیْ نَسْفًا فَیَذَرُهَا قَاعًا صَفْصَفًا لَا تَرٰی فِیْهَا عِوَجًا وَّلَا اَمْتًا ○

اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّکَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاکِنًا اِنْ
یَّشَآءُ یُسْکِنِ الرِّیْحَ ۚ

## دیگر

(برائے آدھے سر کا درد)

ترکیب :۔ موم جامہ کر کے جس طرف درد ہو اس طرف باندھا جائے یا ٹوپی میں رکھ لیا جائے یہ نقش اس طرف باندھا یا رکھا جائے گا جس طرف آدھے سر میں درد ہو۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۱۱۵ | ۵۱۱۵ | ۵۱۱۵ |
| ۵۱۱۵ | ۵۱۱۵ | ۵۱۱۵ |
| ۵۱۱۵ | ۵۱۱۵ | ۵۱۱۵ |

## دیگر

(آدھے سر کا درد)

ترکیب :۔ اس نقش کو لکھ کر موم جامہ میں لپیٹ کر باندھے بفضلہٖ تعالیٰ



درد سر جاتا رہے گا۔ یہ نقش اس طرف باندھا جائے گا وہ جس طرف آدھے سر میں درد ہوگا۔




## دیگر

(آدھے سر کے درد کے واسطے)

ترکیب :۔ سورج نکلنے سے پہلے جس شخص کے آدھے سر میں درد ہو اس کے درد کی جگہ دم کیا جائے گا گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے گا وہ یہ ہے۔

کالی چڑیا پہاڑ کی چن چن کنکر کھائے
دہائی خدا کی درد آدھا سیسی جائے

ایک ہی دن میں تین مرتبہ اسی وقت یہ عمل کیا جائے گا یعنی تین مرتبہ ۱۱، ۱۱ بار کل ۳۳ بار۔ انشاء اللہ مریض کو پہلے ہی دن ورنہ دوسرے تیسرے دن تو بالکل آرام ہو جائے گا۔

مجرب اور آزمودہ ہے۔

## دیگر

(برائے درد بدن)

ترکیب:۔ جہاں درد ہو موم جامہ کر کے اس جگہ باندھا جائے گا۔
مجرب ہے وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا ربُّ | ۸ ۷ ۷ ۷ ۸<br>یا شافی<br>۶۳۳ | یا رحیمُ |

## دیگر

(برائے درد سر)

ترکیب:۔ موم جامہ کر کے سر میں باندھا جائے گا مجرب ہے وہ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | یا محمدُ | ۳۷ |
| | یا دافعُ البلیّات | |



## دیگر

(برائے درد سر)

ترکیب:۔ موم جامہ کر کے سر میں باندھے۔ مجرب ہے
وہ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ |
| یا غفورُ | یا غفورُ | یا غفورُ | یا غفورُ | یا غفورُ |
| یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ |
| یا غفورُ | یا غفورُ | یا غفورُ | یا غفورُ | یا غفورُ |
| یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ | یا اللہُ |

## دیگر

(برائے درد سر)

ترکیب:۔ اس دعا کو پڑھ کر دم کرے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاءاللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔ پڑھنے کی تعداد ۵ یا سات برابر ہے۔ مرد لکھ کر اپنے سر میں باندھے اور عورت اپنی چوٹی میں باندھے۔ یا سر میں باندھے، بہت مجرب ہے۔

وہ دعا یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ وَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ کُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ۔

## دیگر

(برائے درد سر)

(آدھے سر کے درد کے لیے)

ترکیب :- عمل مندرجہ ذیل کو گیارہ بار پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ تین دن میں بالکل جاتا رہے گا مجرب اور آزمودہ ہے۔

کالی چڑیا کلچڑی کالا پھل کھائے

برکت محمدؐ صاحب سے آدھا سیسی جائے

## دیگر

(برائے درد ڈاڑھ)

ترکیب :- اگر ڈاڑھ میں درد ہو تو اس کے تین طریقے ہیں :-

اوّل طریقہ :- ڈاڑھ کے درد کے لیے اس رخسارے پر ہاتھ رکھے جس طرف درد ہو اور سات بار کہے۔

اَللّٰھُمَّ اِذْھَبْ عَنْہُ سُوْءَ مَا یَجِدُ وَمَخْشَہٗ



بِدَعْوَتِ نَبِیِّكَ الْمَکِیْنِ الْمُبَارَكِ عِنْدَكَ

انشاء اللہ تعالیٰ فی الفور شفا پائے گا مجرب ہے۔

دوسرا طریقہ :- یہ ہے کہ داہنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی درد والے دانتوں پر رکھ کر کہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ وَبِاللّٰہِ اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ وَجَلَالِكَ وَقُدْرَتِكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ فَاِنَّ مَرْیَمَ لَمْ تَلِدْ غَیْرَ عِیْسٰی مِنْ رُوْحِكَ وَبِکَلِمَاتِكَ اَنْ تَکْشِفَ مَا یَلْقٰی فُلَانُ بْنُ فُلَانٍ اَوْ تَلْقٰی فُلَانَۃُ بِنْتُ فُلَانَۃَ مِنَ الضُّرِّ ○ط

تیسرا طریقہ :- یہ ہے کہ جس رخسارہ کی طرف درد ہو اس پر انگلی سے لکھے۔

وَلَہٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّھَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○ط

## دیگر

(آدھے سر کے درد کے لیے)

ترکیب :- یہ نقش درد شقیقہ (درد سر آدھا سیسی) کے لیے مجرب ہے اس نقش کو موم جامہ کر کے اس طرف باندھے جس طرف درد ہو۔

| | | |
|---|---|---|
| جَلْسًا | عَلْسًا | عَمْسًا |

---

## دیگر

(برائے درد سر)

ترکیب:۔ اس نقش معظم کو باوضو زعفران وگلاب سے لکھ کر یا روشنائی سے لکھ کر سر میں باندھے۔ عورت اپنی چوٹی یا سر میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد دور ہو جائے گا۔ مجرب المجرب ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

اُسْکُنْ اَیُّھَا الْوَجَعُ بِمَا سَکَنَ عَرْشُ الرَّحْمٰنِ وَلَهٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّھَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝ اِنْ یَّشَاْ یُسْکِنِ الرِّیْحَ ۝

## دیگر

(برائے دردِ سر)

ترکیب:۔ یہ طلسم لکھ کر سر پر باندھیں درد سر دور ہو جائے گا مجرب ہے۔

۱۱ ۱۹ ۷۹ ۹۱۱ ۱۱۹۱ صلعا

۱۳ ۹۱ ۹۱ ۱ ط ط ۱۱



## دیگر

(برائے جملہ امراض اور جمیع حاجات اور تمام بلاء ومصیبت

ترکیب:۔ اس نقش معظم کو باوضو زعفران وگلاب سے لکھ کر بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ جملہ امراض اور جمیع حاجات اور تمام بلا ومصیبت کے لیے مجرب المجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۳ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

## دیگر

(برائے درد سر)

ترکیب:۔ جس کے سر میں درد ہو تو مقام درد پر ہاتھ رکھ کر اس آیتِ شریفہ کو ۳ مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔ اس کے علاوہ جسم کے کسی حصہ میں بھی درد ہو درد کی جگہ ہاتھ رکھ کر اس آیتِ شریفہ کو پڑھ کر دم کیا جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ دردِ سر اور تمام دردوں کے لیے مجرب ہے اور جملہ امراض کیلیے بھی دم کرنا ان آیات کا

مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

## دیگر

### برائے دردِ سر و آدھے سر کا درد
### و بخار و ناف ٹل جانا و دردِ زہ

ترکیب:۔ سر کے درد کے لیے اس عبارت کو لکھ کر جس جگہ درد ہو باندھا جائے اور آدھے سر کے درد کے لیے جس طرف درد ہو درد کی جانب باندھا جائے بخار کیلیے اس کو لکھ کر مرد اپنے داہنے بازو پر اور عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے اور اگر ناف ٹل جائے تو اس کو لکھ کر ناف پر باندھے اور اگر دردِ زہ ہو تو ران میں باندھے اور بچہ ہونے کے فوراً بعد کھول دیا جائے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

محمد محمد
اللھم محمد صل
یا محمد محمد محمد
محمد علی محمد محمد
محمد

مجرب اور آزمودہ ہے۔

## دیگر

### (برائے دردِ سر)

ترکیب:۔ اگر کسی شخص کے سر میں درد ہو یا جسم کے کسی حصہ میں درد ہو یا بیمار ہو تو پہلے تین بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ کہے بعدہٗ یہ دعا پڑھ کے دم



کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت پاوے
وہ دعاء برتر یہ ہے:۔

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ
مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ ۝

## دیگر

### (برائے دردِ سر)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ میرے سر میں درد کبھی نہ ہو وہ شخص فجر کی نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر اور اسی طرح مغرب کی نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر سات سات مرتبہ اس آیت شریفہ کو پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نہ کبھی سر میں درد ہوگا نہ کبھی آنکھیں دکھیں گی۔

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ لَهُ الْمُلْكُ
وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

## دیگر

### (آدھے سر کے درد کے لیے)

ترکیب:۔ اس نقشِ مکرم کو دردِ شقیقہ کے لیے ساعت مشتری میں لکھیں۔ اور جس طرف سر میں درد ہو باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ

شفایاب ہوگا۔

وہ نقش یہ ہے:۔

جبرئیلؑ ۷۸۶ میکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۳۷ | ۱۶۵۰ | ۱۶۴۷ | ۱۶۴۴ |
| ۱۶۴۸ | ۱۶۴۳ | ۱۶۳۸ | ۱۶۴۹ |
| ۱۶۴۲ | ۱۶۴۵ | ۱۶۵۲ | ۱۶۳۹ |
| ۱۶۵۱ | ۱۶۴۰ | ۱۶۴۱ | ۱۶۴۶ |

عزرائیلؑ اسرافیلؑ

## دیگر

(آدھے سر کے درد کے لیے)

ترکیب:۔ اس نقش کو ساعت مشتری میں لکھ کر موم جامہ میں لپیٹ کر جس طرف درد ہو باندھیں یہ تعویز سورج نکلنے سے پہلے بندھے گا شام کو کھول ڈالیں اس طرح تین یوم برابر کریں انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہوگا مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |
| یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب | یاحبیب |



# برائے رہائی قیدی

## عمل

(قیدی کی رہائی کے واسطے)

ترکیب:۔ قیدی کی رہائی کے لیے اوّل و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک سو چار مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔ قیدی رہائی پائے گا۔

یَا غِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَۃٍ وَّمُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَۃٍ مُّنَادِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّۃٍ وَّرَجَائِیْ عِیْنَ تَقْطَعُ حِیْلَتِیْ ؕ

## دیگر

(قیدی کی رہائی کے واسطے)

ترکیب:۔ پنجگانہ نمازیں پانچوں وقت سو مرتبہ سات دن تک پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ رہائی ہوگی۔ آیت یہ ہے:۔

یٰبَنِیَّ لَا تَدْخُلُوْا مِنْ بَابٍ وَّاحِدٍ وَّادْخُلُوْا مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَۃٍ وَمَا اُغْنِیْ عَنْکُمْ مِّنَ اللّٰہِ مِنْ شَیْءٍ اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰہِ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَعَلَیْہِ فَلْیَتَوَکَّلِ الْمُتَوَکِّلُوْنَ یَا خَالِصُ یَا مُخْلِصُ ؕ

## دیگر

(قیدی کی رہائی کے واسطے)

ترکیب:۔ اس نقش کو لکھنے کا جب ارادہ ہو تو باقاعدہ غسل کرے، اور باطہارت قبلہ رُو ہو کر لکھے اور لوبان سلگائے تھوڑا سا عطر بھی لباس میں معطر کرے تو بہتر ہے واللہ اعلم۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۱۲۸ | ۲۱۱۳۳ | ۲۱۱۳۵ | ۲۱۱۳۱ |
| ۲۱۱۳۴ | ۲۱۱۲۳ | ۲۱۱۲۷ | ۲۱۱۳۳ |
| ۲۱۱۲۳ | ۲۱۱۳۷ | ۲۱۱۳۰ | ۲۱۱۲۹ |
| ۲۱۱۳۱ | ۲۱۱۲۵ | ۲۱۱۳۴ | ۲۱۱۳۶ |

## دیگر

(قیدی کی رہائی کے واسطے)

ترکیب:۔ جب کوئی قید ہو جائے یہ عزیمت لکھ کر قیدی کے بازو پر باندھے۔ وہ یہ ہے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ خَیْرَ مَا صَنَعَ صَانِعٌ بِیْ۔

## دیگر

(قیدی کی رہائی کے واسطے)

ترکیب:۔ جو کوئی ناحق قید ہو جائے ہر روز ہزار بار یہ کلمات کہے۔



یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ وَیَا نَاصِرَ الْمَظْلُوْمِیْنَ اُنْصُرْنِیْ بِفَضْلِکَ۔

انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد قید سے چھوٹ جائے گا۔

# برائے قرار پائے حمل

## عمل

(برائے استقرارِ حمل)

ترکیب:۔ اگر کسی عورت کو حمل نہ رہتا ہو یا ضائع ہو جایا کرتا ہو تو اس نقشِ معظم کو لکھ کر عورت کے گلے میں یا کمر میں باندھیں۔ مجرب ہے۔

شیرینی پر حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کی فاتحہ دے کر نقشِ مکرم کو لکھے:۔

| | | |
|---|---|---|
| میکائیل | اِلٰہِیْ بِحُرْمَةِ عَبْدُ الْکَرِیْمِ وَنُوْحٌ کَرِیْمٌ | جبرائیل |
| عبد الجلیل خلیل / الٰہی بحرمة ابراہیم کریم | ۱۱ ع ۱۱ ۱۱ ع ۱<br>یَا مُجْمِلُ یَا مُحْسِنُ<br>یَا حَیُّ — یَا قَیُّوْمُ<br>یَا قَائِمُ یَا قَائِمُ | عبد الخلیل خلیل / الٰہی بحرمة ابراہیم خلیل |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] |

## دیگر

### (برائے حمل)

ترکیب:۔ اگر کسی عورت کو حمل نہ رہتا ہو یا ضائع ہو جاتا ہو تو اس نقشِ مکرّم کو لکھ کر کمر میں باندھنا۔ مطلب پورا ہوگا۔ لیکن اس نقشِ عددی کو بھی جو نیچے لکھا ہے ضرور ضرور لکھنا چاہیے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم | یا حکیم |
| یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع | یا مطیع |
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |
| یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن | یا رحمٰن |



## دیگر

### (برائے حمل)

ترکیب:۔ جس عورت کا حمل گر جاتا ہو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی کمر میں باندھے نقش ناف کے نیچے رحم پر پڑا رہے وہ نقش یہ ہے:۔






## دیگر

### (برائے حمل)

اسقاط حمل کے لیے مجرّب ہے اگر خون جاری ہو گیا ہو تو ایک سرخ ڈورا حاملہ کے قد کی برابر یعنی پاؤں کے انگوٹھے سے سر تک ناپ کر اس پر سات مرتبہ اس اسم مبارک کو مع کلمہ طیبہ کے دم کریں اور ہر مرتبہ ایک گرہ دیں اور عورت کی کمر میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ برقرار رہے گا اور حمل ساقط نہ ہوگا۔

عمل یہ ہے:۔

اَلصَّبُوْرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

## دیگر

### (برائے حمل)

ترکیب:۔ اگر کسی عورت کو حمل نہ رہتا ہو تو یہ آیت چالیس دن چینی کے پیالے میں لکھ کر پلائیں اور کاغذ پر لکھ کر کمر میں باندھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ حمل قرار پائے گا آیت یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ لِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ یَہَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّیَہَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّکُوْرَ ۝ اَوْ یُزَوِّجُہُمْ ذُکْرَانًا وَّاِنَاثًا وَیَجْعَلُ مَنْ یَّشَآءُ عَقِیْمًا ۝ اِنَّہٗ عَلِیْمٌ قَدِیْرٌ ۝

# دیگر

## (برائے حمل)

ترکیب :۔ اگر کسی کے گھر لڑکی پیدا ہوتی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ لڑکا ہو تو وہ حمل کے پہلے یا دوسرے یا تیسرے مہینے اس آیت کو لکھ کر عورت کی کمر میں باندھیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ فَاَوْجَسَ مِنْهُمْ خِیْفَةً ط قَالُوْا لَا تَخَفْ ط وَبَشَّرُوْهُ بِغُلٰمٍ عَلِیْمٍ ط فَاَقْبَلَتِ امْرَاَتُهٗ فِیْ صَرَّةٍ فَصَكَّتْ وَجْهَهَا وَقَالَتْ عَجُوْزٌ عَقِیْمٌ ○ قَالُوْا كَذٰلِكِ ط قَالَ رَبُّكِ ط اِنَّهٗ هُوَ الْحَكِیْمُ الْعَلِیْمُ ط

# دیگر

## (برائے حمل)

ترکیب :۔ عورت کے حمل ٹھہرنے کے لیے چینی کے برتن پر یہ نقش مثلث لکھے اور اس کے نیچے نو حروف الف سے لے کر طا تک نو سطروں میں اس طرح لکھے۔

پھر سورۂ آلِ عمران پڑھے اور پانی سے دھو کر پلائے۔ اللہ کے



فضل سے حاملہ ہو۔ شکل یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ٩ | ٢ |
| ٣ | ۵ | ۷ |
| ٨ | ١ | ۶ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ١ | ٨ |
| ۷ | ۵ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ۴ |

ا
اب
ابج
ابجد
ابجدھ
ابجدھو
ابجدھوز
ابجدھوزح
ابجدھوزحط

ان دونوں مثلث نقشوں میں سے چاہے جو نقش نقل کر دیا جائے ان دونوں میں صرف پر کرنے کا فرق ہے۔ نقش دونوں ایک ہیں۔

# دیگر

## (برائے حمل)

ترکیب :۔ یہ اسم مبارک عورت کی گردن یعنی گلے میں ڈالے جب اپنے شوہر

کے پاس جائے گی حاملہ ہوگی اسی طرح اگر درخت بے پھل پر لٹکائے تو بحکمِ خدا سے بارور ہو۔ اسم یہ ہے :۔

منا منا خ ج ز

## دیگر

(برائے حمل)

ترکیب :۔ اگر کوئی شخص اس دعا یا عبارت کو لکھ کر اس عورت کو جس کے اولاد نہ ہوتی ہو) دے اور وہ موم جامہ اس کو کر کے اپنے گلے میں ڈالے۔

انشاء اللہ تعالیٰ وہ عورت اسی مہینے میں حاملہ ہو گی اور جو کسی درخت میں باندھ دے تو وہ بھی خوب پھلے پھولے گا۔

وہ دعا یا عبارت یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہُوَ ہُوَ ہُوَ ہُوَ ہُوَ ہُوَ ہُوَ

اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ اَللّٰہُ

حَیٌّ حَیٌّ حَیٌّ حَیٌّ حَیٌّ حَیٌّ حَیٌّ

قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ قَیُّوْمُ

وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ؕ



## دیگر

(حمل کے لیے)

(گنڈا برائے بانجھ)

یعنی جس عورت کے بچہ پیدا ہی نہ ہوتا ہو

ترکیب :۔ جس عورت کے بالکل بچہ پیدا ہی نہ ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ کچے سوت کے چودہ تار سیاہ رنگ کے لے کر اتوار کے دن جو عورت کے پیر کے انگوٹھے سے لے کر پیشانی تک لمبے ہوں دس گرہ دے۔ اور ہر گرہ پر سورۂ فاتحہ یعنی الحمد شریف پوری ایک بار اور سورۂ اخلاص یعنی قُل ہو اللہ شریف سات بار پڑھے۔ اور ہر گرہ پر دم کرتا جائے۔ اور جب گنڈا بن جائے تو شیرینی پر فاتحہ دے کر بچوں کو تقسیم کر دے۔ اور پھر اس گنڈا پر تین تین بار اول و آخر درود شریف پڑھ کر سورۂ الحمد سات بار اور چاروں قل یعنی قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ شریف قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پوری ایک بار پڑھ کر دم کرے اور عورت حیض سے فارغ ہو کر اسی روز یہ عمل کرے یعنی غسل کر کے تھوڑی سی مصری لے کر آدھی آپ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۴۴ | ۴۷ | ۱ |
| ٦' | ۲ | ۷ | ۴۵ |
| ۱ | ۴۹ | ۴۲ | ٦ |
| ۴۳ | ۵ | ۳ | ۴۸ |

کھائے اور آدھی کسی دوسرے بچے کو دے۔ اور پھر گنڈا کمر میں باندھے اور ساتھ ہی اس تعویز کو موم جامہ کرکے اپنے گلے میں ڈالے۔

وہ نقش پچھلے صفحہ پر دیکھیں۔

## دیگر

(برائے حمل)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ اِنَّكَ اَنْتَ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

الٰہی بحرمت محمد و علی والحسن والحسین علیہم السلام یازدہ یعنی گیارہ تعویز لکھ کر گیارہ روز تک گھول کر پلائیں۔

## دیگر

(برائے حمل)

ترکیب:۔ کسی گوشہ میں بیٹھ کر باوضو لکھے۔ اور حاملہ عورت کے



کمر میں باندھے۔ اور تعویز رحم پر پڑا رہے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم سے حمل محفوظ رہے گا۔

وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ فَاللّٰهُ خَیْرٌ حَافِظًا ج وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝ اَللّٰهُمَّ احْفَظْ حَمْلَ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ مِنْ جَمِیْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

آمِیْنَ آمِیْنَ

آمِیْنَ

---

## دیگر

(برائے حمل)

ترکیب:۔ گلاب اور زعفران کے پانی سے ہرن کی جھلی پر لکھے اور حاملہ کی کمر میں باندھے۔ ناف کے نیچے رحم پر تعویز پڑا رہے جو کچھ پیٹ میں ہے۔ تمام آفات اور بلاؤں سے محفوظ رہے اور اگر اسی آیت کریمہ کو لکھ کر لڑکے کے گلے میں باندھے۔ تمام آفات اور بلاؤں سے

حفاظت رہے۔

آیت یہ ہے:۔

إِذْ قَالَتِ امْرَأَتُ عِمْرَانَ رَبِّ إِنِّي نَذَرْتُ لَكَ
مَا فِي بَطْنِي مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّي إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ
الْعَلِيمُ ط فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ إِنِّي وَضَعْتُهَا
أُنْثَىٰ وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ وَلَيْسَ الذَّكَرُ
كَالْأُنْثَىٰ وَإِنِّي سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ وَإِنِّي أُعِيذُهَا
بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ۝ فَتَقَبَّلَهَا
رَبُّهَا بِقَبُولٍ حَسَنٍ وَأَنْبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا وَكَفَّلَهَا
زَكَرِيَّا كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ وَجَدَ
عِنْدَهَا رِزْقًا قَالَ يَا مَرْيَمُ أَنَّىٰ لَكِ هَٰذَا
قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ ط إِنَّ اللَّهَ يَرْزُقُ مَنْ
يَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

## دیگر

(برائے حمل)

ترکیب:۔ ان آیات مبارکہ کو دضو کر کے مشک زعفران اور گلاب سے چینی کی



طشتری پر لکھے اور پاک پانی سے دھو کر مرد اور عورت دونوں کو تین دن متواتر پلائے دونوں کو پلانا زیادہ بہتر ہے اور اگر ایک کو پلائے تب بھی انشاء اللہ مقصود حاصل ہوگا ایک سے مراد عورت کو ضرور پلائے اور یہی لکھ کر عورت مرد دونوں حریر (یعنی ریشم) کے تاگے سے باندھیں مرد اپنے گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھے اور عورت اپنی کمر میں ناف کے نیچے باندھے تاکہ تعویز عورت کے رحم پر پڑا رہے اور جماع یعنی صحبت کے وقت دونوں اپنے اپنے تعویز کھول دیں جب غسل کر چکیں تو پھر باندھ لیں پہلی دوسری یا تیسری شب میں عورت حاملہ ہو جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ۔

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝ هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ قَالَ رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَدُنْكَ
ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ط إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ فَنَادَتْهُ الْمَلَائِكَةُ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فِي الْمِحْرَابِ
أَنَّ اللَّهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيَىٰ مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِنَ اللَّهِ وَسَيِّدًا وَحَصُورًا وَنَبِيًّا
مِنَ الصَّالِحِينَ قَالَ رَبِّ أَنَّىٰ يَكُونُ لِي غُلَامٌ وَقَدْ بَلَغَنِيَ الْكِبَرُ وَامْرَأَتِي عَاقِرٌ
قَالَ كَذَٰلِكَ اللَّهُ يَفْعَلُ مَا يَشَاءُ ط

## دیگر

(برائے حمل)

ترکیب:۔ اگر کسی عورت کا حمل ہر بار گر جاتا ہو تو اس نقشِ مکرم کو لکھ کر حمل کے زمانے میں عورت کی کمر میں باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ برقرار رہے گا اور فرزند ارجمند پیدا ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۲ | ۷۵ | ۷۸ | ۶۵ |
| ۷۷ | ۶۶ | ۷۱ | ۷۶ |
| ۶۷ | ۸۰ | ۷۳ | ۷۰ |
| ۷۴ | ۶۹ | ۶۸ | ۷۹ |

# دیگر

## (برائے حمل)

ترکیب :- اگر حاملہ عورت کا خون جاری ہو جائے اور حمل گر جانیکا خوف ہو تو یہ آیت شریفہ لکھ کر حمل پر باندھے۔
انشاء اللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔
مجرب ہے۔ وہ آیت مبارکہ یہ ہے :-

اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ؕ

# دیگر

## (برائے حمل)

ترکیب :- اگر کسی عورت کو حمل قرار پا گیا ہو اور حمل کے زمانے میں مسان کی شکایت بھی ہو تب بھی حمل کے دو تین ماہ کے وقت کے درمیان اس نقش اور عبارت کو لکھ کر عورت کی کمر میں باندھے اور تعویذ عورت کے رحم پر پڑا رہے۔ البتہ مجامعت یا صحبت کرنے کے وقت اس تعویذ کو کھول دیا جائے اور غسل کرنے کے بعد پھر کمر میں اسی طرح باندھ لیا جائے اور وضع حمل کے وقت یعنی جب بچہ پیدا ہونے لگے تو



اس تعویذ کو کھول لیا جائے اور اسی تعویذ کو نئے کپڑے میں اور نئے ڈورے میں سی کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ بھی محفوظ و مامون رہے گا۔
وہ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۳۱ | ۲۸ | ۲۴ |
| ۲۹ | ۲۳ | ۱۸ | ۳۰ |
| ۲۲ | ۲۶ | فلاں بنت فلاں یعنی حاملہ اور حاملہ کی ماں کا نام | ۱۹ |
| ۳۲ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۷ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ اِذْ قَالَتِ امْرَاَةُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّيْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِيْ بَطْنِيْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّيْ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ الٰہی بحرمت سُوْرَةِ يُوْنُس الٰہی بحرمت سُوْرَةِ هُوْد الٰہی بحرمت سُوْرَةِ يُوْسُف الٰہی بحرمت سُوْرَةِ يٰسٓ الٰہی بحرمتہ سُوْرَةِ مُزَّمِّل الٰہی بحرمت سُوْرَةِ مُدَّثِّر الٰہی بحرمت سُوْرَةِ تَكْوِيْر الٰہی بحرمت سُوْرَةِ وَالشَّمْس الٰہی بحرمت قُلْ يٰاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ لَاۤ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ وَلَاۤ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ وَلَاۤ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَاۤ اَعْبُدُ ؕ

الٰہی بحرمت اینہا انچہ مسان و مسانی در وجود فلاں بنت فلاں مسطولہ شدہ باشد دفع شد۔

## سُورۃ الشّمس

جس عورت کے بچے مرجاتے ہوں اس کے لیے حمل کے پہلے مہینے میں پاؤ بھر دیسی اجوائن آدھ پاؤ سیاہ مرچ۔ ڈھائی پاؤ شہد خالص پر چاند کے شروع میں پیر کے دن اشراق کی نماز کے بعد ۱۳ مرتبہ اس مبارک سورۃ کو پڑھ کر دم کرنا پھر روزانہ ایام حمل میں ایک چٹکی اجوائن کی تین دانے سیاہ مرچ کے ایک انگلی شہد کی روزانہ کھانا نہایت مجرب ہے اگر اشیاء ختم ہو جائیں تو دوبارہ پھر پڑھ کر تیار کر لی جائیں۔

## دیگر

### (برائے حمل)

ترکیب: جس عورت کا حمل گر جاتا ہو اس نقش کو لکھ کر عورت کی کمر میں باندھیں تعویز رحم پر رہے ضرورت کے وقت کھول ڈالے غسل کر کے پھر باندھ لے درد زہ کے موقع پر کھول ڈالے چارپائی کی داہنی پٹی کی طرف باندھ دے جب پہلا نہان یعنی چھٹی نہا چکے تو اس تعویز کو مع ڈورے کے جہاں پانی بہتا ہو یعنی دریا وغیرہ میں بہا دے فاتحہ دے کر کچھ شیرینی بچوں کو تقسیم کر دے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۳۰ | ۲۳ | ۲۰ |
| ۳۲ | ۲۱ | ۲۶ | ۳۱ |
| ۲۲ | ۲۵ | ۲۸ | ۲۵ |
| ۲۹ | ۲۴ | ۲۳ | ۲۴ |



## دیگر

### (برائے حمل)

ترکیب: جس عورت کے بچہ نہ ہوتا ہو تو شیریں انار کی چار پھانکیں اس طرح کی جائیں کہ وہ جدا نہ ہوں غنچہ یعنی کلی کی طرح ہو جائیں۔

تب بسم اللہ پڑھ کر سورۃ یٰسٓ شریف پڑھیں۔

جب اوّل مُبِیْن پر پہنچیں تو انار پر دم کریں پھر شروع سے پڑھیں اور دوسری مُبِیْن پر پہنچ کر دم کریں اس طرح ساتوں مُبِیْن پر دم کریں۔

سات مبین ختم ہونے پر آخر میں ایک بار پوری سورۃ یٰسٓ شریف پڑھ کر دم کریں یعنی شروع سے لے کر آخر تک پڑھ کر دم کیا جائے۔

اور پھر پاؤ سیر کشمش اور پاؤ سیر بھنے ہوئے چنے لے کر ان پر فاتحہ دیں یعنی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے لے کر آج تک تمام اولیاء اللہ اور کل مومن مردوں اور کل مومن عورتوں کی روحوں کی ثواب پہنچائیں۔ اور ان دونوں چیزوں کو چھوٹے بچوں میں بانٹ دیں۔

اور یہ عمل اس وقت کیا جائے جب عورت حیض سے پاک ہو کر غسل کرنیوالی ہو۔ اور پھر اس انار کو زن عقیمہ کو غسلِ حیض کے بعد کھلائیں۔

اللہ تعالیٰ لڑکا عطا فرمائے گا۔

# براۓ مسان

## عمل

(براۓ مسان)

ترکیب:- جن بچوں کو سوکھے کا مرض ہوجاتا ہے اور وہ سوکھ کر کانٹا ہوجاتے ہیں اور مرجاتے ہیں ان بچوں کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈال دیا جائے، تو انشاءاللہ تعالیٰ محفوظ رہیں گے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۲۶۴۷ | ۱ |
| ۶۲۴۶ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۶۲۴۹ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۶۲۴۸ |

## دیگر

(براۓ مسان)

ترکیب:- جن بچوں کو سوکھا ہوجاتا ہو ۔ اور وہ سوکھ کر کانٹا ہوجاتے ہیں اور کچھ دنوں کے بعد مرجاتے ہیں۔

اس کے لیے یہ عمل مجرب ہے لکھ کر گلے میں ڈال دیا جائے

(عمل صفحہ ۱۴۲ پر)



عمل یہ ہے:-

کالوالاوسالوا لاکلب وما ابرسومًا

## دیگر

(براۓ مسان)

ترکیب:- اس کی ترکیب وہی ہے جو اوپر لکھی گئی ہے لکھ کر گلے میں ڈالے۔

حلوس مردوس ارادس حلون سلون وطوس

باس الیتا دریا دریا با احیونا ۃ

## دیگر

(براۓ مسان)

ترکیب:- یہ نقش مکرم چہل کاف کا ہے ہر قسم کے آسیب و مسان کے لیے مفید ہے کیسا ہی آسیب کا اثر ہو اللہ کے فضل وکرم سے باندھتے ہی دور ہو جاتا ہے لوبان کی دھونی دے کر باندھے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۰۹ | ۳۹۰۴ | ۳۹۱۱ |
| ۳۹۱۰ | ۳۹۰۸ | ۳۹۰۶ |
| ۳۹۰۵ | ۳۹۱۲ | ۳۹۰۷ |

## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب: یہ نقش سفید مرغ (سفید مرغ سے مراد جس کے جسم پر سفید پروں کے علاوہ کسی قسم یا دوسرے رنگ کا کوئی پر نہ ہو) کے خون سے یک شنبہ (اتوار) کو لکھ کر گلے میں باندھے بفضلہٖ تعالیٰ فوراً شفا ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۴۰ | ۱۴۷ | ۱۴۴ | ۱۴۱ |
| ۱۴۵ | ۱۴۰ | ۰.۱۳۵ | ۱۴۶ |
| ۱۳۹ | ۱۴۲ | ۱۴۹ | ۱۳۶ |
| ۱۴۸ | ۱۳۷ | ۱۳۸ | ۱۴۳ |

## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب: جس بچے کو مسان کی شکایت ہو ان آیاتِ مکرم کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ مسان اور جملہ آفات سے محفوظ رہے گا بہتر یہ ہے کہ بچے کے پیدا ہوتے ہی گلے میں ڈال دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَخَابَ كُلُّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ۝ مِّنْ وَّرَآئِهٖ



جَهَنَّمُ وَيُسْقٰى مِنْ مَّآءٍ صَدِيْدٍ ۝ يَّتَجَرَّعُهٗ وَلَا يَكَادُ يُسِيْغُهٗ وَيَاْتِيْهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّمَا هُوَ بِمَيِّتٍ ۭ وَمِنْ وَّرَآئِهٖ عَذَابٌ غَلِيْظٌ ۝

## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب: یہ نقش مسان اور آسیب والے کے لیے بھی مفید اور مجرب ہے دونوں مریضوں کے لیے چاہے وہ مسان کا ہو یا آسیب کا۔ چالیس روز برابر ہر روز کاغذ پر لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر نہار منہ صرف فجر کے وقت پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسان والے بچے اور آسیب والے مریض کو شفا ہو گی۔ مسان والے بچے کو نقش گھول کر اس کا پانی پلائیں اور نقش کے کاغذ کو ہر روز بحفاظت رکھتے رہیں اور چالیس روز پورے ہونے پر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دیں۔ اور آسیب والا مریض نقش کو دھو کر اس کے کاغذ کو چبا کر اوپر سے وہ پانی پی لے ہر روز یہی عمل کرے مجرب ہے۔

بِحَقِّ بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب: جس عورت کو مسان کی شکایت ہو اور اس عورت کے بچے سوکھ سوکھ کر

مرجاتے ہوں تو ان کو چاہیے کہ بچے کے پیدا ہوتے ہی یہ تعویذ لکھ کر موم جامہ کر کے اس بچے کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ بچے کو کوئی شکایت نہیں رہے گی۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

۸۶ ۷ ك ماموه الخ اُخرُجی یا حَیُّ ۳۲ ٥

۱۲ ۱۱ ۱۱ ما لا ح ع س

## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب:۔ اس نقش کو لکھ کر مسان والے بچے کے گلے میں ڈال دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مسان کی شکایت جاتی رہے گی۔

دوسرا طریقہ:۔ اسی نقش کا یہ ہے کہ اس نقش کو کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر رکھ لے اور جب روٹی پکا چکے تو گرم توے پر اس پانی کے چھینٹے دے اور جب اس میں سے دھواں نکلے تو بچے کی ماں اس بچے کو اس دھوئیں کی دھونی دے یعنی چھینٹوں سے نکلنے والا دھواں بچے کے جسم پر لگائے۔ گیارہ روز تک ایسا کیا جائے پانچ یا سات یا نو دن بھی کیا جاسکتا ہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بچے کو شفا ہو گی مجرب ہے۔

نقش یہ ہے۔

ہ ااا اسم اطاااا ھ



## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب:۔ اس نقش اصحابِ کہف کو چار عدد نئی کوری ٹھیکری لے کر (جن پر پانی نہ لگا ہو) ان پر لکھے اور آگ میں ڈالے۔ جب خون گرم ہو جائیں تو بچے کی چارپائی کے چاروں پایوں کے نیچے رکھ دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مسان والے بچے کو شفا ہو گی مُجرّب ہے بچے کی چارپائی کو چالیس روز تک وہیں بچھا رہنے دیں وہاں سے ہٹایا نہ جائے جب بچہ تندرست ہو جائے تو ان ٹھیکریوں کو کسی کنوئیں میں یا دریا میں ڈال دیا جائے اور یہی نقش لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ حفظ و امان میں رہے گا۔

دوسری ترکیب:۔ جس بچہ کو مسان کے دورے پڑتے ہوں ہاتھ پاؤں کے ٹھنٹ بندھ جاتے ہوں منہ سے جھاگ آتے ہوں، آنکھیں چڑھ جاتی ہوں۔ اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ پھر کبھی دورہ نہ پڑے گا اور بچہ صحت یاب ہو جائے گا۔ یہ دونوں طریقے اس نقش کے نہایت مجرب ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۰ | ۱۰۲۴ | ۱۰۱۰ | ۱۰۳۶ |
| ۱۰۱۲ | ۱۰۳۴ | ۱۰۳۲ | ۱۰۲۲ |
| ۱۰۴۰ | ۱۰۱۴ | ۱۰۲۰ | ۱۰۲۶ |
| ۱۰۱۸ | ۱۰۲۸ | ۱۰۳۸ | ۱۰۱۶ |

# دیگر

## (برائے مسان)

ترکیب:- ایک پاؤ یا ڈیڑھ پاؤ اجوائن لے کر سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ سے لے کر تَوَّابًا تک پوری سورۃ اکیس ۲۱ بار پڑھ کر دم کیا جائے اور پھر اس اجوائن کے چار حصے کر لیے جائیں اور ایک ایک حصہ کپڑے میں باندھ کر زچہ کی چارپائی کے چاروں پایوں میں باندھ دیا جائے اور پلنگ یا چارپائی چالیس دن تک اسی جگہ رہے۔ بعد چالیس دن کے ان چاروں پوٹلیوں کو دریا میں ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ مسان سے محفوظ رہے گا نہایت مجرب و آزمودہ ہے اور بعد چالیس دن کے یہ نقش لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ مسان سے محفوظ رہے گا اور جملہ آفات سے بچا رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

| بحق میکائیل | ۷۸۶ | بحق جبرئیل |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |
| [illegible] | یا حی یا قیوم | [illegible] |

# دیگر

## (گنڈا برائے مسان)

ترکیب:- جس عورت کے بچہ پیدا ہونے کے بعد سوکھ سوکھ کر مر جاتا ہو تو اس کو



چاہیے کہ جب حمل دو اور تین ماہ کے درمیان پہنچے نو کچے نیلے سوت کے اکتالیس دھاگے عورت کے قد کی برابر یعنی عورت کے پیر کے انگوٹھے سے لے کر پیشانی تک لیے جائیں اور ان دھاگوں پر سورۃ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ پوری اکتالیس بار پڑھ کر اکتالیس ۴۱ گرہیں لگائی جائیں گی۔ اور جب ایک بار سورۃ ختم کی جائے گی تو ان دھاگوں میں ایک گرہ لگا دی جائے گی اور اس پر یعنی گرہ پر دم کیا جائے گا۔

اسی طرح اکتالیس ۴۱ بار پڑھ کر اکتالیس گرہیں ان دھاگوں میں لگائی جائیں گی۔ اور ہر گرہ پر ایک بار پوری سورۃ پڑھ کر دم کیا جائے گا۔ اور جب گنڈا تیار ہو جائے گا تو اس گنڈہ کو کپڑے میں سی کر اور بٹن اور کاج کر کے عورت اپنی کمر میں باندھ لے اور جماع کے وقت کھول ڈالے غسل کر کے پھر باندھ لے اور جب وضع حمل یعنی بچہ پیدا ہونے کا وقت آئے تو اس گنڈہ کو کھول کر بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسان کی شکایت جاتی رہے گی اور بچہ تندرست رہے گا۔ مجرب ہے۔

# دیگر

## (برائے مسان)

ترکیب:- اس عبارت کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے تو انشاء اللہ تعالیٰ مامون و محفوظ رہے گا۔ مجرب ہے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا بُدُّوْحُ یَا غَفُوْرُ ۔ اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَیْہِمَا السَّلَامُ اَھْیًا اَشْرَاھِیًا فِی السَّفْرِ خَالِدًا اَوْ مُخَلَّدًا اَوْ بِاسْمِہٖ دَرْکَاتٍ بِعَوْنِ اللّٰہِ

تعالیٰ فِی کُلِّ شِفَآءٍ وَّعَلَیْهِمْ یَاحَافِظُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ؕ

## دیگر

### (برائے مسان)

ترکیب:۔ اگر کوئی بچہ یا بڑا آدمی سوکھتا چلا جائے اور بظاہر کوئی مرض معلوم نہ ہوتا ہو تو اس مریض کے لیے ایک ہزار تیرہ مرتبہ اس آیتِ شریفہ کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھ کر پاؤ بھر چنبیلی یا سرسوں کے تیل پر دم کرکے رکھ دے پھر اس تیل سے تھوڑا تھوڑا ہر روز مریض کے بدن پر مالش کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ دن میں مریض قوی اور تندرست ہو جائے گا۔ آیت شریفہ یہ ہے۔

فَانْظُرْ اِلٰٓی اٰثٰرِ رَحْمَتِ اللّٰهِ کَیْفَ یُحْیِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۭ اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْیِ الْمَوْتٰی ۚ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ؕ

## دیگر

### (برائے مسان)

ترکیب:۔ تین دفعہ آیتِ قطب اور اکتالیس ۴۱ بار سورۂ فاتحہ معہ وصل میم بسم اللہ کے الحمد کی لام کے ساتھ اور تین تین مرتبہ اول آخر درود شریف پڑھ کر سوا پاؤ گھی گھانی کے تیل پر دم کرلے اور چالیس روز تک وقتِ مقررہ پر



جس لڑکے کو مسان کی بیماری ہو مالش کرے۔ خدائے تعالیٰ اس کو شفائے کامل عطا فرمائے گا۔ آیتِ قطب یہ ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَیْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا یَّغْشٰی طَآىِٕفَةً مِّنْكُمْ وَطَآىِٕفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ یَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَیْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِیَّةِ ؕ یَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَیْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ یُخْفُوْنَ فِیْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا یُبْدُوْنَ لَكَ ؕ یَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِیْ بُیُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِیْنَ كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰی مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِیَبْتَلِیَ اللّٰهُ مَا فِیْ صُدُوْرِكُمْ وَلِیُمَحِّصَ مَا فِیْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ؕ

## دیگر

### (برائے مسان)

(جس بچے پر مسان کا اتنا اثر ہو چکا ہو کہ اس کے بچنے کی توقع نہ رہی ہو، نہایت مجرب ہے)

ترکیبِ عمل:۔ ۱۶۶۲ مرتبہ سات گولیاں گڑ کی بنا کر جو چنے کی برابر ہوں دم کرے سات یوم تک ایک گولی برابر بچے کو دیتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ تندرست و توانا ہو گا وہ عمل یہ ہے۔

اَدْعُوْنَ تَدْعُوْنَ آبِ زَدَمْ خُشْك شُو مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ

ازدنیا بروقت ونیز ناپیدا شود بحق لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ
اس کے استعمال کا وقت فجر کی نماز کے بعد صبح کا وقت ہے یعنی صبح کو ایک گولی بچے کو دے دی جایا کرے۔ اور شام کو عصر مغرب کے درمیان اس نقش کو لکھ کر پانی میں گھول کر سات یوم تک پلائے اور اس کے کاغذ کو بحفاظت رکھے اور سات یوم پورے ہونے پر ان ساتوں کاغذوں کی گولیاں آٹے میں بنا کر دریا میں ڈالے یا کسی حوض میں جہاں مچھلیاں ہوں۔

جو نقش عصر مغرب کے درمیان پلایا جائے گا وہ نقش یہ ہے۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸ | ۱۴۲ | ۱۴۵ | ۱۳۱ |
| ۱۴۴ | ۱۳۲ | ۱۳۷ | ۱۴۳ |
| ۱۳۳ | ۱۴۷ | ۱۴۰ | ۱۳۶ |
| ۱۴۱ | ۱۳۵ | ۱۳۴ | ۱۴۶ |

8 IIII IIC m

## دیگر

### (برائے مسان)

ترکیب: جس بچے کو مسان کی شکایت ہو یعنی جس عورت کے بچے سوکھ سوکھ کر



مرجاتے ہوں تو اس کو چاہیے کہ عود صلیب کی دو لکڑیاں یعنی جوڑا لے کر ان دونوں لکڑیوں کے بیچوں بیچ سوراخ کرا کے کہ وہ لکڑیاں پھٹیں نہیں۔ ان سوراخوں میں ڈورا ڈال کر اس بچے کے گلے میں ڈالے اور تین سال تک مسلسل ان لکڑیوں کو پڑا رہنے دے اور ڈورا جب خراب ہو جائے بدل دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسان کی شکایت جاتی رہے گی اور بچہ موٹا تازہ اور تندرست و توانا رہے گا۔ مجرب ہے۔

## دیگر

### (برائے مسان)

ترکیب: جس بچے کو مسان کی شکایت ہو تو اس نقش کو لکھ کر دھجی میں لپیٹ کر گرہ لگا کر بچے کی بائیں کلائی میں بغیر موم جامہ کیے عصر، مغرب کے درمیان باندھ دیا جائے اور اگلے روز جب اس کلائی میں سے تعویذ کھولنے کا ارادہ کرے۔ تو دوسرا تعویذ لکھ کر تیار رکھے اور پہلا تعویذ اس دھجی میں سے نکالتے ہی دوسرا اس دھجی میں فوراً رکھ دے اور اسی میں لپیٹ کر گرہ لگا کر کلائی میں باندھے اور پہلا تعویذ نکالنے کے وقت توے یا کسی دوسرے برتن میں آگ تیار رکھے۔ اور گندی نالی جو گھر میں ہو اس کے قریب آگ رکھ لے اور یہ نکالا ہوا تعویذ کھول کر اسی وقت بچے کے تمام جسم پر ملے سر سے لے کر پیر کے تلوے پر ملے۔ جسم کا کوئی حصہ اس کے ملنے سے باقی نہ رہ جائے۔ اور مل کر فوراً اس کو آگ میں ڈال دے اور ڈالتے ہی وہاں سے فوراً ہٹ جائے اور دھواں اس کے ڈالنے والے کو ذرا بھی نہ لگے فوراً ڈالتے ہی ہٹ جانا چاہیے اور دھوئیں کا خیال رکھے۔ کہ کسی قسم کی چراند یا بو آتی ہے

دوبارہ جاکر دیکھے کہ نقش جل چکا ہے یا باقی ہے اگر جلنے سے باقی رہ گیا ہو تو کسی چیز سے فوراً آگ پر رکھ دیا جائے۔ مگر دھونی کا خیال رکھے کہ جسم کے کسی حصہ پر نہ لگ جائے نقش کو بچے کے جسم پر لکھائی کی طرف سے ملنا چاہیے اور جو آدمی یا بچے کی ماں پہلے دن شروع کرے گا وہی مسلسل چالیس یوم تک برابر کرتا رہے گا دوسرا آدمی نہ بدلا جائے گا اور اس کی آگ یا راکھ کو مکان کے باہر نالی میں ڈال دیا جائے۔ ان چالیس دن کے دوران جب جب دھجی میلی ہوتی رہے تب ہی دوسری پاک اور صاف دھجی بدل دی جایا کرے۔ یہ نقش نہایت مجرب اور آزمودہ ہے لیکن احتیاط لازمی ہے اسی کے ساتھ ساتھ جو نقش صبح شام گھول کر اس بچہ کو پلایا جائے گا وہ بھی لکھا جاتا ہے ان دونوں نقشوں کے لیے وقت کی پابندی نہایت ضروری ہے کسی دن ناغہ نہ کیا جائے۔ چالیس دن کے واسطے باندھنے والے نقش اکٹھے لکھ کر بھی دیے جا سکتے ہیں اور روزانہ بھی لکھے جا سکتے ہیں جس میں لکھنے والے کو آسانی ہو وہ پہلا دھونی کا جو بچہ کی بائیں کلائی پر باندھا جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے۔

۳۸۵

۳۷۰۱۰۲

۳۰۹

۶ ۶ ۶ ۶

۳۰۰

۹۷ ۱۴۳

۴۰۶

۲۵۷



دوسرا نقش صبح شام پلانے کا وہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

دونوں وقت پلانے والے نقش کا جو کاغذ ہو گا اس کو بحفاظت رکھا جائے اور چالیس دن پورے ہو جانے پر الگ الگ آٹے میں ان سب کی گولیاں بنا کر دریا میں یا حوض میں جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دیا جائے چالیس دن ختم ہونے والے چالیسویں روز بچہ کے گلے کے لیے تعویذ تیار کیا جائے جو بچے کے گلے میں موم جامہ کر کے ڈال دیا جائے گا وہ یہ ہے۔

یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا محمد ﷺ یا حضرت ابا بکر صدیق رضؓ یا حضرت عمر رضؓ یا حضرت عثمان رضؓ یا حضرت علی رضؓ یا علی یا علی بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے بہے دولو دولو دولو دولو دولو دولو دولو دولو حی حی حی حی حی حی اوہ اوہ اوہ اوہ اوہ اوہ اوہ اھیا شراھیا اوھیا

جب تعویذ تیار کر لے گلے کا تب یہ دھونی کا نقش تیار کرے اور اس کا فتیلہ بنا کر بچہ کو اوڑھا کر بچے کو دھونی دے یعنی آگ پر وہ نقش ڈال کر اس کا دھواں کپڑا اوڑھے ہوئے بچے کو دے اور جب دھونی دے چکے تب وہ گلے والا تعویذ بچے

کے گلے میں فوراً ڈال دے اور حسبِ توفیق شیرینی یا مٹھائی منگا کر اس پر فاتحہ دے کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر مومنین اور مومنات کی روحوں کو ثواب پہنچا کر بچوں کو اس مٹھائی کو تقسیم کر دے۔

وہ چالیسویں دن دھونی کا تعویذ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷ | ۷۰ | ۶۷ | ۶۴ |
| ۶۸ | ۶۳ | ۵۸ | ۶۹ |
| ۶۲ | ۶۵ | ۷۲ | ۵۹ |
| ۷۰ | ۶۰ | ۶۱ | ۶۶ |

6 8 IIII II G m ⋈

## دیگر

### (برائے مسان)

ترکیب:۔ جو بچہ اپنے والدین کے قول کے مطابق پہلے موٹا فربہ ہو اور اب مسان کی وجہ سے یا کسی بیماری کی وجہ سے دن بدن کمزور اور پتلا ہوتا جاتا ہو تو اس بچے کے بائیں کان میں یہ آیت شریفہ سات مرتبہ سات دن تک برابر پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچے کا جسم فربہ ہو جائے گا۔ اور اصلی حالت پر آ جائے گا وہ آیتِ مبارکہ یہ ہے۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝



# برائے حاجت

## عمل

ترکیب:۔ جب کوئی مصیبت نازل ہو یا کوئی پریشانی درپیش ہو تو چاہیے کہ رات کو نصف حصہ میں اُٹھ کر وضو کرے اور دو رکعتیں ادا کرے جس وقت سلام پھیر چکے تو قبلہ رُو بیٹھا رہے اور اس درود شریف کو ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔

وہ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَحُلُّ بِهَا عُقْدَتِيْ
وَتُفَرِّجُ بِهَا كُرْبَتِيْ وَتَقْضِيْ بِهَا حَاجَتِيْ ۝

درود شریف کو پورا کر کے باری تعالیٰ کی جناب میں دعا کرے ضرور قبول ہوگی اس کے فوائد کثیر ہیں جو کہ شمار میں نہیں آ سکتے۔ مجرب ہے۔

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ قرآن مجید میں دو آیتیں ایسی جامع اور مانع ہیں کہ وہ دنیا میں اپنی مثل نہیں رکھتیں۔ جو شخص ان دونوں آیتوں کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو خدا تعالیٰ اس کی

تمام مشکلوں کو آسان فرمادے گا اور دشمن پر فتح مندی عنایت فرمائے گا اور تمام ہموم
وغموم کو دور فرمائے گا اور یہ دونوں آیتیں امراض ظاہرہ کے لیے بے حد مفید ہیں اور
کسی پاک طشتری پر لکھ کر روغنِ گلاب اور روغنِ زیتون سے دھو کر جسم پر ملنے سے
مریض بہت جلد شفایاب ہوگا اور یہ روغن، زنبور (بھڑ یا تتیا) کے کاٹے اور
پھوڑے پھنسی کے لیے اکسیر ہے۔

پہلی آیت یہ ہے:۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ
وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ
الْجَاهِلِيَّةِ ط يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ط قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ
كُلَّهٗ لِلّٰهِ ط يُخْفُوْنَ فِيْۤ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ط يَقُوْلُوْنَ
لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ط قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ
فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ
وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ط وَاللّٰهُ
عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ہ

دوسری آیت یہ ہے:۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ
بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ط سِيْمَاهُمْ
فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ط ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ
فِي الْاِنْجِيْلِ ط كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى



عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ط وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ط

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ جس شخص کو کوئی سخت حاجت پیش آئے پس اس کو چاہیے کہ سجدہ
کی حالت میں چالیس مرتبہ اس دعا کو پڑھے اور اپنی انگلی سے اشارہ کرتا جائے اور
اپنے مقصد کے لیے دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا ضرور قبول ہوگی جب
تک حاجت رفع نہ ہو برابر اس کو کرتا رہے۔

دوسری جگہ حدیث شریف میں وارد ہے کہ جو شخص حضرت یونس علیہ السلام کی
دعا پڑھ کر اپنی حاجت چاہے گا تو خدا تعالیٰ اس کی دعا کو قبول فرمائے گا۔

وہ دعا یہ ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ
مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ جو شخص اس کو کسی ضرورت کے لیے تین سو دفعہ پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ
اپنے کرم سے اس کی حاجت پوری فرمائیں گے۔

وہ یہ ہیں۔
یَا حَیُّ یَا حَلِیْمُ یَا عَزِیْزُ یَا کَرِیْمُ اس جملے پر آنے کے وقت اپنے مقصد کا خیال رکھے۔ اس سخت کام کو آسان کر بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کم از کم چالیس یوم کیا جائے اور اگر پہلے ہی مقصد حاصل ہو جائے تب چالیس یوم کی ضرورت نہیں۔

## دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ جو شخص اس عمل کو صبح فجر کی نماز کے بعد اور شام کو مغرب کی نماز کے بعد روزانہ ایک مرتبہ پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام حاجتیں جو وہ رکھتا ہو اللہ کے کرم سے پوری ہوں گی خصوصاً دشمنوں کے شر اور مکر و فریب سے بالکل محفوظ رہے گا اور موت کے سوا ہر قسم کی بلاء و مصیبت سے بچتا رہے گا جب عامل اس عمل کو بھول جائے تو یہ سمجھنا چاہیے کہ اس کے مرنے کا وقت قریب آگیا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ حَرَسْتُ نَفْسِیْ وَاَهْلِیْ وَمَالِیْ وَمَا حَضَرَنِیْ وَمَا غَابَ عَنِّیْ بِالْحَیِّ الدَّائِمِ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ وَاَلْجَأْتُ ظَهْرِیْ فِیْ حِفْظِ ذٰلِکَ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ۔

(وَاَصْبَحْتُ اگر صبح کو بعد نماز فجر پڑھ رہا ہے تو یہ کلمہ کہے) (وَاَمْسَیْتُ اگر شام کو بعد نماز مغرب پڑھ رہا ہے تو یہ کلمہ کہے) دعا دونوں وقت پوری پڑھی جائے گی صرف صبح اور شام کے یہ کلمے وقت کے لحاظ سے دعا کے ساتھ پڑھنے ہیں۔

فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ تَعَالٰی الَّذِیْ لَا یُرَامُ وَلَا یُضَامُ وَلَا یُسْتَبَاحُ وَفِیْ ذِمَّتِہٖ وَضَمَانِہِ الَّذِیْ لَا یَخْفُوْ ضَمَانُ عَبْدِہٖ وَاسْتَمْسَکْتُ بِالْعُرْوَۃِ الْوُثْقٰی رَبِّیْ وَرَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ فَاتَّخِذْہُ وَکِیْلًا ط تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ وَاعْتَصَمْتُ بِاللّٰہِ وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ نِعْمَ الْقَادِرُ اللّٰہُ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ اِنَّ وَلِیَّ اللّٰہُ الَّذِیْ نَزَّلَ الْکِتٰبَ وَھُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیْنَ ۝ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا کَثِیْرًا عَدَدَ خَلْقِہٖ وَرِضَآءَ نَفْسِہٖ وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمٰتِہٖ۔ لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۝

## دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ یہ نقش مکرم سورہ یٰسٓ شریف کا ہے۔ جملہ حاجت کے لیے سریع التاثیر

ہے۔ مثلاً حُبّ[1] کے لیے، بغض[2] کے لیے، شفاء امراض[3] کے لیے، علوئے[4] مراتب کے لیے۔ دفع اثر زہر کے لیے مجرب ہے۔

نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲۹۱۲ | ۵۳۹۱۶ | ۵۲۹۱۹ | ۵۳۹۰۵ |
| ۵۳۹۱۸ | ۵۲۹۰۶ | ۵۳۹۱۳ | ۵۲۹۱۷ |
| ۵۲۹۰۷ | ۵۳۹۲۱ | ۵۲۹۱۴ | ۵۳۹۱۱ |
| ۵۳۹۱۵ | ۵۲۹۱۰ | ۵۳۹۰۸ | ۵۲۹۲۰ |

# دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ اگر کوئی کارِ خیر میں حیران ہو آدھی رات کو کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر دو رکعت بلا تعین سورۃ پڑھے۔ پھر سجدہ میں جا کر ایک ہزار دفعہ یہ دعا پڑھے اور سو جائے کوئی اس کی مدد فرمائے گا۔

یَا رَبِّ دُلَّنِیْ عَلٰی عَبْدٍ مِّنْ عِبَادِكَ الْمُقَرَّبِیْنَ حَتّٰی یَدُلَّنِیْ عَلَیْكَ وَیُعَرِّفَنِیْ طَرِیْقَ الْوُصُوْلِ اِلَیْكَ

اس عمل کو سات یا گیارہ دن تک کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیاب ہوگا۔



# دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ بعد نوافل مغرب تنہائی میں بیٹھ کر اور آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر سو دفعہ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا رَبِّ کہے جو خدا سے چاہے گا وہ ملے گا اور اگر ہزار دفعہ اسکی تکرار کرے گا تو یقیناً اس کی انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی سات دن تک اس عمل کو کرے، عروجِ ماہ میں نوچندی جمعرات سے شروع کرے۔

# دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ جس شخص کو کوئی سخت سے سخت کام درپیش ہو تو اس کو چاہیے ہر نماز کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر چند مرتبہ یہ کلمات پڑھے جب تک وہ پریشانی دور نہ ہو برابر کرتا رہے وہ دعا یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُكَ وَنَسْتَفْتِحُكَ بِاسْمِ یَحْیٰی بْنِ زَکَرِیَّا یَا مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝

# دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ جو شخص پریشان حال ہو۔ وہ اپنی پریشانی دور کرنے کیلیے روزانہ

فجر کی نماز کے بعد یہ عشاء کی نماز کے بعد ستر مرتبہ یہ دعا پڑھے گا تو حق تبارک و تعالیٰ اس کی پریشانیوں کو دور فرمائیں گے بشرطیکہ توجہ اور خلوص کے ساتھ پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ اپنے ارادے میں کامیاب ہوگا۔

وہ دعا یہ ہے:۔

یَا شَفِیْقُ یَا رَفِیْقُ نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْقٍ ط

جب تک مقصد حاصل نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ جو شخص بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط کو روزانہ سات سو چھیاسی مرتبہ ایک چلہ (یعنی چالیس روز تک) بعد نماز فجر بعد نماز عشاء اور بعد نماز تہجد پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ جملہ مشکلیں اس کی آسان ہوں گی آزمودہ اور مجرب ہے لیکن اس میں اکل حلال صدق مقال، غیبت وغیرہ تمام برائیوں سے پرہیز لازمی ہے۔ بسم اللہ کے عدد الف الرحمٰن کے اعتبار سے سات سو چھیاسی ہوتے ہیں۔

## پرہیز

لہسن، پیاز، انڈا، مچھلی، گوشت بڑے اور چھوٹے کا اس کے علاوہ ہر چیز کھا سکتا ہے۔



## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ اس دعا کو روزانہ دو سو مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آٹھ آنے روزانہ ملیں گے وہ دعا یہ ہے۔

یَا دَائِمَ الْعِزِّ وَالْبَقَاءِ یَا وَاهِبَ الْوُجُوْدِ وَالْعَطَاءِ یَا وُدُوْدُ ذُوالْعَرْشِ الْمَجِیْدُ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ تَكُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَةً مِّنْكَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ بِحُرْمَةِ تَنَكَّفُلِ بِحَقِّ یَا صَمَدُ الْغَفَّارُ ذَا الْمَنِّ عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِهٖ بِلُطْفِهٖ یَا صَمَدُ۔

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ ایک سو گیارہ بار اس وظیفے کو پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ روزی فراخ ہوگی اور پریشانی دور ہوگی وظیفہ یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ تُبْ عَلَیْنَا قَبْلَ الْمَوْتِ وَهَوِّنْ عَلَیْنَا شِدَّتَ الْمَوْتِ وَارْحَمْنَا عِنْدَ الْمَوْتِ وَلَا تُعَذِّبْنَا بَعْدَ الْمَوْتِ یَا خَالِقَ الْحَیٰوةِ وَالْمَوْتِ تَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِیْنَ۔

جب تک پریشانی دور نہ ہو۔

## دیگر

### (برائے حاجت)

یہ دعا سو بار روزانہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ یَا رَبَّ الْاَرْبَابِ وَیَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَ
یَا مُسَھِّلَ الْاَصْعَابِ وَیَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ
وَیَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ وَیَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ تَوَکَّلْتُ
عَلَیْکَ یَا رَبِّ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَیْکَ یَا رَبِّ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ
اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۰

# برائے خواب

## عمل

### (مُردہ و زندہ کو خواب میں دیکھنا)

ترکیب: جس شخص کا ارادہ ہو خواب میں دیکھنے کا اپنے جیب کو خواہ زندہ ہو خواہ مردہ ہو۔ تو چاہیے اس کو اپنا بستر پاک رکھے اور اپنی اہل سے علیحدہ سوئے سونے سے قبل دو رکعت نماز ادا کرے۔ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورہ وَالشَّمْس اور دوسری رکعت میں سات مرتبہ سُورۃ وَاللَّیل پڑھے



پھر سلام پھیرے اور جس قدر ہو سکے درود شریف پڑھے اور پھر اس نقش کو لکھے۔ اور لکھ کر تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائے پس دیکھے گا وہ جو کچھ دیکھنا چاہتا ہے۔ اللہ کی مدد اور اس کی قوت سے دیکھے گا سوتے وقت داہنی کروٹ سے سوئے۔ سوتے ہوئے کوئی پہلو بدل جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔

نقش یہ ہے..... اس کو بدھ کی شب سے شروع کیا جائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ص | م | ل | ا |
| ا | ص | م | ل |
| ل | ا | ص | م |
| م | ل | ا | ص |

## دیگر

### (مُردہ یا زندہ کو خواب میں دیکھنا)

ترکیب: سونے سے پہلے چاہیے وضو کرے اور پاک لباس پہنے، خوشبو اور عطر وغیرہ لگائے اور ایک مرتبہ سورۃ وَاللَّیل اور ایک مرتبہ سورہ وَالتِّین پڑھے بعد اس کے یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ کَذَا وَکَذَا وَاجْعَلْ لِّیْ مِنْ
اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَاَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ
مَا اَسْتَدِلُّ بِهٖ عَلٰی اِجَابَةِ دَعْوَتِیْ۔

انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی رات کو مقصود کو پائے گا ۔ اگر نہ پائے تو دوسری یا
تیسری شب کو ورنہ ساتویں شب تک ایسا کرے اگر ساتویں شب کو نہ دیکھے تو جاننا
چاہیے کہ عمل میں کوئی کمی رہ گئی ہے ..... یعنی کپڑے پاک نہ ہوں یا بستر ناپاک ہو
اس لیے اپنے کپڑے اور بستر دونوں کا پاک ہونا نہایت ضروری ہے ۔ مجرب ہے ۔
یہ عمل بدھ کی شب میں شروع کیا جائے ۔

## دیگر

### (برائے خواب)

ترکیب :۔ جس چیز کا خواب میں دیکھنے کا ارادہ ہو تو چاہیے کہ سونے سے قبل
اس دعا کو ایک مرتبہ پڑھے ۔

وہ دُعا یہ ہے :۔

اَللّٰھُمَّ یَارَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبَّ اِسْحٰقَ
وَیَعْقُوْبَ وَرَبَّ جِبْرَائِیْلَ وَرَبَّ مِیْکَائِیْلَ
وَرَبَّ اِسْرَافِیْلَ وَرَبَّ عِزْرَائِیْلَ مُنَزِّلَ التَّوْرَاۃِ
وَالْاِنْجِیْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ اَرِنِیْ فِیْ
مَنَامِیْ مَافِیْهِ الْخَیْرَاتُ ۔

اس کو پڑھ کر پھر سیدھی کروٹ پر یہ پڑھے نَبَّاَنِیَ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ جب تک
نیند نہ آئے اس کو برابر پڑھتا رہے ۔ یہانتک کہ اس کو پڑھتا پڑھتا سو جائے ۔ خدا
کے حکم سے اس کو دیکھ لے گا جس کے دیکھنے کا ارادہ کیا ہے مجرب ہے ۔



اس عمل کو بدھ کی شب سے شروع کیا جائے اور سات دن تک کرے ۔

## دیگر

### (برائے خواب)

ترکیب :۔ جو شخص نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے
تو اس کو چاہیے کہ سونے سے پہلے غسل کرے اور دو رکعت نماز پڑھے اور نماز کے
بعد اس دعا کو پڑھ کر پاک بستر پر سو جائے ۔

وہ دعا یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ کَمَا یَنْبَغِیْ لِکَرَمِ وَجْهِکَ وَعَزَّ جَلَالُکَ
اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ عَلٰی دَوَامِ اِحْسَانِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ
اَسْئَلُکَ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَبِنُوْرِ وَجْهِکَ الْکَرِیْمِ الَّذِیْ اَشْرَقَتْ
بِهِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ وَاَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ الَّذِیْ تُنَزِّلُ بِهِ الْمَطَرَ
وَالرَّحْمَةَ عَلٰی مَنْ تَشَاۤءُ مِنْ عِبَادِکَ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ اَنْتَ اِلٰھُنَا
وَاَنْتَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ مَا دَعَوْتُکَ بِهِ اَنْ تَرَانِیْ
فِیْ مَنَامِیْ ھٰذَا سَیِّدِیْ مُحَمَّدًا صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ
تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا کَثِیْرًا عَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضٰی نَفْسِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ
وَمِدَادَ کَلِمَاتِهٖ ۔

پس زیارت سے مشرف ہوگا ۔ اس عمل کو بدھ کی شب سے شروع
کرے اور تین شب مسلسل کرتا رہے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی شب میں ورنہ تین

راتوں کے اندر ضرور زیارت سے مشرف ہو گا۔

## دیگر

(عمل برائے زیارت نبی صلعم)

ترکیب:۔ جو شخص خواب میں حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہونا چاہے تو اس کو چاہیے کہ دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے (قُل ہو اللہ شریف) جب نماز سے فارغ ہو جائے تو اس دعا کو سات مرتبہ پڑھے۔

یَا مُحْسِنُ یَا مُجْمِلُ یَا مُنْعِمُ یَا مُفْضِلُ اَرِنِی وَجْہَ حَبِیْبِی وَنَبِیِّی مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ط

انشاءاللہ تعالیٰ وہ زیارت سے مشرف ہو گا۔ اس عمل کو پڑھنے کے وقت ان باتوں کا لحاظ رکھنا نہایت ضروری ہے۔ جسم پاک ہو کپڑے پاک ہوں، بستر پاک ہو اور عطریات سے ہر چیز کو بسائے اور اس کے شروع کرنے کا دن منگل ہو کر بدھ کی شب سے ہے انشاء اللہ تعالیٰ پہلی ہی شب میں ورنہ تین راتوں میں ضرور زیارت سرور کونین سے مشرف ہو گا، مجرب ہے۔

## دیگر

(برائے خواب)

ترکیب:۔ جو شخص اپنے دینی و دنیوی کاموں کے متعلق معلوم کرنا چاہے، کہ اس



کام میں میرے لیے بھلائی ہے یا برائی تو اس کو چاہیے کہ اس نقش لکھ کر اپنے سرہانے تکیے کے نیچے رکھے اور داہنی کروٹ پر لیٹے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سب حال اس پر روشن ہو جائے گا اس کو منگل کا دن ختم ہو کر بدھ کی شب سے شروع کرنا چاہیے۔ لیکن یہ عمل کرنے والے کے کپڑے پاک، بستر پاک، اور جسم پاک ہونا چاہیے اور اپنے جسم کپڑے اور بستر کو خوشبو سے عطر کی بسا لینا چاہیے یہ عمل پانچ یا سات دن تک کیا جائے گا نہایت مجرب ہے۔

وہ نقش یہ ہے۔

وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ ۷۸۶ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَا

اِلَّا هُوَ وَیَعْلَمُ مَا فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۶۲ | ۲۰۶۵ | ۲۰۶۸ | ۲۰۵۴ |
| ۲۰۶۷ | ۲۰۵۵ | ۲۰۶۱ | ۲۰۶۶ |
| ۲۰۵۶ | ۲۰۷۰ | ۲۰۶۳ | ۲۰۶۰ |
| ۲۰۶۴ | ۲۰۵۹ | ۲۰۵۷ | ۲۰۶۹ |

[illegible]

وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ

## دیگر

(برائے خواب)

(عمل زیارت نبی صلعم)

ترکیب:۔ جو شخص خواب میں حضرت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی

زیارت سے مشرف ہونا چاہے تو اس کو چاہیے کہ شبِ جمعہ کو دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں آیۃ الکرسی ایک دفعہ اور سورہ اخلاص پندرہ دفعہ پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد حضور قلب کے ساتھ یہ دُعا بلا تعداد پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْزَلْتَ الْمَطَرَ مِنَ السَّمَآءِ لِتُحْیِیَ بِهِ الْاَرْضَ وَتُسْقِیَ بِهِ الْعِبَادَ مِنْ خَلْقِكَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ قَدِ اشْتَدَّ شَوْقِیْ اِلٰی مُحَمَّدٍ وَّطَالَ حُزْنِیْ بِهِ اَللّٰھُمَّ فَارْحَمْنِیْ وَمُنَّ عَلَیَّ مِنْ نَظْرِ وَجْهِهٖ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ؕ

اس عمل کو پڑھنے کے وقت ان باتوں کا لحاظ نہایت ضروری ہے کپڑے پاک ہوں جسم پاک ہو بستر پاک ہو اور عطریات کی خوشبو سے تمام چیزیں بسی ہوئی ہوں جب تک زیارت نہ ہو برابر عمل کو کرتا رہے۔

## دیگر

### (برائے خواب)

ترکیب:۔ جو شخص اپنے حالات دینی و دنیوی میں سے کچھ معلوم کرنا چاہے تو اس کو چاہیے کہ دو رکعت نماز استخارہ ادا کرے اور بعد میں اس دعا کو (۱۴۱) بار پڑھے اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ کسی سے بات کیے بغیر سو جائے، سونے کے وقت اپنے مطلب کا دل میں خیال رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں تمام حقیقت واضح ہو جائے گی۔ بُدھ کی شب سے شروع کرے اور تین یا پانچ یا سات دن تک کرے۔



وہ دعا یہ ہے:۔

مَنْ مُّرِیْدٌ حَالِ نُسْتِ یَا عِجَازُ الْغَیْبِ یَا عَطَائے عَلیؓ یَا عَطَائے رَسُولؐ

نہایت مجرب ہے آزمائے اور دیکھے، پڑھنے والے کا لباس پاک، بستر پاک اور جسم پاک ہونا نہایت ضروری، خوشبو سے ہر چیز کو بسائے۔

## دیگر

### (برائے خواب)

ترکیب:۔ جو شخص کہ اپنے نیک و بد سے خبردار ہونا چاہیے۔ یعنی دین اور دنیا کے حالات معلوم کرنا چاہے تو اس کو چاہیے کہ اس تعویذ کو لکھ کر جس مقصد کے معلوم کرنے کا ارادہ کرے گا اور اس کو اپنے سر کے نیچے یا تکیے کے نیچے رکھ کر سوئے گا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کا جواب خواب میں پائے گا عمل کرنیوالے کو اپنے کپڑے جسم اور بستر پاک رکھنا نہایت ضروری ہے ہر چیز کو خوشبو میں بسالے نہایت مُجرّب ہے۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |

القابض

## دیگر

### (برائے خواب)

ترکیب:- سونے سے پہلے وضو کرکے اپنے بستر پر بیٹھ کر اس کو پڑھے پہلی مرتبہ پانچ بار اَعُوْذُ بِاللّٰہِ پوری پھر پانچ بار بِسْمِ اللّٰہ شریف پوری اور پھر اس دعا کو اکیس ۲۱ بار پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ اَرِنِیْ وَجْہَ مُحَمَّدٍ حَالًا وَّمَآلًا
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ ۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِلَا اِلٰہَ
اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُکَ اَنْ تُحْیِیَ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِکَ
یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ

یہ عمل اس ترکیب سے پڑھا جائے گا اور پھر اس کو پڑھ کر دعا کرے کہ اے خدا فلاں کام کا حال مجھ کو معلوم ہو جائے۔ جو کچھ تیرے علم میں ہے مجھ کو بذریعہ خواب یا کسی آواز دینے والے کے ذریعے آگاہ فرما پھر داہنے کروٹ سے سو جائے سوتے وقت سر قطب کی طرف اور منہ قبلہ کی طرف ہونا چاہیے خواہ زمین ہو یا پلنگ ہو انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا لیکن ساتھ ہی ان تمام باتوں کا لحاظ رکھنا نہایت ضروری ہے۔ کپڑے پاک ہوں، جسم پاک ہو، بستر پاک ہو اور خوشبو میں ہر چیز بسی ہوئی ہو، نہایت مجرب ہے۔ منگل کا دن ختم ہو کر بدھ کی شب سے شروع کرے اور

تین روز یا پانچ روز یا سات روز تک کرتا رہے۔

## دیگر

### (برائے خواب)

### (دیکھنا آنحضرت صلعم کو خواب میں)

ترکیب:- ثوبان رضی اللہ عنہ سے منقول ہے جو کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام تھے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص سوتے وقت یہ کلمے پڑھے مجھ کو خواب میں دیکھے۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْبَیْتِ الْحَرَامِ وَالشَّھْرِ الْحَرَامِ وَالرُّکْنِ
وَالْمَقَامِ اِقْرَأْ رُوْحَ مُحَمَّدٍ مِنِّی السَّلَامَ۔

لیکن ان باتوں کا خیال ضرور رکھے کہ اس کا جسم پاک ہو کپڑے پاک ہوں اور بستر پاک ہو اور خوشبو میں تمام چیزیں بسی ہوئی ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور زیارت سے مشرف ہوگا۔

بدھ کی شب سے شروع کرے ورد رکھنے سے بہت جلد اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

## دیگر

### (برائے خواب)

ترکیب:- جس کسی خواب میں دیکھنا منظور ہو کہ وہ زندہ ہے یا مر گیا تو غسل کرے اور پاک کپڑے پہنے۔ بعد نماز عشاء چار رکعت نفل پڑھے الحمد شریف کے

بعد سورۂ التکاثر چاروں رکعتوں میں ایک ایک بار پڑھے۔ پھر پاک بستر پر لیٹ کر اس دعا کو پڑھتا ہوا سوجائے انشاءاللہ تعالیٰ پہلی ہی رات میں دیکھے گا ورنہ تیسری رات میں ضرور اپنے مقصد کو پہنچے گا مسلسل تین رات یہ عمل کیا جائے اس عمل کو منگل کا دن ختم ہونے کے بعد بدھ کی شب سے شروع کیا جائے۔

وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ فُلَانَ عَلَی الْحَالَۃِ الَّتِیْ ھُوَ عَلَیْھَا

جس کو دیکھنا ہو عورت ہو یا مرد فلاں کی جگہ اس کا نام لیا جائے۔

# بھاگنے والے کیلیے

## عمل

ترکیب:۔ جو شخص کہ بھاگ گیا ہو تو اس کو واپس لانے کے لیے سات مرتبہ سورہ یٰس شریف پڑھے۔ جب "مکرمین" پر آئیں تو بھاگے ہوئے کا نام لیں اور ایک قفل پر دم کر کے بند کردیں۔ پھر اسے ہوا میں پھینک دیں تاکہ چکر کھا کر لوٹ آئے مجرب ہے۔

(قفل یعنی تالا) سورۂ یٰس شریف پوری پڑھی جائے گی تالے کو ہوا کی رخ کی طرف پھینکیں۔



## دیگر

(بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب:۔ جو شخص کہ بھاگ گیا ہو تو اس کو واپس لانے کے لیے یہ نقش مکرم لکھ کر ایسی جگہ باندھیں کہ ہوا سے متحرک ہو انشاءاللہ تعالیٰ مفرور واپس آئے گا مجرب ہے۔

مربع کے اندر جو جگہ چھوٹی ہوئی ہے۔ بھاگے ہوئے کا نام لکھے اور بھاگے ہوئے کے نام کے ساتھ اس کی ماں کا نام لکھے۔




## دیگر

(بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کا چھوٹا بچہ کھو جائے یا بڑا آدمی بھاگ جائے تو اس آیت کریمہ

کو ایک ہزار تین سو اکیس (۱۳۲۱) بار پڑھ کر دعا کرنا اور اس آیۃ شریفہ کو ایک سفید کاغذ پر تین مرتبہ مع بسم اللہ کے لکھ کر درخت پر لٹکانا بے حد مفید ہے خدا کے فضل و کرم سے بہت جلد بچہ اور بڑا واپس چلا آئے گا۔

آیت یہ ہے:۔

فَرَدَدْنٰهُ اِلٰٓى اُمِّهٖ كَیْ تَقَرَّ عَیْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ ۔

انشاء اللہ تعالیٰ ہفتہ نہیں لگے گا کہ کھویا ہوا بچہ مل جائے گا اور بڑا بھاگا ہوا واپس آ جائے گا پڑھتے وقت اس کا تصور کیا جائے گا۔ پڑھنے والا اپنا خاص آدمی ہو گا، ماں باپ یا کوئی اور جس نے دیکھا ہو اور لکھنے کے وقت کھوئے ہوئے کا نام اور اس کی ماں کا نام ضرور لکھا جائے گا۔

## دیگر

### (بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب:۔ جو بچہ مدرسے یا مکتب سے بھاگتا ہو اس کے گلے میں ان مبارک آیتوں کو لکھ کر موم جامہ کر کے بطور تعویذ ڈالنا نہایت مفید ہے۔ وہ بچہ انشاء اللہ تعالیٰ بھاگنا چھوڑ دے گا وہ آیتیں یہ ہیں۔

كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّیْنِ وَاِنَّ عَلَیْكُمْ لَحٰفِظِیْنَ كِرَامًا كَاتِبِیْنَ یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِیْ نَعِیْمٍ وَاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِیْ جَحِیْمٍ یَصْلَوْنَهَا یَوْمَ الدِّیْنِ وَمَا هُمْ عَنْهَا بِغَآئِبِیْنَ۔

## دیگر

### (بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب: جس کا بچہ گم ہو جائے یا بڑا بھاگ جائے تو ایسی صورت میں اس کو چاہیے سورۃ والضحیٰ (یعنی وَالضُّحٰى وَاللَّیْلِ اِذَا سَجٰى) کی پوری سورت پڑھتا رہے وضو بلا وضو ہر وقت ہر حالت میں اس سورۃ مبارکہ کو پڑھتا رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ جس جگہ سے بچہ کھو گیا تھا اس جگہ پہنچانے والے آن کر پہنچا جائیں گے اور بچہ اُسی مقام پر واپس آ جائے گا اور بڑا خود بخود گھبرا کر بہت جلد انشاء اللہ اپنی جگہ لوٹ آئے گا مجرب ہے۔ پڑھنے کے وقت بھاگے ہوئے کا تصور رکھنا ضروری ہے اس کی کوئی تعداد نہیں ہے بلا تعداد کثرت سے اس کو پڑھتا رہے۔

## دیگر

### (بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کی کوئی چیز گم ہو جائے یا بچہ کھویا جائے تو اس کو چاہیے کہ اس درود شریف کو لکھ کر کسی درخت میں باندھ کر لٹکائے جو چیز گم ہو جائے اس درود شریف کے نیچے اس چیز کا نام لکھا جائے اور جو بچہ کھویا گیا ہے اس بچے کا اور اس کی ماں کا نام ضرور لکھا جائے وہ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ
اَلْفَ اَلْفِ مَرَّةٍ وَّاَلْفَ اَلْفِ ذَرَّةٍ ۔

## دیگر

(بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب :۔ جس شخص کا بچہ کھو گیا ہو یا بڑا بھاگ گیا ہو تو وہ اس نقش مکرم کو لکھ کر انار کے درخت میں لٹکا دے انشاء اللہ کھویا ہوا یا بھاگا ہوا فوراً واپس ہوگا نہایت مجرب ہے بھاگنے والے اور کھونے والے کا نام اور اس کی ماں کا نام ضرور لکھے۔




الٰہی بحق ایں نقش مفرور فلاں بن فلاں (یعنی بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی ماں کا نام) بیقرار شود۔ زود بیاید، زود بیاید، زود بیاید

## دیگر

(بھاگنے والے کے لیے)

ترکیب :۔ جو شخص کسی سے ناراض ہو کر چلا گیا ہو یا بھاگ گیا ہو تو اس آیت کو کسی کاغذ پر لکھ کر اور اس کاغذ کی تہہ بنا کر تعویز بنالے اور ایک دھاگہ کچے سفید سوت کا



سات بالشت لمبا لے کر اس کو موڑ دے اس طرح وہ ایک ایک بالشت کے سات دھاگے بن جائیں گے ان سات دھاگوں کا ایک سرا تہہ کیے ہوئے تعویز کے بیچوں بیچ باندھ دیا جائے گا اور دوسرا سرا کسی اونچی جگہ یا اونچے مقام پر باندھ کر لٹکا دے جو ہوا سے ہلتا رہے تعویز میں بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی ماں کا نام ضرور لکھنا ہے یہ کام اس کے ماں باپ یا کوئی قریبی رشتہ دار کریگا تعویز اس جگہ لٹکانا ہے جہاں سے وہ بھاگا ہے انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا بہت جلد واپس ہوگا۔

نہایت مجرب ہے وہ آیت یہ ہے۔

اَیْنَمَا تَکُوْنُوْا یَاْتِ بِکُمُ اللّٰہُ جَمِیْعًا ط اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ہ

الٰہی بحق ایں کلام مفرور فلاں بن فلاں بیقرار گردد، زود بیاید، زود بیاید، زود بیاید

تاکید :۔ ایسی حالت میں کہ جن کا کھویا ہوا بچہ واپس آجائے اور بھاگا ہوا لوٹ آئے تو اس کے شکریہ میں شیرینی ضرور تقسیم کر دینی چاہیے۔

## برائے درد

## عمل

ترکیب :۔ جس شخص کے پیٹ میں درد ہو اس کے لیے دو ہاتھ کی مقدار کی لکڑی مضبوط سی لے کر اس کے دونوں سرے اپنے دونوں ہاتھوں سے پکڑ کر جس مقام پر درد ہو رکھ کر سات مرتبہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پوری پڑھ کر دم کرے۔ درد کی جگہ پر لکڑی

کو معمولی طریقے سے دبائے اگر درد جاتا رہے تو ضرورت نہیں اور اگر درد دوسری جگہ منتقل ہو گیا ہے یعنی اس جگہ سے دوسری جگہ ہے تو دوسری جگہ بھی اسی طرح سے پڑھ کر دم کرے اور دبائے انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا مجرب ہے۔

## دیگر

### (برائے درد)

ترکیب: جس شخص کو خون کے دست درد کے ساتھ آتے ہوں اس کے لیے روزانہ لکھ کر کاغذ پر، دھو کر پلائیں اور کاغذ بچے ہوئے کو بھی چبا کر کھالیں انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا ہو گی وہ آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ
رَبِّ اِنِّىْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِىْ بَطْنِىْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّىْ
اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○

## دیگر

### (برائے درد)

ترکیب: جس عورت کے ناف کے نیچے یعنی پیڑو میں درد ہو تو یہ آیت مبارکہ لکھ کر پلاوے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی وہ آیت یہ ہے۔

نَحْنُ خَلَقْنٰهُمْ وَشَدَدْنَآ اَسْرَهُمْ وَاِذَا شِئْنَا
بَدَّلْنَآ اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا ○



## دیگر

### (برائے درد)

ترکیب: جس شخص کے پیٹ میں درد ہو تو پہلی بار پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے ہاتھ سے پیٹ ملے اگر درد جاتا رہا تو خیر ورنہ پھر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر دو انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا وہ آیت شریفہ یہ ہے۔

وَكَانَ فِى الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِى
الْاَرْضِ وَلَا يُصْلِحُوْنَ ○

## دیگر

### (برائے درد)

ترکیب: یہ دعا درد شکم دور کرنے کے لیے مجرب ہے۔ اگر کسی کے پیٹ میں درد ہو تو اس مبارک دعاء کو لکھ کر دھو کر پلائیں۔ فی الفور درد موقوف ہو جائے گا دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْبَاسِطُ وَاَنَا الْمَبْسُوْطُ فَمَنْ يَّدْعُ الْمَبْسُوْطَ اِلَّا الْبَاسِطُ يَا اللّٰهُ يَا اللّٰهُ

## دیگر

### (برائے درد)

ترکیب: جس کے پستان میں درد ہو۔ اس نقش مکرم کو لکھ کر پلائیں اور ایک

لکھ کر مریضہ کے گلے میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ شفایاب ہوگی سات روز تک برابر پلانا چاہیے اور اس پانی کو سینے پر بھی ملنا چاہیے۔ اس امر میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ١٥ | ١٢ | ٨ |
| ١٣ | ٧ | ٢ | ١٤ |
| ٦ | ١٠ | ١٧ | ٣ |
| ١٦ | ٤ | ٥ | ١١ |

## دیگر

(برائے درد)

ترکیب:- جس کو درد گلو کی شکایت ہو یا ورم ہو تو اس جگہ پر یہ نقش لکھ کر باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ کلی صحت ہوگی۔

نقش یہ ہے:-

| | |
|---|---|
| وطل | موطیل |
| موطیل | وطل |

✣ ✣ ✣



## دیگر

(برائے درد)

### عمل برائے علاج عرق النساء

ترکیب:- ایسے مریض پر سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص (یعنی الحمد شریف پوری اور سورۂ قل ھو اللہ شریف پوری) سات مرتبہ اور اس دعا کو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد شفا ہوگی وہ دعا یہ ہے:-

بِسْمِ اللہِ الْکَافِیْ بِسْمِ اللہِ الشَّافِیْ بِسْمِ اللہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَۃٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ۝

اس آیت کو سات مرتبہ پڑھے اور اس آیت کے بعد اس آیت کو ایک مرتبہ پڑھے جو آگے لکھی ہوئی ہے یعنی وہ یہ ہے۔

لَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَہٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَۃِ اللہِ ط وَتِلْکَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُھَا لِلنَّاسِ لَعَلَّھُمْ یَتَفَکَّرُوْنَ ۝ ھُوَ اللہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ج عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ ج ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ۝ ھُوَ اللہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ج اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُھَیْمِنُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَکَبِّرُ ط سُبْحٰنَ اللہِ عَمَّا یُشْرِکُوْنَ ۝ ھُوَ اللہُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ط یُسَبِّحُ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ج وَھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝

## دیگر

(برائے درد)

ترکیب:۔ جس شخص کے دانتوں میں درد ہو تو یہ عمل اس طرح کیا جائے اوّل گوشے میں پہلے چھری گاڑ کر یعنی دبا کر یہ پڑھے۔

اِلٰہی بِحُرْمَتِ حَضْرَتِ عُثْمَانِ بْنِ عَفَّانْ

اور چھری کو اس گوشہ پر خوب زور دے اور مریض سے کہہ دیا جائے کہ جس دانت میں درد ہے اسے خوب زور سے پکڑلے اگر درد جاتا رہے تو خیر ورنہ دوسرے تیسرے، چوتھے گوشے پر اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ درد بالکل جاتا رہے گا۔




## دیگر

(برائے درد)

ترکیب:۔ جس شخص کے جس دانت میں درد ہو اس تعویز کو لکھ کر دانت کے نیچے رکھے



انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔

اَيُّهَا الضِّرْسُ الْمَضْرُوْسُ اُسْكُنْ بِقُدْرَةِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ۔

## دیگر

(برائے درد)

ترکیب:۔ جس شخص کے جس مقام پر عرق النساء کا درد ہو اس جگہ پر اس آیت شریفہ کو پڑھ کر دم کرے اور نابالغ لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر اتنا لمبا کیا جائے کہ وہ باندھنے کی جگہ پر آسانی سے بندھ جائے، اس میں سات گرہ لگائے ایک دفعہ پڑھ کر پہلی گرہ پر دم کرے دوسری دفعہ پڑھے، دوسری گرہ پر دم کرے اسی طرح ترتیب سے سات گرہوں پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور جس جگہ درد ہو اس درد کی جگہ اس گنڈے کو باندھے انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔ مجرب ہے۔

وہ آیت شریفہ یہ ہے:۔

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ۚ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۚ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ۚ كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۔

براۓ آسانی

# پیدائش

## عمل

ترکیب:۔ مندرجہ ذیل دعا کو کسی پاک طشتری پر لکھے اور دھو کر حاملہ کو پلائے تھوڑا سا اس کے پیٹ اور ناف پر مل دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد آسانی سے بچے کی ولادت ہوگی دعا یہ ہے:۔

كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا عَشِيَّةً اَوْ ضُحٰهَا لَقَدْ كَانَ فِيْ
قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِّاُولِي الْاَلْبَابِ مَا كَانَ حَدِيْثًا يُّفْتَرٰى وَلٰكِنْ
تَصْدِيْقَ الَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيْلَ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ
يُّؤْمِنُوْنَ ط اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ
مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ط

## دیگر

(براۓ آسانی پیدائش)

ترکیب:۔ اس نقش کو لکھ کر دردِ زہ کی حالت میں عورت کی داہنی ران میں پاجامہ کے اندر باندھے

انشاء اللہ تعالیٰ آسانی سے بچہ پیدا ہوگا اور اگر کسی جانور کو تکلیف ہو



اس کے سینگ میں باندھے دونوں کے لیے بے حد مجرب ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱ | ۲۶ | ۳۳ |
| ۳۲ | ۳۰ | ۲۸ |
| ۲۷ | ۳۴ | ۲۹ |

## دیگر

(براۓ آسانی پیدائش)

ترکیب:۔ اس نقش کو لکھ کر عورت کے داہنے ہاتھ پر رکھ دے اور عورت اس نقش کو غور سے دیکھے جلد بچہ پیدا ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

نقش یہ ہے:۔

ج ح خ ط ظ ع ف ق ی ک ل م

ششم ۵۵۵ اسوک ل م

## دیگر

(براۓ آسانی پیدائش)

ترکیب:۔ کوری ٹھیکری پر نقش لکھ کر ہاتھ کے نیچے دبا کر توڑ دے اس عمل سے

بھی بچہ بہت جلد پیدا ہوگا وہ نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب :- اگر بچہ پیدا ہونے میں سختی اور دردِ زہ کی شدت ہو تو یہ تعویذ لکھ کر پاک کپڑے میں رکھ کر بائیں ران میں عورت کے باندھے اور پیدا ہونے کے بعد فوراً اس کو کھول ڈالے ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ه وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ
وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ اِهْيًا اِشْرَاهِيًا ۔

## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب :- تھوڑے گڑ پر اکیس (۲۱) بار دم کرے پھر عورت کو وہ کھلائے مجرب ہے

(آیت صفحہ ۱۹۰ پر دیکھیے)



آیت شریفہ یہ ہے :-

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ
مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۔

## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب :- جس عورت کے پیٹ میں بچہ مر گیا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر اور دھو کر پلائے خدا کے فضل سے جلد باہر آوے ۔

وہ تعویذ یہ ہے ۔

ح ح ح غ ع د د لک سا د ط
۲۵۱ که اکه لک و و

## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب :- اگر لڑکا پیدا ہونے میں سختی دردِ زہ کی بشدت ہو تو یہ عبارت لکھ کر پاک کپڑے میں رکھ کر بائیں ران میں عورت کے باندھے اور بعد پیدا ہونے لڑکے کے فوراً اس کو کھول ڈالے ۔

(عبارت صفحہ ۱۹۱ پر دیکھیے)

حنت ولدت یحییٰ ومریم ولدت عسیٰ الارض
دندعوك یا ولد اخرج یا ولدہٗ

## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)




ترکیب: یہ نقش سرعت ولادت کے لیے مجرب ہے۔ پیپل کے پتے پر لکھ کر پانی میں دھو کر حاملہ عورت کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ جلد پیدا ہو جائے گا۔ دردزہ کی کچھ تکلیف نہ ہوگی۔



## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب: جس عورت کے بچہ پیدا ہونے کے وقت سخت تکلیف ہو اور درد کی وجہ سے پریشان ہو تو اس کے واسطے یہ لکھ کر پیشانی پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی سے پیدا ہوگا وہ یہ ہے۔

اَلشَّکُوْرُ اَلصَّبُوْرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ

## دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب: جس عورت کے بچہ پیدا ہوتے وقت درد کی شکایت ہو اور بچہ پیدا نہ ہوتا ہو اور سخت تکلیف میں مبتلا ہو تو اس کے لیے گڑ کی تین گولیاں بنائیں اور ہر گولی پر تین تین مرتبہ اس آیت مبارکہ کو پڑھ کر کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد سے جلد چھٹکارا ہو جائے گا۔

وہ آیت مبارکہ یہ ہے۔ اس کے اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ ضرور پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ فَلْیَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ؕ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۝ یَّخْرُجُ مِنْ م بَیْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ؕ

# دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب:۔ جس عورت کے دردِزہ اٹھ رہا ہو اس نقش کو لکھ کر اس عورت کی بائیں ران میں باندھے۔ مگر ناپاک نہ ہونے دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد بچہ پیدا ہوگا۔ اور پیدائش کے بعد فوراً یہ تعویذ کھول لے۔ جو نقش مثلث بائیں ران میں بندھے گا وہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

# دیگر

(برائے آسانی پیدائش)

ترکیب:۔ جس عورت کے بچہ پیدا ہونے کے وقت تکلیف ہو تو کاغذ پر یہ آیت شریفہ لکھے:۔

وَاَلْقَتْ مَا فِیْهَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ اٰهِیًا اَشْرَاهِیًا

اور اس کے تعویذ کو پاک دھجی میں لپیٹ کر عورت کی بائیں ران میں باندھے اور بچہ پیدا ہونے کے بعد فوراً کھول لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد بچہ پیدا ہوگا نہایت مجرب ہے



# بچّہ کے

رونے دھونے کے لیے

# عمل

ترکیب:۔ جو بچہ روتا ہو خواہ لڑکا ہو یا لڑکی تو اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رونا دھونا موقوف ہو جائے گا مُجرّب ہے۔

وہ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ضا | سٓ | ضا | ضا |
| ۳۶ | ۱۳۲ | یا | سٓ |
| ۶۱ | ۸۹ | ۶۲ | ۳۹ |
| ۸۹ | ۱۳ | ۶۱ | ۵۳ |

# دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کیلیے)

ترکیب:۔ جو بچہ روتا ہو اس قدر کہ گھر میں سب پریشان ہوں تو اس کے لیے اس نقش کو لکھ کر بچے کے تکیہ میں سی کر سر کے نیچے رکھے انشاء اللہ تعالیٰ رونا بند ہو جائے گا۔

جب تک سر کے نیچے یہ نقش رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ع | ل | ص |
| و | ۱۷ | ۱۷ | ۱۳ |
| ع | ۷ | ۱۶ | ۱۲ |
| ۱۵ | ۲۴ | ۲ | ۱ |

## دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر بچہ روتا ہو یا دودھ نہ پیتا ہو ایک کاغذ پر ان مبارک آیتوں کا بچے کے گلے میں ڈالنا نہایت مجرب ہے آیتیں یہ ہیں۔

وَهٰذَا كِتَابٌ مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِيًّا لِّيُنْذِرَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَبُشْرٰى لِلْمُحْسِنِيْنَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا جَزَآءً بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

## دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کے لیے)

ترکیب :۔ یہ نقش مکرم بچہ کے رونے دھونے کے لیے مجرب ہے اگر کسی کا بچہ روتا



ہو تو اس نقشِ معظم کو لکھ کر اس کے گلے میں باندھیں انشاءاللہ تعالیٰ اس کا رونا بند ہو جائے گا۔ نقش مبارک مع بسم اللہ اور اس آیت کو جو نقش کے نیچے لکھی ہے لکھیں اور اس کا خیال نہ کریں کہ اس نقش کی چال صحیح نہیں ہے اور ہندسے مکرر آئے ہیں۔ وہ نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۴۴ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۷ | ۲۴ | ۶۱ | ۳۴ |
| ۱۷ | ۱۳۴ | ۷۱ | ۱۲۳ |
| ۴ | ۹ | ۹ | ۱۲ |

لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ۝

## دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کے لیے)

ترکیب :۔ جو بچہ روتا ہو اور وہ بچہ دودھ بھی نہ پیتا ہو اس بچہ کے لیے اس آیت مبارکہ کو کسی کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے

وہ آیت مبارکہ یہ ہے :۔

وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۝ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ ۝ اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ ۝ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ ۝ وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ ۝

# دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کے لیے)

ترکیب :۔ جو بچہ روتا ہو اس نقش مکرّم کو لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں ڈالے وہ نقش یہ ہے انشاءاللہ بچہ کا رونا بند ہو جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۱۷۶ | ۱۲۱۷۹ | ۱۲۱۸۲ | ۱۲۱۶۹ |
| ۱۲۱۸۱ | ۱۲۱۷۰ | ۱۲۱۷۵ | ۱۲۱۸۰ |
| ۱۲۱۷۱ | ۱۲۱۸۴ | ۱۲۱۷۷ | ۱۲۱۷۴ |
| ۱۲۱۷۸ | ۱۲۱۷۳ | ۱۲۱۷۲ | ۱۲۱۸۳ |

# دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کے لیے)

ترکیب :۔ جو بچہ اس قدر روتا ہو کہ اس کی زبان تالُو سے نہ لگتی ہو اور تمام گھر والے اس کے رونے سے پریشان ہوں بشرطیکہ کان میں یا پیٹ میں درد نہ ہو یا ہنسلی (یعنی مونڈھا) اترا نہ ہو تو اس صورت میں یہ سات جگہ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے اور انھیں ساتوں کو تین مرتبہ پڑھ کر بچے پر دم کرے انشاءاللہ تعالیٰ رونا موقوف ہو جائے گا وہ یہ ہیں۔

ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی ھٹی



# دیگر

(بچہ کے رونے دھونے کے لیے)

ترکیب :۔ جو بچہ بہت روتا ہو اور دودھ نہ پیتا ہو اس کے لیے اس آیت مبارکہ کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں انشاءاللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔

وہ آیت مبارکہ یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ شَہِدَ اللّٰہُ اَنَّہٗ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَالْمَلٰٓئِکَۃُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ ط لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ ۝

# دُودھ

## بڑھ جانے کے لیے

## عمل

ترکیب : جب عورت کے دودھ کی کمی ہو یا دودھ خشک ہو گیا ہو اس کو جاری کرنے کیلیے اس آیت مبارکہ کو نمک لاہوری پر پڑھ کر سات مرتبہ اوّل آخر تین تین مرتبہ درود شریف اپنے کھانے کی چیزوں میں ملا کر استعمال کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دودھ بڑھ جائے گا۔

(آیت مبارکہ صفحہ ۱۹۹ پر دیکھیے)

وہ آیت مبارکہ یہ ہے :۔

مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ ؕ

## دیگر

### (دودھ بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر عورت کے دودھ میں کمی ہو تو ذیل کی آیتیں پڑھ کر نمک پر دم کر کے اور کھانے میں ڈال کر عورت کھائے۔

پہلی آیت :۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَالْوَالِدٰتُ یُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَیْنِ كَامِلَیْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ یُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ

دوسری آیت :۔ وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ؕ

تیسری آیت :۔ وَاِنَّ لَكُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِیْكُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ ؕ

## دیگر

### (دودھ بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی بھینس یا گائے وغیرہ کو نظر ہو جائے اور دودھ نہ دیتی ہو تو آٹے



کے پیڑے پر پڑھ کر کھلائیں آٹا چنے کا ہو۔

وہ آیتیں یہ ہیں :۔

وَاِنَّ لَكُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِیْكُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ ۝ وَاِنْ یَّكَادُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ؕ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ؕ اَفَغَیْرَ دِیْنِ اللّٰهِ یَبْغُوْنَ وَلَهٗۤ اَسْلَمَ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ ۝ سُبْحٰنَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ ؕ

اس عمل مذکور کو تین دن تک ہر روز تین دفعہ چنے کے آٹے کے پیڑے پر پڑھ کر دم کر کے تب کھلائے ان شاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہو گا اور دودھ دینے لگے گی۔

## دیگر

### (دودھ بڑھانے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی جانور کا کسی بیماری کی وجہ سے دودھ خشک ہو جائے تین روز تک پاؤ بھر چنے کا آٹا لے کر گیارہ مرتبہ الحمد شریف اور گیارہ مرتبہ آیت

وَاِنَّ لَكُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِیْكُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ ؕ

پڑھ کر آٹے پر دم کر کے جانور کو کھلائے ان شاء اللہ تعالیٰ پہلے سے زیادہ دودھ دینے لگے گا۔

## دیگر

(دودھ بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب :۔ جس عورت کی چھاتیوں کا دودھ خشک ہوگیا ہو اس نقش کو زعفران اور گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈالے اور ایک تعویذ روزانہ لکھ کر پلادے۔ سات یوم تک انشاءاللہ تعالیٰ دودھ خدا کے فضل و کرم سے جاری ہوگا نقش یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۷۰۳۰ | ۷۰۲۷ | ۸ |
| ۷۰۲۸ | ۷ | ۲ | ۷۰۲۹ |
| ۶ | ۷۰۲۵ | ۷۰۳۲ | ۳ |
| ۷۰۳۱ | ۴ | ۵ | ۷۰۲۶ |

## دیگر

(دودھ بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب :۔ جس عورت کے دودھ کم ہو تو اس نقشِ مکرم کو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں ڈالے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دودھ بڑھ جائے گا وہ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۰ | ۱۴ |



## دیگر

(دودھ بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی عورت کا دودھ خشک ہوگیا ہو اس کے گلے میں ان آیتوں کو لکھ کر موم جامہ کر کے ڈالنا ان ہی آیتوں کو پانی پر پڑھ کر اس پانی سے سینے کو دھونا پھر اس پانی کو پاک محفوظ دیوار پر چھڑکنا یا ایسی زمین پر ڈالنا کہ وہ اس پانی کو خشک کر لے نہایت مفید ہے آیتیں یہ ہیں۔

مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ط فِیْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّآءٍ غَیْرِ اٰسِنٍ ج وَاَنْهٰرٌ مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ یَتَغَیَّرْ طَعْمُهٗ ج وَاَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ ج وَاَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّی ط

## دیگر

(دودھ بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب :۔ جس عورت کے دودھ کم ہو یا کسی وجہ سے کم ہوگیا ہو تو اس عورت کا دودھ بڑھانے کے لیے اس نقشِ مکرم کو تین دن تک برابر باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر پلائیں۔ خدا کے فضل و کرم سے دودھ زیادہ ہو جائے گا۔ وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۶۰ | ۱۴۷۴ | ۱۴۷۱ | ۱۴۶۷ |
| ۱۴۷۲ | ۱۴۶۶ | ۱۴۶۱ | ۱۴۷۳ |
| ۱۴۶۵ | ۱۴۶۹ | ۱۴۷۶ | ۱۴۶۲ |
| ۱۴۷۵ | ۱۴۶۳ | ۱۴۶۴ | ۱۴۷۰ |

# عورت کے مخصوص ایام

## عمل

ترکیب:۔ جس عورت کو خون حیض و نفاس بشدت جاری ہو جاوے اس نقش کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر عورت کی دائیں ران میں باندھے خدا کے فضل سے خون بند ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۵ | ۲۰۲ | ۲۰۲ |
| ۴۵۲ | ۴۰۱ | ۱۵ |
| ۳۷۳ | یا قابض | ۵۲۷ |

## دیگر

(عورت کے مخصوص ایام)

ترکیب:۔ جس عورت کی ماہواری میں کمی ہو اور اس سے تکلیف ہو تو ان آیات کو لکھ کر کمر میں باندھیں اس صورت میں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے۔

(آیات صفحہ ۲۰۴ پر دیکھیے)

❁ ❁ ❁



آیات یہ ہیں:۔

پہلی آیت:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ۝ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ ۙ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ ۭ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ۝

دوسری آیت:۔ اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ۭ وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَاۗءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ۭ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

## دیگر

(عورت کے مخصوص ایام)

ترکیب:۔ جس عورت کی ماہواری میں زیادتی ہو اس آیت کو لکھ کر کمر میں باندھیں اس صورت میں کہ تعویذ رحم پر پڑا رہے وہ آیت یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَقِيْلَ يٰٓاَرْضُ ابْلَعِيْ مَاۗءَكِ وَيٰسَمَاۗءُ اَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَاۗءُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَي الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ

انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی

## دیگر

(عورت کے مخصوص ایام)

ترکیب:۔ جس عورت کی ماہواری بند ہوگئی ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر عورت کی

دائیں ران میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ حیض جاری ہو جائے گا۔

وہ تعویذ یہ ہے:۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لا<br>س | و<br>س۲ | ھ۲<br>ی | لا<br>ن | حیّ<br>ر | لا<br>ص<br>ح |

# بخار کے لیے عمل

ترکیب:۔ ان آیات مبارکہ کو لکھ کر بخار والے مریض کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ بِفُلَانِ بْنِ فُلَانٍ (فلاں بن فلاں کی جگہ مریض کا اور مریض کی ماں کا نام لکھا جائے) مِنْ كُلِّ مَا يَعُوْذُ بِاِذْنِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَوْ كَالَّذِىْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِىَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا قَالَ اَنّٰى يُحْىٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ج وَانْظُرْ



اِلٰى حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ط فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ○ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِىْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ ○

## دیگر

(بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بخار آنے لگا ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر بغیر موم جامہ کیے ہوئے پاک دھجی میں لپیٹ کر عورت اپنے بائیں بازو پر اور مرد اپنے دائیں بازو پر باندھے اس کے علاوہ گلے میں ڈالا جا سکتا ہے۔ مجرب ہے۔

قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِىْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ نَّعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ حَرِّ النَّارِ اللّٰهُ شَافِىْ ○

انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا۔

## دیگر

(بخار کے لیے)

ترکیب:۔ یہ طلسم بخار کے لیے نہایت ہی مجرب ہے جس شخص کو بخار آرہا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس طلسم کو بخار والے مریض کے سرہانے اس کے تکیے کے نیچے بغیر موم جامہ کیے ہوئے رکھے انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا، اور مریض

اچھا ہو جائے گا وہ طلسم یہ ہے طلسم میں فلاں بن فلاں جس جگہ لکھا ہے وہاں مریض اور مریض کی ماں کا نام لکھے۔




## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بخار آتا ہو اور سردی بھی معلوم ہوتی ہو تو ایسے مریض کیلئے اس نقش کو لکھ کر اس کے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ جاڑا بخار جاتا رہے گا اور مریض شفایاب ہوگا وہ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶۷ | ۵۶۲ | ۵۶۹ |
| ۵۶۸ | ۵۶۶ | ۵۶۴ |
| ۵۶۳ | ۵۷۰ | ۵۶۵ |



## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ اس تعویذ کو لکھ کر بخار والے مریض کے گلے میں ایک دھجی میں لپیٹ کر ڈالے انشاءاللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا اور شفا ہوگی موم جامہ کی ضرورت نہیں۔

دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ ارْحَمْ جِلْدِیَ الرَّقِیْقَ وَعَظْمِیَ الدَّقِیْقَ مِنْ شِدَّۃِ الْحَرِیْقِ یَا اُمَّ مِلْدَمٍ اِنْ کُنْتِ اٰمَنْتِ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ فَلَا تُصَدِّعِیْ رَاْسِیْ وَلَا تُنْتِنِیْ فَمِیْ وَلَا تَاْکُلِیْ لَحْمِیْ وَلَا تَشْرَبِیْ دَمِیْ وَتَحَوَّلِیْ عَنِّیْ اِلٰی مَنِ اتَّخَذَ اِلٰہًا اٰخَرَ مَعَ اللّٰہِ۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ اس تعویذ کو لکھ کر دھجی میں لپیٹ کر بغیر موم جامہ کے بخار والے کے گلے میں ڈالے۔ انشاءاللہ صحت ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ ارْحَمْ عَظْمِیَ الرَّقِیْقَ جِلْدِیَ الدَّقِیْقَ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ فَوْرَۃِ الْحَرِیْقِ یَا اُمَّ مِلْدَمٍ اِنْ کُنْتِ اٰمَنْتِ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ فَلَا تَاْکُلِیْ لَحْمِیْ وَلَا تَشْرَبِیْ دَمِیْ وَلَا تَفُوْرِیْ عَلٰی فَمِیْ وَانْتَقِلِیْ اِلٰی مَنْ یَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰہِ اِلٰھًا اٰخَرَ فَاِنِّیْ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا

عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بخار آتا ہو اس آیتِ مبارکہ کو لکھ کر بخار والے کے گلے میں باندھیں۔ مفید ہے۔ آیت یہ ہے۔

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا
وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ

فلاں بن فلاں کا بخار جاتا رہے۔ فلاں بن فلاں کی جگہ اس کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھنا چاہیے۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بخار آرہا ہو اور کسی طرح اترتا نہ ہو جس کو پرانا بخار کہا جاتا ہے ایسے مریض کے لیے چاہیے کہ اتوار کے دن سات تاگے نیلے کچے سوت کے لے کر اتنے بڑے کہ ان کا گنڈا مریض کے گلے میں باندھ دیا جائے اور گنڈا اس ترکیب سے تیار ہوگا کہ ہر گرہ پر ایک ایک بار بِسْمِ اللّٰہِ شریف الحمد شریف پوری اور قُلْ ھُوَ اللّٰہُ شریف پوری اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پوری اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پوری پڑھ کر دم کرے اسی طرح ان سات دھاگوں پر سات گرہیں لگائے اور ہر گرہ پر اسی طرح دم کرے اور پھر مریض کے گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفا پائے گا۔ اور اس کا پرانا بخار اللہ کے



فضل و کرم سے جاتا رہے گا۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بخار آتا ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر گلے میں ڈالے یا پاک دھجی میں لپیٹ کر مرد اپنے دائیں بازو پر اور عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے تعویذ میں مریض کا نام اور مریض کی ماں کا نام ضرور لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار جاتا رہے گا۔

وہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤى اِبْرٰهِیْمَ
وَاَرَادُوْا بِهٖ كَیْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِیْنَ ۝

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بخار جاڑے (یعنی سردی) کے ساتھ آتا ہو اس مریض کیلیے سات مرتبہ اس آیت مبارکہ کو پانی پر دم کر کے پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جاڑے سے چڑھنے والا بخار جاتا رہے گا اور مریض اچھا ہو جائے گا۔ وہ آیت مبارکہ یہ ہے اس عمل کو تین روز یا سات روز تک کیا جائے بخار سے ایک یا دو گھنٹہ قبل پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔

فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۝

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:- جس شخص کو بخار آتا ہو اور کسی وقت نہ اترتا ہو اس کے لیے ضروری ہے کہ صبح کو ایک چھوٹے سے کاغذ پر ۸۶، اور یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلایا جائے اور جس کاغذ پر لکھا گیا ہے مریض اس کو چبا کر نگل جائے اور اوپر سے یہ پانی پی لے اور شام کو ایک چھوٹے سے کاغذ پر ۸۶، اور سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ لکھ کر پانی سے دھولے اور مریض کو پلایا جائے اور جس کاغذ پر لکھا گیا ہے مریض اس کو چبا کر نگل لے اور اوپر سے یہ پانی پی لے اس عمل کو سات یا نو یا گیارہ روز تک مسلسل کیا جائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ شفا ہوگی اور بخار جاتا رہے گا۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:- جس مرد، عورت یا بچے کو روزانہ بخار چڑھتا ہو اور اتر جاتا ہو ایسے مریض کے لیے ایک چھوٹے سے کاغذ پر ۸۶، اور یَامُحِیْطُ اور دوسرے دن ۸۶، اور یَامُحَیْطُطُ اور تیسرے دن ۸۶، اور یَامُحَیْطُطُطُ لکھنے والا چاہیے جس وقت لکھ کر دے دے اور تعویذوں پر نمبر ڈال دے کہ یہ پہلے دن کا ہے یہ دوسرے دن کا ہے اور یہ تیسرے دن کا ہے اس کے باندھنے میں یہ احتیاط



رکھنی ضروری ہے کہ ہر تعویذ سورج نکلنے سے پہلے ہر روز باندھا جائے اور باندھنے کے بعد جو تعویذ کھولا گیا ہے۔ اس کو کنوئیں میں ڈال دیا جائے ان تعویذوں کو ہر روز پاک دھجی میں لپیٹ کر مرد اور لڑکا اپنے دائیں بازو پر اور عورت اور لڑکی اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مریض کو شفا ہوگی اور بخار جاتا رہے گا مریض پہلے اور دوسرے دن کے تعویذ کو دھجی سے الگ کر کے جب کنوئیں میں ڈالے تو تیسرے تعویذ کو اگر محسوس کرے کہ بخار کا کچھ اثر ہے چند روز بندھا رہنے دے اور جب سمجھے کہ بخار کا اثر بالکل اب نہیں ہے تب اس تعویذ کو کھول کر دھجی سے علیحدہ کر کے کنوئیں میں ڈال دے یا احتیاطاً چند روز بندھا رہنے دے۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:- جس عورت مرد یا بچہ کو ایک دن چھوڑ کر باری کا بخار چڑھتا ہو تو اس کو چاہیے کہ کوری تین ٹھیکریاں چھوٹی چھوٹی لے کر یا آبخورے کے تین چھوٹے چھوٹے ٹکڑے لے کر کہ جن کو پانی نہ لگا ہو تو پہلی ٹھیکری پر ۸۶، اور یَامُحِیْطُ دوسری ٹھیکری پر ۸۶، اور یَامُحَیْطُطُ تیسری ٹھیکری پر ۸۶، اور یَامُحَیْطُطُطُ لکھ کر باری چڑھنے سے دو گھنٹہ قبل پاک دھجی میں لپیٹ کر مرد اور لڑکا اپنے دائیں بازو پر اور عورت اور لڑکی اپنے بائیں بازو پر باندھے اور دوسری باری کے دوسری نمبر والی ٹھیکری باری سے دو گھنٹہ قبل باندھ دی جائے گی اور پہلی ٹھیکری جو کھولی گئی ہے دھجی سے نکال کر کنوئیں میں ڈال دی جائے گی۔ اسس ٹھیکری کے باندھنے سے تین چالیس

ہوں گی یا تو بخار بالکل جاتا رہے گا یا کم ہو جائے گا یا بہت زور کا چڑھے گا۔ مگر مریض اپنے دل میں فکر کو ہرگز جگہ نہ دے۔ اور بالکل نہ گھبرائے۔ تیسری والی ٹھیکری سے اگر بخار جاتا رہے تو دو روز اور بندھا رہنے دے اور اگر بخار کا کچھ اثر باقی ہے تو چند روز بندھا رہنے دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا اور بخار جاتا رہے گا۔ پھر تیسری ٹھیکری کو بھی دھجی سے نکال کر کنوئیں میں ڈال دے۔

## دیگر

### (بخار کے لیے)

ترکیب:۔ جس مرد، عورت یا بچے کو چوتھے روز بخار آتا ہو (جسے لوگ چوتھیا کہتے ہیں) تو ایسے مریض کے لیے پرانا گڑ لے کر اس کی تین گولیاں چنے کے برابر بنا کر چنے سے قدرے بڑی ہوں تو کوئی مضائقہ نہیں۔ ہر گولی بنانے سے پہلے اس گولی کے اندر لال مرچ کا ایک بیج ضرور داخل کر لینا ہے۔ اگر پرانا گڑ نہ مل سکے تو پھر ویسا ہی گڑ لے لے اور اس کی تین گولیاں بنا لے۔ اور چوتھے روز بخار چڑھنے سے دو گھنٹہ قبل اس میں سے ایک گولی کھلا دے مگر مریض کو یہ خبر نہ ہونے دے کہ اس گولی کے اندر لال مرچ کا ایک بیج ہے۔ اور اگر اتفاق سے گڑ کی گولی میں لال مرچ کا بیج نہ ڈال سکے تو پھر بغیر لال مرچ کے بیج کے ہی تین گولیاں بنا کر ہر گولی پر اوّل آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور سات سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پوری پڑھ کر ہر گولی پر دم کرے اور ایک گولی مریض کو باری سے دو گھنٹہ پہلے کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا اور



بخار کی شکایت جاتی رہے گی۔

# دل کی گھبراہٹ

## کے لیے

## عمل

ترکیب:۔ جس کا دل گھبراتا ہو یا دل میں دھڑکن زیادہ ہو اس کے لیے اس عبارت کو تین طشتریوں پر لکھ کر دن میں تین مرتبہ صبح دوپہر شام مریض کو پلائے۔

دوسری ترکیب یہ ہے کہ تانبے کی تختی بنوا کر اس پر یہ عبارت کھدوا کر گلے میں ڈالے خواہ اس میں کنڈے لگوا کر ڈورا ڈال کر گلے میں ڈالے یا بطور تعویذ کے کپڑے میں سی کر گلے میں ڈالے اس طرح کہ دل پر پڑا رہے۔

وہ عبارت یہ ہے:۔

نَادِ عَلِیًّا یَا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَکَ فِی النَّوَائِبِ مِنْ کُلِّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِعَظَمَتِکَ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ بِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ یَا مُحَمَّدُ یَا مُحَمَّدُ بِوِلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ هُوَ الشَّافِیْ هُوَ الْکَافِیْ هُوَ الْمُعَافِیْ

## دیگر

### (دل کی گھبراہٹ کے لیے)

ترکیب:۔ جو شخص کو اختلاجِ قلب یا دل کی دھڑکن کی شکایت ہو، تو اس

تعویذ کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالے کہ تعویذ دل تک آجائے یعنی دل پر پڑا رہے دراصل سینہ کے گڑھے یعنی کوڑی پر پڑا رہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُھُمْ بِذِکْرِ اللّٰہِ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۔

| | | |
|---|---|---|
| ٨٠ | ١٠ | ٦٠ |
| ٣٠ | ٥٠ | ٧٠ |
| ٤٠ | ٩٠ | ٢٠ |

بحق یا اللّٰہُ یا اللّٰہُ یا اللّٰہُ

ہول دل دفع شود

## دیگر

(دل کی گھبراہٹ کے لیے)

ترکیب :۔ ہول کے مرض، اضطراب قلب خفقان کے لیے مینہ کے پانی سے اس آیت کا سات مرتبہ سات روز تک لکھ کر پلانا یا مینہ کے پانی سے زعفران گھول کر سات مرتبہ آیت کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالنا بفضلہٖ تعالیٰ بہت مفید ہے۔

آیت یہ ہے۔

اِذْ یُغَشِّیْکُمُ النُّعَاسَ اَمَنَۃً مِّنْہُ وَیُنَزِّلُ عَلَیْکُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّیُطَھِّرَکُمْ بِہٖ وَیُذْھِبَ عَنْکُمْ رِجْزَ الشَّیْطٰنِ وَلِیَرْبِطَ عَلٰی قُلُوْبِکُمْ وَیُثَبِّتَ بِہِ الْاَقْدَامَ



## دیگر

(دل کی گھبراہٹ کے لیے)

ترکیب :۔ جس شخص کو اختلاج قلب یا دل کی دھڑکن یا دل کے درد کی شکایت ہو تو تین بار آیۃ الکرسی پاک صاف برتن پر لکھیں پھر صاف پانی سے دھو کر پلائیں اور پیتے وقت یوں کہیں کہ میں نے شفا کی نیت کی اور جو مرض ہو اس کا نام لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفا پائے گا اس کے علاوہ درد جگر کی شکایت ہو یا پیٹ میں مروڑ اٹھتا ہو اس قسم کے مریض کو بھی تین بار آیۃ الکرسی پاک وصاف برتن پر لکھیں پھر صاف پانی سے دھو کر پلائیں۔

## دیگر

(دل کی گھبراہٹ کے لیے)

ترکیب :۔ جس شخص کو اختلاجِ قلب یا دل کی دھڑکن کی شکایت ہو تو ان آیاتِ مبارکہ کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے اور اس کا ڈورا اتنا لمبا رکھا جائے کہ تعویذ مریض کے دل پر پڑا رہے وہ آیات مبارکہ یہ ہیں :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُھُمْ بِذِکْرِ اللّٰہِ اَلَا بِذِکْرِ اللّٰہِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ وَرَبَطْنَا عَلٰی قُلُوْبِھِمْ وَرَبَطْنَا عَلٰی قَلْبِھَا لِتَکُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَلِیَرْبِطَ عَلٰی قُلُوْبِکُمْ ۔

ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ه رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الشَّیْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ه رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ رَبِّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَ اَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ه

## دیگر

(مرگی والے کے لیے)

ترکیب:۔ جو شخص مرگی کے مرض میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیے کہ تانبے کی ایک تختی جو کنڈے دار مضبوط بنی ہو اتوار کے روز پہلی ساعت میں اس تختی کے ایک طرف کھدوائے یَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ یَا قَاهِرُ اور دوسری طرف یہ کھدوائے یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَهْرِ عَزِیْزٍ سُلْطَانُهٗ یَا مُذِلُّ پھر موم جامہ میں سی کر مریض کے گلے میں ڈالے رکھے جس روز ڈالے اس روز اپنی حیثیت یا طاقت کے مطابق کھانا پکا کر غریبوں مسکینوں کو کھلاوے اللہ تعالیٰ شافی ہے مچھلی، دودھ، دہی و گوشت گائے سے پرہیز کرے۔

## دیگر

(مرگی والے کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو مرگی کی شکایت ہو اور مرگی کا دورہ پڑتا ہو تو اس کو چاہیے



کہ اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے مرگی والے مریض کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہو گا وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۱ |
| ۹ | ۷ | ۵ |
| ۴ | ۱۱ | ۶ |

## دیگر

(مرگی والے کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو اس کیلئے حضرت غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی کا یہ عمل نہایت مفید رہے گا جو اس طرح پر ہے کہ جب کوئی مرگی والا مریض آپکے پاس آتا یا لایا جاتا تو آپ مریض کے دائیں کان میں سورۂ فاتحہ پوری پڑھ کر دم کرتے تھے۔ اور ایک مرتبہ بائیں کان میں پڑھ کر دم کرتے تھے اور پھر بائیں کان میں یہ شعر بآواز بلند پڑھتے تھے۔ جس کو خود انھوں نے نظم کیا تھا وہ شعر یہ ہیں۔

رُوْحِیْ وَالْقَلْبُ یُحِبُّکُمْ فِی الْقِدَمِ
مِنْ قَبْلِ وُجُوْدِ خَلْقِهِمَا مِنْ عَدَمِ
هَلْ یَحْمِلُ مِنْ بَابِ عِرْفَانِکُمْ
اَنْ اَنْقُلَ عَنْ طَوْقِ هُوَاكُمْ قَدَمِ

سیدھے کان میں فرماتے تھے شیخ عبدالقادر جیلانی تجھ کو کہتا ہے جا اور مت جا۔ اسی طرح تین بار کہتے تھے اور یہی دونوں شعر لکھ کر گردن میں لٹکا دیتے تھے اور لکھتے تھے کہ شیخ عبدالقادر جیلانی تجھ کو کہتا ہے ۔ کہ چلی جا اور پھر عود مت کیجو۔ اگر تو عود کرے گی تو ہم تجھ کو جلا دیں گے ۔ جہاں دونوں شعر لکھ کر گردن میں لٹکانے کا ذکر ہے وہاں یہ کرے کہ دونوں شعر لکھے اور موم جامہ کر کے گلے میں باندھ دے اور لکھے تھے کہ شیخ عبدالقادر جیلانی تجھ کو کہتا ہے کہ چلی جا پھر لوٹ کر مت آنا اگر تو لوٹ کر آئے گی تو ہم تجھ کو جلا دیں گے ۔ مرگی والے مریض کے لیے نہایت مجرب ہے

## دیگر

### (مرگی والے کے لیے)

ترکیب :۔ مرگی کے واسطے گدھے کا سُم لے کر اسکی انگوٹھی بنا کر مریض اپنی انگلی میں پہنے اللہ تعالیٰ مرگی کو دور کرے گا اور مریض شفا پائے گا۔

## دیگر

### (مرگی والے کیلیے)

ترکیب :۔ یہ عمل بھی آزمودہ ہے منگل کے دن ایک مرغ سفید رنگ جس میں کسی رنگ کا دھبہ نہ ہو اور جوان ہو اس کو ذبح کر کے اس کا خون چینی کے پیالے میں نکالکر نئی قلم نئے چاقو سے بنا کر آفتاب نکلنے سے پہلے یہ تعویذ لکھے اور اسی وقت تانبے کے تعویذ



ہیں جس میں کنڈے لگے ہوں بند کر کے نابالغ لڑکی سے چودہ تار سوت کے کتوا کر اس کا ڈورا اڈال کر مریض کی گردن میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ اس مرض سے شفا ہوگی لیکن شرط یہ ہے کہ تعویذ لکھنے والا بیمار اور تانبے کا تعویذ بنانے والا سب کے سب روزہ سے ہوں اور بیمار مرغ، انڈا، گوشت، مچھلی اور گائے کا گوشت، دودھ اور دہی وتیل وغیرہ سے پرہیز کرے کسی حالت میں پرہیز نہ توڑے۔

تعویذ یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ٥ یَا غِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَۃٍ وَّیَا مُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَۃٍ وَّمَعَاذِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّۃٍ یَا رَجَائِیْ حِیْنَ تَنْقَطِعُ حِیْلَتِیْ ٥

## دیگر (علاج)

### (مرگی والے کیلیے)

ترکیب :۔ جس شخص کو مرگی کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ عاقر قرحا کوٹ کر اور کپڑے میں چھان کر شہد خالص میں ملا کر مرگی والے مریض کو چٹائے۔

عاقر قرحا چھ ماشے اور شہد خالص ایک تولہ لیا جائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا۔

## دیگر (علاج)

### (مرگی والے کیلیے)

ترکیب :۔ جس کسی کو مرگی کے دوروں کی شکایت ہو انکو چاہیے کہ عود صلیب کی دو چھوٹی

چھوٹی ثابت لکڑیاں لیکر ان کے بیچ میں سوراخ کرکے کہ وہ لکڑیاں پھٹیں نہیں ان دونوں کے بیچ میں ڈورا ڈال کر مریض کے گلے میں ڈالے اور لکڑیوں پر کپڑا نہ چڑھائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا۔

## دیگر

(مرگی والے کے لیے)

ترکیب: جس شخص کو مرگی کی شکایت ہو اور مرگی کا دورہ پڑتا ہو تو اس کو چاہیے کہ نیل ڈلی دار (اصلی) سے اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کرکے بازو پر باندھے۔

انشاءاللہ تعالیٰ مریض کو صحت ہوگی وہ تعویذ یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا اَبُوْتًا ثُبُوْتًا سَعِيًا هَمَّا يَدُّوْسُ قُدُّوْسُ اَنَّهُ عِلْمُوْنَ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○

## دیگر

(مرگی والے کے لیے)

ترکیب: جس شخص کو مرگی کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ ہفتہ کے دن علی الصبح سیاہ کبوتر کہ اس کی آنکھ اور ناخن اور زبان کالی ہو ذبح کرے اور اس کے خون سے تانبے کی تختی پر ان دونوں نقشوں کو لکھے ایک نقش کو تختی کے ایک طرف اور دوسرے نقش کو تختی کے دوسری طرف یعنی پشت پر لکھے۔ اور ان کو کندہ کرا کے یعنی کھودنے والے سے کھدوا کر اور اس تانبے کی تختی میں اوپر کی طرف دو کنڈے ڈورا ڈالنے کے لیے لگوا کر



اس تختی کو مرگی والے مریض کے گلے میں ڈالے۔

انشاءاللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا۔ اور مرگی کی شکایت جاتی رہے گی مجرب ہے۔

وہ نقشِ معظم یہ ہیں (اور تانبے کی تختی جس پر کہ یہ دونوں نقش کھدوائے گا اوپر کی طرف دونوں کنڈے کھودنے سے پہلے ہی لگوا لے۔ یعنی کنڈے لگی ہوئی تختی لے)۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۴۴ | ۵۴۷ | ۵۵۱ | ۵۳۷ |
| ۵۵۰ | ۵۳۸ | ۵۴۳ | ۵۴۸ |
| ۵۳۹ | ۵۵۳ | ۵۴۵ | ۵۴۲ |
| ۵۴۶ | ۵۴۱ | ۵۴۰ | ۵۵۲ |

(تختی کے اوپر والا نقش)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۸۰ | ۱۱۸۳ | ۱۱۸۶ | ۱۱۷۳ |
| ۱۱۸۵ | ۱۱۷۴ | ۱۱۷۹ | ۱۱۸۴ |
| ۱۱۷۵ | ۱۱۸۸ | ۱۱۸۱ | ۱۱۷۸ |
| ۱۱۸۲ | ۱۱۷۷ | ۱۱۷۶ | ۱۱۸۷ |

(تختی کی پشت والا نقش)

## دیگر

(مرگی والے کے لیے)

ترکیب :۔ یہ آیات و حروفِ مقطعات معہ بسم اللہ کاغذ پر لکھ کر تانبے کے تعویذ میں رکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے۔

آیات یہ ہیں :۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝ الٓمّٓصٓ طٰسٓمٓ كٓهٰيٰعٓصٓ يٰسٓ وَالۡقُرۡاٰنِ الۡحَكِيۡمِ ۝ حٰمٓ عٓسٓقٓ نٓ وَالۡقَلَمِ وَمَا يَسۡطُرُوۡنَ ۝

اور اسی کو پڑھ کر سات روز تک مریض کے بائیں کان میں دم کرتا رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مرض مرگی جاتا رہے گا۔

# چیچک
# کے لیے
# عمل

ترکیب :۔ جس بچے یا بڑے کو بخار آرہا ہو اور چیچک کی وبا کا زور ہو اور اس کو بھی یہ ڈر ہو کہ کہیں میرے چیچک نہ نکل آئے تو اس کو چاہیے کہ اس تعویذ کو لکھ کر بغیر موم جامہ کیے ہوئے اس مریض کے بازو پر باندھے اور باندھنے کے بعد پانچ یا دس پیسے کے بتاشے



یا کھیلیں بچوں کو تقسیم کردیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ چیچک کی شکایت سے بچے محفوظ رہیں گے اور اللہ تعالیٰ شفا عطا فرمائے گا۔

وہ نقش یہ ہے :۔

| | | |
|---|---|---|
| اَللّٰهُ شَافِي | ۷۸۶ | اَللّٰهُ كَافِي |
| | [illegible] | |
| یَا حَافِظُ | | یَا حَفِیْظُ |

## دیگر

(چیچک کے لیے)

ترکیب :۔ جس مریض کو بخار آرہا ہو اور اسے چیچک نکلنے کا ڈر ہو تو اس نقش کو سورج نکلنے سے پہلے لکھ کر پاک دھجی میں لپیٹ کر مریض کی گردن میں باندھ دیا جائے انشاء اللہ مریض چیچک کے نکلنے سے محفوظ رہے گا اور اگر نکل بھی آئی تو اللہ کی رحمت سے زور نہیں کرے گی۔ اور مریض کو کوئی خاص تکلیف نہیں ہوگی مریض شفا یاب

ہوگا مجرب ہے وہ نقش یہ ہے :۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاِیَّاکَ | الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ | غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ |
| اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ | رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ | اِیَّاکَ نَعْبُدُ | صِرَاطَ الَّذِیْنَ |
| الرَّحْمٰنِ | وَلَا الضَّآلِّیْنَ | نَسْتَعِیْنُ | یَوْمِ الدِّیْنِ |
| اِهْدِنَا | مٰلِکِ | الرَّحِیْمِ | عَلَیْهِمْ |

# دیگر

## (چیچک کے لیے)

ترکیب :۔ جس بچہ یا بڑے کو بخار آرہا ہو اور چیچک کی وبا کا زور ہو اور اس کو یہ ڈر ہو کہ کہیں میرے نہ نکل آئے تو اس کو چاہیے کہ نیلے رنگ کے سوت کے اکیس تار لے کر نو گرہ لگائے اور ہر گرہ پر الحمد شریف ایک بار پڑھے اور گلے میں باندھے انشاءاللہ تعالیٰ چیچک سے محفوظ رہے گا۔



# دیگر

## (چیچک کے لیے)

ترکیب :۔ اگر چیچک نکلنے کا اندیشہ ہو تو یہ آیت لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالے انشاءاللہ چیچک ہرگز نہ نکلے گی۔ اور اگر نکل آئی ہو تو لکھ کر دھو کر پلاتے رہیں اللہ کے فضل و کرم سے صحت ہوگی۔

آیت شریفہ یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ بَلْ اِیَّاهُ تَدْعُوْنَ فَیَکْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَیْهِ اِنْ شَآءَ وَتَنْسَوْنَ مَا تُشْرِکُوْنَ ۝

# دیگر

## (چیچک کے لیے)

ترکیب :۔ جب چیچک نکلنے کا اندیشہ ہو اور چیچک کا زور بڑھ رہا ہو تو اس نقش کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چیچک سے محفوظ رہے گا وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

# بچّہ کی پسلی
## کے لیے
## عمل

ترکیب:۔ جس بچہ کی پسلیاں چلتی ہوں تو چاہیے کہ ایک چاقو یا چھری لے لیکن چاقو ایسا ہو کہ جس کا دستہ بھی لوہے کا ہو اور چھری بھی پوری لوہے کی ہونی چاہیے اس چاقو یا چھری کو بچے کے سینے سے ناف تک بار بار لاوے اور یہ آیت شریف سات مرتبہ یا گیارہ مرتبہ پڑھے اور ہر مرتبہ دم کرتا جائے یہ عمل دونوں وقت تین روز تک مسلسل کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد شفا ہو گی۔

مجرب ہے وہ آیت شریفہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ط

## دیگر

(بچّہ کی پسلی کے لیے)

ترکیب:۔ جس بچہ کی پسلیاں چلتی ہوں۔ اس کے لیے پانچ کنکریاں نمک لاہوری یا سانبھر کی چنے کے برابر یا اس سے کچھ بڑی لے کر ہر کنکری پر ایک بار پوری سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ



پڑھے۔ ہر ناس کو تین تین بار کہے اور ہر نمک کی کنکری کو بچے کے سینے سے ناف تک بار بار پھیرے اس کو سورج نکلنے سے لے کر زوال کے وقت یعنی بارہ بجے سے پہلے پہلے کرنا چاہیے۔ تین روز تک مسلسل ایک وقت یعنی صبح کو انشاء اللہ تعالیٰ تین ہی دن میں شفا ہو جائے گی۔ ورنہ احتیاطاً زیادہ سے زیادہ پانچ روز کرے عمل کے بعد ان پانچ کنکریوں کو کنوئیں میں ڈال دے۔

## دیگر

(بچّہ کی پسلی کے لیے)

ترکیب:۔ جس بچے کی پسلیاں چلتی ہوں، اس کے لیے پانچ کنکریاں نمک لاہوری یا سانبھر کے چنے کے برابر یا اس سے کچھ بڑی لے کر ہر کنکری پر تین بار آیت قطب ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ط يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ط قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ط يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ط يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ط قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ط وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

پڑھ کر دم کرتا جائے، دم بچے کی پسلی پر کرنا ہے اور ہر کنکری کو بچے کے سینے

لے کر ناف تک برابر پھیرے اس عمل کو سورج نکلنے سے لے کر زوال کے وقت یعنی بارہ بجے سے پہلے پہلے کرنا چاہیے تین روز مسلسل یا احتیاطاً پانچ دن کرنا چاہیے اور صرف ایک وقت یعنی صبح کو انشاء اللہ تعالیٰ تین روز میں شفا ہو جائے گی۔

ان کنکریوں کو عمل پورا ہو جانے کے بعد کسی کنوئیں میں ڈال دے۔

## دیگر

### (بچہ کی پسلی کے لیے)

ترکیب:- جس بچہ کی پسلیاں چلتی ہوں تو چاہیے کہ اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے اور ڈورا اتنا لمبا لیا جائے کہ تعویذ بچے کی کوڑی یا فمِ معدہ میں پڑا رہے تاکہ دونوں پسلیوں سے ٹکراتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ بچے کو پسلی کے درد سے شفا ہو گی مجرب ہے نہلاتے وقت یہ تعویذ بچے کے گلے سے اتار لیا جائے اور نہلانے کے بعد پھر گلے میں ڈال دیا جائے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| |
|---|
| بِسْمِ اللّٰہِ یَشْفِیْکَ<br>وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ |
| بِسْمِ اللّٰہِ کُلِّ دَآءٍ<br>بِسْمِ اللّٰہِ یُؤْذِیْکَ |

بحق ایں نقش عارضہ پسلی دفع شود



## دیگر

### (بچہ کی پسلی کے لیے)

ترکیب:- جس بچے کو پسلی کا عارضہ ہو جائے یہ نقش موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے اس طرح کہ تعویذ کوڑی پر پڑا رہے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی۔ نقش یہ ہے:-

| | |
|---|---|
| یا حاوی<br>یا حاوی | یا اللہ<br>یا اللہ |
| یا حاوی<br>یا فتاح | یا اللہ<br>یا فتاح |

## بواسیر کے لیے عمل

ترکیب:- جس شخص کو بواسیر کی شکایت ہو اتوار کے دن صبح کے وقت یعنی سورج نکلنے سے پہلے اس تعویذ کو لکھے اور موم جامہ کر کے زوال کے بعد کمر میں باندھے اس طرح کہ تعویذ پشت پر رہے تعویذ یہ ہے:-



# دیگر

## (بواسیر کے لیے)

ترکیب:- جس شخص کو بواسیر کی شکایت ہو تو پیر کی صبح یا جمعہ کی صبح کو لکھ کر موم جامہ کرکے کمر میں اس طرح باندھے کہ تعویذ پشت پر رہے۔

وہ عبارت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا رَحِیْمُ کُلِّ صَرِیْخٍ وَّمَکْرُوْبٍ یَا رَحِیْمُ
وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

# دیگر

## (بواسیر کے لیے)

ترکیب:- جس شخص کو خونی اور بادی بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ کسی بھی چاند کے مہینے کی ستائیس تاریخ کو اس نقشِ مکرم کو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کی ناف پر باندھے اور تین روز تک یہ اہتمام رکھے کہ تعویذ کسی وقت بھی ناف سے ہٹنے نہ پائے اور اگر اتفاق سے کسی وقت ناف پر سے ہٹ جائے تو اس کو فوراً ناف پر کرے اور تین یوم کے بعد کسی خاص احتیاط کی ضرورت نہیں بلکہ کمر میں بندھا رہنے دے۔



انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۳۵ | ۳۸ | ۵ |
| ۳۷ | ۶ | ۱۱ | ۳۶ |
| ۷ | ۴۰ | ۳۳ | ۱۰ |
| ۳۴ | ۹ | ۸ | ۳۹ |

# دیگر

## (بواسیر کے لیے)

ترکیب:- جس شخص کو بواسیر کی شکایت ہو تو اس شخص کو چاہیے کہ پیر کے دن یا جمعہ کے دن بعد نماز فجر اس نقشِ معظم کو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کی کمر میں باندھے اور تعویذ پشت کی طرف رہے انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا اور بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## دیگر

### (بواسیر کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ دو رکعت نماز نفل پڑھے۔ پہلی رکعت میں سُورۃ فاتحہ کے بعد اَلَمْ نَشْرَحْ، دوسری میں اَلَمْ تَرَ کَیْفَ اور بعد سلام پھیرنے کے ستر بار کہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ رَبِّیْ

جب تک بواسیر کی شکایت باقی رہے اس کو جاری رکھے۔ اور جب اللہ تعالیٰ شفا فرمادے چھوڑ دے انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی۔

مجرب ہے۔

## دیگر

### (بواسیر کے لیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ صفر المظفر کے مہینے کے آخری بدھ کو ایک چھلا چاندی کا بنوا کر تھوڑا سا پانی کنوئیں یا برسے یا دریا کا لیکر انتہائی مجبوری میں نل کا پانی بھی لے سکتے ہیں اور اس پانی پر سُورۃ یٰسٓ سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے پھر اس چھلے کو آگ میں ڈال کر گرم کر کے اسی پانی میں بجھادے پھر اسی روز اپنے داہنے ہاتھ میں پہنے اور اس کام کو اسی دن یعنی بدھ کے روز فجر کی



نماز کے بعد یا مشتری کی ساعت یعنی چوتھے گھنٹہ میں اس عمل کو کرے اور یہ چوتھا گھنٹہ سورج نکلنے کے وقت سے شمار کیا جائے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں قسم کی بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی خونی ہو یا بادی۔ مُجرّب ہے۔

## دیگر

### (گنڈا بواسیر کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کو خونی بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ کچا سوت سرخ رنگ کا ڈیڑھ گز لمبا لے کر جس کے کہ اکیس تار ڈیڑھ ڈیڑھ گز لمبے ہوں اس پر اکیس گرہیں لگائے ہر گرہ پر ایک بار پوری سورہ تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَہَبٍ پڑھ کر دم کرتا جائے اور اگر کسی میں ہمت ہو تو ہر گرہ پر سُوْرَۃ تَبَّتْ یَدَآ پوری اکیس اکیس بار پڑھ کر دم کرتا جائے۔ اسی طرح اکیس گرہیں پوری کرے پھر ان ہی گرہوں پر الٹی طرف سے ہر گرہ پر ایک ایک بار یہ آیت شریفہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

پڑھ پڑھ کر دم کرتا جائے پھر ان ہی گرہوں پر سیدھی طرف سے ہر گرہ پر ایک ایک بار یہ آیت شریفہ:۔

وَقِیْلَ یٰاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَکِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ وَقِیْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ۝

پڑھ پڑھ کر دم کرتا جائے۔ اور بواسیر والے کی کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ

خونی بواسیر والے کی شکایت جاتی رہے گی ۔

# دیگر

(بواسیر کے لیے)

ترکیب :۔ جس عورت یا مرد کو بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ عروجِ ماہ (شروع مہینہ) میں نوچندی جمعرات یا پیر یا جمعہ کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں چالیس نقش باوضو لکھے اور ہر روز ایک نقش چالیس دن تک کنوئیں کے پانی سے دھو کر پئے مجبوری میں نل کا پانی بھی استعمال کر سکتا ہے ۔

انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی مجرب ہے اس تعویذ کے پانی کو نہار منہ پئے اور پینے کے آدھ گھنٹے یا پونے گھنٹہ بعد ناشتہ کرے وہ نقشِ مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۶۱۵۷۱ | ۲۶۱۵۷۴ | ۲۶۱۵۷۷ | ۲۶۱۵۶۴ |
| ۲۶۱۵۷۶ | ۲۶۱۵۶۵ | ۲۶۱۵۷۰ | ۲۶۱۵۷۵ |
| ۲۶۱۵۶۶ | ۲۶۱۵۷۹ | ۲۶۱۵۷۳ | ۲۶۱۵۶۹ |
| ۲۶۱۵۷۲ | ۲۶۱۵۶۸ | ۲۶۱۵۶۷ | ۲۶۱۵۷۸ |

# دیگر

(بواسیر کے لیے)

ترکیب :۔ جس مرد یا عورت کو خونی بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ اس



عبارت کو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے ناف کے نیچے پشت کی طرف باندھے، اور جب تک بندھا رہنے دے جب تک شکایت باقی رہے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو گی اور بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی ۔ وہ عبارت یہ ہے ۔

بِسْمِ اللّٰہِ سمیری سامری سمرونا اند ونا

# دیگر

(بواسیر کے لیے)

ترکیب :۔ جس مرد یا عورت کو بواسیر کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ اس عبارت کو لکھ کر ایک کاغذ پر اور مٹی کا ایک پاک ڈھیلا لے کر اس کاغذ پر مل کر مسّہ کے اوپر وہ ڈھیلا ملیں اس طرح روزیہ عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ بواسیر کی شکایت جاتی رہے گی ۔ وہ عبارت یہ ہے :۔ او ادا انا نہا ما اسمت سمیری سراہا براہا سامری سمرونا اند ونا ۔

# بَدْ نظرْ
## کے لیے

ترکیب :۔ جس بچے کو نظر لگ جائے یا ضد کرتا ہو یا سوتے میں ڈرتا ہو تو سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ پوری اور سورۃ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ پوری سورت تین دفعہ پڑھ کر اس پر دم کرے اور یہ آیات اور دعا لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالے ۔ (آیات صفحہ ۲۳۹ پر دیکھیے)

وہ آیات اور دعا یہ ہیں :-

يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ فَانْفُذُوا ۚ لَا تَنْفُذُونَ إِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۚ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطٰنٍ وَهَامَّةٍ وَعَيْنٍ لَامَّةٍ :-

## دیگر

### (نظر بد کے لیے)

ترکیب :- جس کسی کو نظر لگ جائے ۔ اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے نقشِ معظم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۶۶ | ۴۴۶۹ | ۴۴۷۲ | ۴۴۵۹ |
| ۴۴۷۱ | ۴۴۶۰ | ۴۴۶۵ | ۴۴۷۰ |
| ۴۴۶۱ | ۴۴۷۴ | ۴۴۶۷ | ۴۴۶۴ |
| ۴۴۶۸ | ۴۴۶۳ | ۴۴۶۲ | ۴۴۷۳ |

## دیگر

### (نظر بد کے لیے)

ترکیب :- جس شخص کو نظر لگ گئی ہو ان حروف کو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے



گلے میں ڈالے وہ یہ ہے ، انشاء اللہ تعالیٰ اثر جاتا رہے گا ۔

ما ما ما ۴ ۴ ۴ حم حم حم ر لا د ع ع

## دیگر

### بد نظر کے لیے

ترکیب :- جس کسی کو نظر لگ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ ...... اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد یا بچہ اپنے دائیں بازو پر باندھے اور عورت اور لڑکی اپنے بائیں بازو پر باندھے اس تعویذ کو گلے میں بھی ڈالا جا سکتا ہے

وہ نقشِ مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۹۰۶ | ۷۹۰۹ | ۷۹۱۲ | ۷۸۹۹ |
| ۷۹۱۱ | ۷۹۰۰ | ۷۹۰۵ | ۷۹۱۰ |
| ۷۹۰۱ | ۷۹۱۴ | ۷۹۰۷ | ۷۹۰۴ |
| ۷۹۰۸ | ۷۹۰۳ | ۷۹۰۲ | ۷۹۱۳ |

## دیگر

### (نظر بد کے لیے)

ترکیب :- جس کسی کو نظرِ بد لگ گئی ہو ، تو اس مریض پر ان آیات شریفہ کو

پانچ بار یا سات بار پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ نظرِ بد کا اثر جاتا رہے گا۔

وہ آیاتِ مبارکہ یہ ہیں:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَکْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ط ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ کَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْکَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِیْرٌ ط وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ط وَمَا هُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ○

## دیگر

### (بد نظر کے لیے)

ترکیب:- جس کسی کو بد نظر لگ گئی ہو اور مریض کی حالت زیادہ خراب ہو گئی ہو تو اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھے اور اسی نقش کو دوبارہ لکھ کر فتیلہ بنا کر مغرب کے بعد گائے کے گھی میں مریض کے سرہانے روشن کرے اور جب تک فتیلہ جلتا رہے مریض چارپائی پر لیٹا رہے۔ فتیلہ روشن کرنے کا عمل تین روز برابر کرے اور پھر اس چراغ کو جو تین دن تک روشن رہا ہے کسی جگہ زمین میں دفن کر دے۔



انشاء اللہ تعالیٰ بد نظر کا اثر جاتا رہے گا اور مریض شفایاب ہو گا وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۶۳۲ | ۱۶۶۴۵ | ۱۶۶۴۲ | ۱۶۶۳۹ |
| ۱۶۶۴۳ | ۱۶۶۳۸ | ۱۶۶۳۳ | ۱۶۶۴۴ |
| ۱۶۶۳۷ | ۱۶۶۴۰ | ۱۶۶۴۷ | ۱۶۶۳۴ |
| ۱۶۶۴۶ | ۱۶۶۳۵ | ۱۶۶۳۶ | ۱۶۶۴۱ |

## دیگر

### (بد نظر کے لیے)

ترکیب:- جس کسی آدمی یا جانور کو بد نظر لگ گئی ہو اس پر اس دعا کو پڑھ کر پانچ بار یا تین بار دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کا اثر جاتا رہے گا، اور آدمی یا جانور تکلیف سے چھٹکارا پائے گا۔

وہ دعا یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ بِسْمِ اللّٰہِ عَظِیْمُ الشَّانِ شَدِیْدُ الْبُرْهَانِ مَا شَآءَ اللّٰہُ کَانَ حَبْسٌ حَابِسٌ مِّنْ حَجَرٍ یَابِسٍ وَّ شِهَابٍ قَابِسٍ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ رَدَدْتُّ عَیْنَ الْعَائِنِ عَلَیْهِ وَعَلٰی اَحَبِّ النَّاسِ اِلَیْهِ فِیْ کَبِدِهٖ وَکُلْیَتِهٖ لَهُمْ دَقِیْقٌ وَعَظْمٌ فِیْهَا لَهٗ یَلِیْقُ فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ

کرتین ینقلب الیک البصر خاسئا وھو حسیر ط

## دیگر

(بد نظر کے لیے)

ترکیب:- جس کسی کو بدنظر لگ گئی ہو خواہ مرد ہو، عورت ہو یا بچہ، ایسی حالت میں نوتار کچے نیلے سوت کے لے کر اتنے بڑے کہ مریض کے گلے میں آجائیں، ان پر چھ گرہیں لگائی جائیں گی اس طرح کہ ہر گرہ پر سات بار درود شریف اور تین بار سورۃ اخلاص یعنی قل ھو اللہ شریف پوری پڑھ کر ہر گرہ پر دم کرتا جائے اور یہ گنڈا پھر مریض کے گلے میں ڈال دے اور اگر جانور کو بدنظر لگ گئی ہو تو سیاہ اون لے کر جو کاتا ہوا گھر کا ہو اتنا بڑا لیا جائے کہ جانور کے گلے میں آجائے۔ اس اون کے بھی نوتار لیے جائیں گے اور ان پر بھی چھ گرہیں لگائی جائیں گی اور ہر گرہ پر سات بار درود شریف اور تین بار سورۃ اخلاص یعنی قل ھو اللہ شریف پوری پڑھ کر دم کیا جائے گا اور اس گنڈے کو اس جانور کے گلے میں ڈال دیا جائے گا جس کو بدنظر ہو گئی ہے۔

## دیگر

(بد نظر کے لیے)

ترکیب:- جس بڑے یا بچے کو بدنظر لگ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ ان آیات شریفہ کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے اور بڑا اپنے بازو پر باندھے



انشاءاللہ تعالیٰ بدنظر کا اثر جاتا رہے گا۔

وہ آیت شریفہ یہ ہیں:-

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط اعوذ بکلمات اللہ التامۃ من شر کل شیطان وھامۃ وعین لامۃ تحصنت بحصن الف الف لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم ہ

## دیگر

(بد نظر کے لیے)

ترکیب:- جس کسی کو بدنظر لگ گئی ہو تو اس کیلیے ضروری ہے کہ مغرب یا عشاء کے بعد مریض کو چارپائی پر لٹا کر اس کے داہنے کان میں اس آیت مبارکہ کو اکیس بار پڑھ کر دم کرے (ایک مرتبہ بسم اللہ شریف کے ساتھ اور بیس مرتبہ بغیر بسم اللہ کے پڑھے کل تعداد اس کی اکیس مرتبہ) اور اس کے بعد کروٹ بدلوا کر مریض کے بائیں کان میں چاروں قل دو دو مرتبہ پڑھتا جائے اور مریض کے کان میں دم کرتا جائے۔ ......

یعنی قل یا ایھا الکفرون۔ قل ھو اللہ احد۔ قل اعوذ برب الفلق قل اعوذ برب الناس چاروں سورتیں پوری پوری یعنی ایک سورۃ دو مرتبہ پڑھی جائے اور مریض کے کان میں دم کر دیا جائے اس طرح چاروں سورتوں کو دم کیا جائے اس کو تین روز تک وقت معینہ پر برابر کیا جائے۔

(آیت مبارکہ صفحہ ۲۴۵ پر ملاحظہ فرمائیں)

انشاءاللہ نظر بد اور اگر اس کے ساتھ بخار بھی ہو گا جاتا رہے گا۔

آیت مبارکہ یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا
تُرْجَعُوْنَ ٥ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ٥ وَمَنْ
يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ٥ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ٥ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ٥
اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ٥ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ٥

جو داہنے کان میں اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کی جائیں گی۔

# ناف
# کے ٹل جانے کے لیے
# عمل

ترکیب :۔ اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو اس نقش مبارک کو لکھ کر موم جامہ کر کے کمر میں باندھیں خواہ دھجی میں سی کر یا تعویذ پر کپڑے کا غلاف چڑھا کر ڈورے کے ساتھ باندھیں لیکن تعویذ ناف پر رہنا چاہیے انشاءاللہ ناف اپنی جگہ پر آجائے گی

وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ب | ح | د |
| ر | د | ا | ی |
| د | در | ص | ع |



## دیگر

(ناف کے ٹل جانے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو اس شکل کو کاغذ پہ بنا کر موم جامہ کر کے کمر میں باندھے۔ اس طرح کہ یہ شکل ناف کے اوپر رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اپنی جگہ پہ آجائے گی مجرب ہے۔

وہ شکل یہ ہے۔



## دیگر

(ناف ٹل جانے کے لیے)

اور

(کمر کے درد کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو اس عبارت کو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے یا تو پاک دھجی میں سی کر یا تعویذ پر کپڑے کا غلاف چڑھا کر اور ڈورے میں سی کر کمر میں باندھے ناف ٹل جانے کی حالت میں تعویذ ناف پر رہے اور کمر میں

درد ہونے کی حالت میں تعویذ کمر پر رہے انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ آجائے گی ۔
اور کمر کا درد جاتا رہے گا وہ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۹۰ | ۸۸۳ | ۸۸۸ |
| ۸۸۵ | ۸۸۷ | ۸۸۹ |
| ۸۸۶ | ۸۹۱ | ۸۸۴ |

## دیگر

(ناف ٹل جانے کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی کی ناف ٹل جاتی ہو تو اس نقش مکرم کو لکھ کر باندھے لیکن موم جامہ کرے اور تعویذ کمر میں اس طرح باندھے کہ ناف کے اوپر رہے ۔
انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ پر آجائے گی اور مریض کو شفا ہوگی
وہ نقش مکرم یہ ہے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذَا جَآءَ | نَصْرُ اللّٰهِ | وَالْفَتْحُ | وَرَاَیْتَ |
| النَّاسَ | یَدْخُلُوْنَ | فِیْ | دِیْنِ |
| اللّٰهِ | اَفْوَاجًا | فَسَبِّحْ | بِحَمْدِ |
| رَبِّكَ | وَاسْتَغْفِرْهُ | اِنَّهٗ | كَانَ |
| تَوَّابًا | یَاغَفُوْرُ | یَاشَافِیْ | یَاكَافِیْ |



## دیگر

(ناف ٹل جانے کے لیے)

ترکیب :۔ جس کسی کی ناف ٹل جائے تو اس کو چاہیے کہ اس نقش معظم کو لکھ کر موم جامہ کر کے کمر میں باندھے اس طرح پر کہ تعویذ ناف کے اوپر پڑا رہے انشاء اللہ ناف اپنی جگہ پر آجائے گی اور مریض کو شفا ہوگی نقش میں جس خانے میں فلاں لکھا ہے اس جگہ مریض کا نام لکھے وہ نقش مکرم یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۳۶ | ۳۲ | ۸ |
| ۳۳ | ۷ | ۲ | ۳۵ |
| ۶ | ۳۰ | فلاں | ۳ |
| ۳۷ | ۴ | ۵ | ۳۱ |

## دیگر

(ناف ٹل جانے کے لیے)

ترکیب :۔ جس شخص کی ناف ٹل جاتی ہو اس کو چاہیے کہ یہ آیت بسم اللہ شریف لکھ کر ناف کی جگہ موم جامہ کر کے باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ پر آجائیگی ۔
اور اگر بندھا رہنے دے تو انشاء اللہ تعالیٰ پھر ناف نہ ٹلے گی ۔

وہ آیت شریفہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ۝

# تِلّی

## (بڑھ جانے کے لیے)

## عمل

ترکیب:۔ جس شخص کی تلی بڑھ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ یہ آیت شریفہ مع بسم اللہ لکھ کر موم جامہ کر کے کمر میں باندھے اور تعویذ تلی کے مقام پر پڑا رہے۔ انشاء اللہ اس تعویذ کی برکت سے تلی کا ورم دور ہو جائے گا اور تلی اپنی اصلی حالت پر آجائے گی وہ آیت شریفہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

## دیگر

### (تلی بڑھ جانے کیلیے)

ترکیب:۔ جس شخص کی تلی بڑھ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ ایک رومال لیکر اس کی



چار تہہ بنا کر اس رومال کو تلی کی جگہ پر رکھے اور اس نقش کو کاغذ پر لکھ کر اور دو بالشت لمبا نرسل لے کر جس سے حقہ کی نے بنتی ہے اس کے اندر اس نقش کو رکھے اور اس نرسل کے اندر نقش پر آگ کا ایک انگارہ ڈال دے اس نرسل کا نیچے کا سرا رومال کے اوپر رکھے تا کہ نیچے کے سرے سے نکلنے والا دھواں اس رومال پر پہنچتا رہے جب تک تعویذ میں سے دھواں نکلتا رہے نرسل کو رومال کے اوپر ذرا اٹھا ہوا رکھے رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایسا کرنے سے تلی کا ورم دور ہو جائے گا اور تلی اپنی اصلی حالت پر آجائے گی اس عمل کو تین یا سات روز تک کرتا رہے آرام ہونے پر چھوڑ دے وہ نقش مکرم یہ ہے۔




## دیگر

### (تلی بڑھ جانے کے لیے)

ترکیب:۔ جس کسی کی تلی بڑھ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو جو آگے آرہا ہے کاغذ پر لکھ کر تلی کے مریض کے بائیں ہاتھ پر رکھے اور اس نقش کے اوپر ایک ڈھیلا

سفید مٹی یعنی پوتنی مٹی کا رکھے اور سورۂ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰہ شریف پوری گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس ڈھیلے پر دم کرے اور اس مریض کی تلّی کو ایک دوسرا شخص پکڑا رہے اور لوبان بھی سلگالے تو بہتر ہے اس عمل کو تین روز یا پانچ روز برابر کرے، آرام ہونے پر چھوڑ دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفا پائے گا۔




## دیگر

### (تلّی بڑھ جانے کیلیے)

ترکیب:- جس شخص کی تلّی بڑھ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ ان آیاتِ مبارکہ کو لکھ کر موم جامہ کرکے تعویذ بنا کر تلّی والے مریض کے گلے میں ڈالے ڈورا اتنا بڑا ہو کہ تعویذ تلّی پر پڑا رہے۔



انشاء اللہ تعالیٰ تلّی کا ورم جاتا رہے گا۔ اور مریض اچھا ہو جائے گا۔

وہ آیتِ مبارکہ یہ ہیں:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ تَزُوْلَا ج وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ ط اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ط يَا طِحَالُ اِرْجِعْ مَكَانَكَ بِحَقِّ اَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ط

## دیگر

### (تلّی بڑھ جانے کیلیے)

ترکیب:- جس شخص کی تلّی بڑھ گئی ہو تو اس کو چاہیے کہ بکری یا بکرے کی تلّی ایک عدد لیں اور غسل کریں اور بعد میں تازہ وضو کرکے یا غسل کے ساتھ ہی وضو کر کے سات کانٹے ببول (یعنی کیکر) کے لے کر سورۂ یٰسٓ شریف شروع کرے ہر مبین پر ایک کانٹا تلّی میں دم کر کے چبھوتا جائے اسی طرح ساتوں مبینوں پر دم کر کے کانٹے اس میں چبھوتا جائے اور ہر دفعہ ہر مبین پر شروع یٰسٓ سے پڑھ کر دم کرے اور آخر میں پوری یٰسٓ شریف پڑھ کر تلّی پر دم کرے اور تلّی کو ایسی جگہ پر لٹکائے جہاں مریض کی چارپائی بچھی ہے۔ تلّی ہر وقت اس کے منہ کے سامنے رہے یعنی چارپائی کی پائنتی کی طرف رہے۔ کہ مریض کی نظر ہر وقت تلّی پر پڑتی رہے انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہوگا۔ مُجرّب المجرب ہے۔

# دکھتی آنکھوں کے لیے عمل

ترکیب :- جس کسی کی آنکھیں دُکھ رہی ہوں اور آنکھوں میں سرخی قائم ہوگئی ہو طبیبوں یا ڈاکٹروں کے علاج سے کسی طرح فائدہ نہ ہو رہا ہو تو ایسے مریض کیلئے چاہیے کہ ۲ چھٹانک پانی گرم کرنے کیلئے رکھے ۔ اور جب جوش آتے آتے ایک چھٹانک رہ جائے تو اس پانی کو چولھے یا انگیٹھی سے نیچے اتار کر یہ نقش جو آگے آرہا ہے اس پانی میں ڈال کر اس برتن کو ڈھک دے اور جب پانی ہاتھ ڈالنے کے قابل ہو جائے تو اس نقش کو ہاتھ سے مل کر اس کا کاغذ حفاظت سے رکھتا رہے اور اس پانی میں ایک صاف ستھرا کپڑا بھگو بھگو کر آنکھ یا آنکھوں پر رکھتا رہے ۔ اس پانی کا استعمال تھوڑے تھوڑے وقفہ سے سارا دن کرتا رہے اور جو پانی ٹکور کرنے کے بعد بچ رہے اس پانی کو کسی گملے یا کیاری یا چھت یا دیوار جہاں وہ جذب ہو جائے کسی بھی محفوظ جگہ ڈال دے دوبارہ اس پانی کو گرم کرنے کی ضرورت نہیں ہے ۔ جب شام ہونے کو آئے تب اس پانی کو کسی مناسب جگہ ڈال دے جیسا کہ اوپر بتایا گیا ہے یہ عمل پانچ یا سات یوم برابر کرے

مجرب المجرب ہے ۔

(نوٹ)

پانچ یا سات روز استعمال کے بعد بھی اگر سرخی باقی رہے تو جب تک سُرخی



دور نہ ہو اس عمل کو کرتا رہے جو کاغذ بحفاظت رکھتا رہا ہے ان کاغذوں کی آٹے کی گولیاں بنا کر دریا یا تالاب میں جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دے ۔

وہ نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۹۰ | ۸۵ | ۹۲ |
| ۹۱ | ۸۹ | ۸۷ |
| ۸۶ | ۹۳ | ۸۸ |

## دیگر

(دُکھتی آنکھوں کے لیے)

ترکیب :- جس شخص کی آنکھیں دُکھ رہی ہوں اور ساتھ ہی درد بھی ہو اس کو چاہیے کہ اکتالیس ۴۱ بار سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) پوری پڑھ کر مریض کی آنکھوں پر دم کرے ۔ انشاءاللہ تعالیٰ آنکھوں کا درد اور سرخی وغیرہ جملہ شکایتیں دور ہو جائیں گی اس عمل کو جب تک کرتا رہے جب تک آنکھوں میں شکایت باقی رہے ۔

مُجرّب ہے ۔

## دیگر

(دکھتی آنکھوں کے لیے)

ترکیب :- جس شخص کی آنکھیں دکھ رہی ہوں تو اس کو چاہیے کہ بعد نماز فجر بلکہ

پانچوں وقت کی فرض نماز یعنی فرضوں کے بعد اس آیت مبارکہ کو سات مرتبہ پڑھ کر اور ہاتھوں کے انگوٹھوں پر دم کر کے دونوں آنکھوں کو لگائے اور اگر اس کی آنکھیں تندرست ہیں تو دو وقتوں کے فرضوں یعنی بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب اس آیت مبارکہ کو سات مرتبہ مع اول و آخر تین بار درود شریف پڑھ کر ہاتھوں کے انگوٹھوں پر دم کر کے آنکھوں پر ملے یا لگائے ۔

انشاء اللہ دکھتی آنکھیں تندرست ہوں گی ۔ اور تندرست آنکھیں دکھیں گی نہیں مُجرّب ہے وہ آیت مبارکہ یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ ط

## دیگر

(دُکھتی آنکھوں کے لیے)

ترکیب :۔ جس شخص کی آنکھیں دُکھ رہی ہوں تو ان کو اس طرح لکھ کر بغیر موم جامہ کے ہوئے پاک دھجی میں لپیٹ کر سر میں باندھے کہ تعویذ دونوں آنکھوں کے درمیان پیشانی پر رہے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو گی مجرب ہے ۔

اِذَا مَا مُقْلَتِیْ رَمَدَتْ فَکُحْلِیْ
تُرَابٌ مَسَّ نَعْلَ اَبِیْ تُرَابٍ
هُوَ الْبَکَّاءُ فِی الْمِحْرَابِ لَیْلًا
هُوَ الضَّحَّاكُ فِیْ یَوْمِ الضِّرَابِ

## دیگر

(دُکھتی آنکھوں کے لیے)

ترکیب :۔ جس شخص کی آنکھیں دُکھ رہی ہوں تو اس کو چاہیے کہ ان آیات مبارکہ کو مشک و زعفران سے چینی کی طشتری پر لکھ کر دھو کر پیئے یا کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کیے پاک دھجی میں لپیٹ کر سر میں باندھے اس طرح کہ تعویذ دونوں آنکھوں کے درمیان پیشانی پر رہے، مجرب ہے ۔

وہ آیات مبارکہ یہ ہیں ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اِذْهَبُوْا بِقَمِیْصِیْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ عَلٰی وَجْهِ اَبِیْ یَاْتِ بَصِیْرًا ط

دوسری آیت یہ ہے :۔

فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ ط

# مکان

(کی حفاظت کیلیے)

## عمل

ترکیب :۔ جس مکان میں جن یا شیاطین کا اثر ہو اور بھوت، پریت چڑیلیں وغیرہ

ڈراتی ہوں یا بلابات وغیرہ کا اثر ہو اس کو چاہیے کہ اس تعویذ کو لکھ کر ایک پٹھے پر چپکا کر اور اس میں دو سوراخ کرکے ان میں ڈورا ڈال کر ایک کیل ٹھونک کر اس میں اس پٹھے کو لٹکا دے انشاء اللہ تعالیٰ ہر بلا سے محفوظ رہے گا۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶




## دیگر

### (مکان کی حفاظت کے لیے)

ترکیب:- جس مکان میں جن یا شیطان کا اثر ہو اس کے لیے پہلے غسل کرے پھر دو رکعت تحیۃ الوضوء کی نیت سے نفل ادا کرے اور پھر وہیں بیٹھے بیٹھے اس آیت مبارکہ کو سات مرتبہ کاغذ پر لکھے اور اس کاغذ کو کسی گتے پر چپکا کر مکان میں لٹکا دے۔

وہ آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمٰنَ



وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَاْتُوْنِیْ مُسْلِمِیْنَ ۝

اور اگر کسی آدمی پر کسی قسم کا اثر ہو جن آسیب وغیرہ کا تو اس کے لیے بھی بالکل اوپر والے طریقے کے مطابق لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ اسی دن وہاں سے جن رخصت ہو جائے گا۔ اور پھر اس مکان میں کبھی نہ آئے گا۔ اور مریض کے اوپر سے تمام اثرات زائل ہو جائیں گے۔ اور مریض اچھا ہو جائے گا۔

مجرب المجرب ہے۔

## دیگر

### (مکان کی حفاظت کے لیے)

ترکیب:- جس مکان میں جن وشیاطین وآسیب کا اثر ہو تو اس کو چاہیے، کہ اسماءِ گرامی اصحاب کہف لکھ کر مکان کی دیواروں اور دروازوں پر چسپاں کرے کم از کم تین چار کاغذوں پر لکھ کر تین چار جگہ پٹھوں پر ہی چپکا دے اور لٹکا دے۔

انشاء اللہ کسی قسم کا اثر اس مکان میں نہ رہے گا۔ اور اگر رہے گا، تو پریشان نہ کرے گا وہ اسماءِ گرامی یہ ہیں:-

اِلٰہِیْ بِحُرْمَتِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَط اَذْرَفَطْیُوْنُس کَشَافَطْیُوْنُس یُوَانُس بُوْنُس وَاِسْمُ کَلْبِھِمْ قِطْمِیْرٌ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَآئِرٌ ط

اور ان اسماء مبارک میں یہ بھی اوصاف ہیں کہ جس مقام پر آگ لگی ہو ان کو کاغذ پر لکھ کر آگ

ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ آگ ٹھنڈی پڑ جائے گی۔

مُجرّب ہے۔

## دیگر

### (مکان کی حفاظت کے لیے)

ترکیب:- جس مکان میں جن وشیاطین یا آسیب یا بھوت پریت، چڑیل وغیرہ ارواحِ خبیثہ کا اثر ہو تو پیر کے دن یا بدھ یا جمعرات کے دن بساعت مشتری یا زہرہ پوری سورۂ بقرہ اس مکان میں بیٹھ کر درمیانی آواز سے پڑھے اور ایک گلاس پانی کا بھر کر اپنے قریب رکھ لے اور جب سورہ ختم ہو جائے تو اس پانی پر دم کر کے مکان کی دیواروں پر چھڑک دے اور اس طرح پر کہ پانی زمین پر نہ گرے اور ساعت کا حساب سورج نکلنے کے وقت سے لگائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ کسی قسم کا اثر مکان میں رہے گا، مجرب ہے۔

## دیگر

### (مکان کی حفاظت کے لیے)

ترکیب:- جس مکان میں جن وشیاطین یا کسی قسم کی ارواح خبیثہ کا اثر ہو تو اس کو چاہیے کہ لوہے کی چار کیلیں ٹوپی دار لے کر ان میں سے ہر کیل پر ۲۵، ۲۵ مرتبہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کرے اور ایک ایک کیل چاروں گوشوں میں گاڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا اثر جاتا رہے گا۔ (آیات مبارکہ صفحہ ۲۶۰ پر دیکھیے)



وہ آیت مبارکہ یہ ہے

اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّ اَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ؁

## حافظہ

### (کی زیادتی کے لیے)

### عمل

جس شخص کو قرآن مجید نہ حفظ ہوتا ہو تو سوتے وقت عشاء کی نماز کے بعد ہر رات سو دفعہ پوری اَلْحَمْدُ شریف پڑھا کرے۔

انشاء اللہ قرآن شریف یاد ہو جائے گا۔ مجرب ہے

## دیگر

### (حافظہ کی زیادتی کے لیے)

جس شخص کا حافظہ کمزور ہو تو اس کو چاہیئے کہ عروج ماہ اتوار کے دن اس عمل کو شروع کرے اس طرح پر کہ اتوار کے سورج نکلنے سے پہلی ساعت شمس ستارہ کی ہوتی ہے اس کا ایک گھنٹہ چھوڑ کر دوسرے گھنٹہ میں جو زہرہ کا ہوتا ہے چھوٹے سے کاغذ پر موٹے قلم سے لکھے۔

(باقی صفحہ ۲۶۱ پر دیکھیے)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ
اور نہار منہ اس کاغذ کو دھو کر اس کے پانی سے نقش والے کاغذ کو نگل لیا جائے
اور یہ نقش دھویا ہوا پانی اس کے اوپر سے پی لے اور اسی طرح دوسرے اتوار کو
دوسری ساعت میں مع بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ لکھے اور
اسی طریقہ سے نہار منہ کھائے اور اسی طرح تیسرے اتوار کو دوسری ساعت میں مع
بسم اللہ شریف اَللّٰهُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ
لکھے اور جس طرح پہلی اتوار کو کیا ہے اس کا استعمال کرے اور چوتھے اتوار کو
مع بسم اللہ شریف الٓمٓصٓ ، کٓهٰیٰعٓصٓ ، طٰهٰ لکھے اور جس طرح پہلی اتوار
کو کیا تھا استعمال کرے اور پانچویں اتوار کو مع بسم اللہ شریف حٰمٓ عٓسٓقٓ حٰمٓ
لکھے اور جس طرح پہلی اتوار کو کیا ہے اس کا استعمال کرے اور چھٹی اتوار کو مع
بسم اللہ شریف طٰسٓمٓ ، طٰسٓ ، الٓرٰ لکھے اور جس طرح پہلی اتوار کو کیا ہے اس کا
استعمال کرے اور ساتویں اتوار کو مع بسم اللہ شریف صٓ قٓ نٓ اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ
اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ فَسُبْحٰنَ الَّذِیْ بِیَدِهٖ مَلَكُوْتُ
كُلِّ شَیْءٍ وَّاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ط یہ خیال رہے کہ ہر اتوار کو سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ
بعد یعنی دوسرے گھنٹہ میں جو کہ زہرہ کی ساعت کہلاتی ہے لکھا جائے گا مجرب المجرب ہے ۔

## دیگر

(حافظہ کی زیادتی کے لیے)

ترکیب :۔ جو بچہ حفظ کر رہا ہو اور اس کا حافظہ کمزور ہو ، یعنی یاد کرنے کے بعد



بھول جاتا ہو یا حفظ کر کے بھول گیا ہو تو اس کو چاہیے کہ جمعرات کے دن سورج نکلتے ہی
مشتری کی ساعت میں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور اکتالیس[۴۱] مرتبہ سورۂ فاتحہ
یعنی الحمد شریف پوری اس طرح پر پڑھی جائے ۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ
یعنی بِسْمِ اللّٰهِ کی میم کو اَلْحَمْدُ کے لام سے ملا کر پڑھا جائے گا اور اکتالیس[۴۱] بار
ختم کرنے کے بعد میں ایک پاؤ میٹھی کھیلوں پر دم کر دیا جائے اور روزانہ نہار منہ اُن
کھیلوں میں سے سات یا نو دانہ اس بچے کو کھلائیں جس کا حافظہ کم زور ہے ۔
انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ قوی ہو جائیگا اور جو پڑھے گا یاد رکھے گا مجرب ہے ۔

## دیگر

(حافظہ کی زیادتی کے لیے)

ترکیب :۔ جس کسی بچے یا بڑے کا حافظہ کم زور ہو تو اس کو چاہیے کہ جمعرات یا جمعہ
کے دن پہلی ساعت میں چینی کی طشتری پر باوضو زعفران مشک اور گلاب سے ان آیات
مبارکہ کو لکھ کر نہار منہ ان کو دھو کر اس کو پلائے جس کا حافظہ کمزور ہے ۔
انشاء اللہ تعالیٰ بھولی بات یاد رہنے لگے گی ۔
اس عمل کو مسلسل سات دن تک کرے ۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِیَّا رَبَّهٗ ط قَالَ رَبِّ هَبْ
لِیْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّیَّةً طَیِّبَةً ط اِنَّكَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ فَنَادَتْهُ
الْمَلٰٓئِكَةُ وَهُوَ قَآئِمٌ یُّصَلِّیْ فِی الْمِحْرَابِ اَنَّ اللّٰهَ یُبَشِّرُكَ

بِيَحْيٰى مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَسَيِّدًا وَّحَصُوْرًا وَّنَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ
قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّقَدْ بَلَغَنِيَ الْكِبَرُ وَامْرَاَتِيْ عَاقِرٌ قَالَ
كَذٰلِكَ اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ط

نوٹ :۔ اس عمل کے لیے موسم سرما یعنی (سردی) میں کیا جانا بہت ہی بہتر رہے گا۔

# دُکان
## کی ترقی کے لیے
## عمل

ترکیب :۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس آیت کو دو پُرزوں پر لکھ کر ایک پُرزے کو گتے پر چپکا کر کے دکان کے اندر لٹکا دے اور دوسرے پُرزے کو موم جامہ کرکے اپنے گلے کے اندر جس میں وہ روپیہ پیسہ رکھتا ہو یہ خیال رہے کہ اگر ان دونوں میں سے ایک بھی کھو گیا تو پھر اثر زائل ہو جائیگا کیونکہ یہ دونوں لازم وملزوم ہیں اس کے لیے دونوں کی بڑی حفاظت رکھے۔ گلے والے تعویذ اور گتے والے تعویذ کی،

انشاءاللہ تعالیٰ دکان خوب چلے گی اور خریدار بہت آئیں گے اور اگر کسی دشمن نے بند کرادی یا کردی ہوگی تو کھل جائے گی۔

وہ آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ هُوَ الَّذِيْ مَدَّ الْاَرْضَ وَجَعَلَ



فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْهٰرًا ۚ وَمِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ جَعَلَ فِيْهَا زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ
يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ ۚ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ہ

# دیگر

## (دکان کی ترقی کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو سورج نکلنے سے پہلے یعنی (طلوعِ آفتاب سے پہلے) جمعہ، ہفتہ، پیر یا منگل کو لکھے جمعہ کو سورج نکلنے سے پہلے شمس کی ساعت ہوگی۔ ہفتہ کو سورج نکلنے سے پہلے قمر کی ساعت ہوگی پیر کو سورج نکلنے سے پہلے عطارد کی ساعت ہوگی منگل کو سورج نکلنے سے پہلے مشتری کی ساعت سب سے بہتر ہے۔ اور آئندہ لکھنے والے کو اختیار ہے۔ کہ چاہے جس روز لکھے اور لکھنے کے بعد ایک گتے پر چپکا کر کے یعنی چپکا کر اس گتے کو دکان میں لٹکا دے۔

انشاءاللہ تعالیٰ خوب خرید وفروخت ہوگی مجرب ہے وہ نقش مکرم یہ ہے اور اس نقش کو لٹکانے کے وقت یہ اہتمام ضروری ہے۔ کہ نقش اس طرح لٹکایا جائے کہ دیکھنے والے یا خریدار کی نظر کے سامنے ہو۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۴ | ۱۲۰ |
| ۱۳۳ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۱ |
| ۱۲۲ | ۱۳۶ | ۱۲۸ | ۱۲۵ |
| ۱۲۹ | ۱۲۴ | ۱۲۳ | ۱۳۵ |

## دیگر

(دکان کی ترقی کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس کو چار کوری سکوری جن میں کہ خوشی کے موقع پر کھیر یا فیرنی جماتے ہیں لیکن وہ ایسی ہوں کہ جن کو پانی نہ لگا ہو لیکر ان پر جمعرات، جمعہ یا پیر کے دن مشتری کی ساعت میں لکھے اور دکان کے چاروں کونوں میں ان کو الٹا کر کے رکھ دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ خوب بکری ہوگی اور بہت زیادہ منافع ہوگا۔ جمعرات کو یہ ساعت سورج نکلتے ہی آتی ہے۔ اور جمعہ کو پانچویں گھنٹہ میں سورج نکلنے کے بعد آتی ہے اور پیر کو سورج نکلنے کے بعد تیسرے گھنٹے میں آتی ہے لکھنے والے کو ان اوقات کا خیال رکھنا ضروری ہے مجرب ہے۔

وہ آیت مبارکہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اِنَّ الَّذِيْنَ يَتْلُوْنَ كِتٰبَ اللّٰهِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً يَّرْجُوْنَ تِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ لِيُوَفِّيَهُمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدَهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ اِنَّهٗ غَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ط

## دیگر

(دکان کی ترقی کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس



نقش مبارک کو چار کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھ اور ان ٹکڑوں کو گتوں پر الگ الگ چپکا کر دکان کے چاروں کونوں میں دری وغیرہ کے فرش کے نیچے سیدھے بحفاظت رکھے اس نقش کو پیر کے دن سورج نکلنے کے بعد تیسرے گھنٹہ اور جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد پانچویں گھنٹہ میں لکھے کہ یہ سب ساعتیں مشتری کی ہوتی ہیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ بکری خوب ہوگی اور نفع بھی خوب ہوگا۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۶۰ | ۵۵۵ | ۵۶۲ |
| ۵۶۱ | ۵۵۹ | ۵۵۷ |
| ۵۵۶ | ۵۶۳ | ۵۵۸ |

## دیگر

(دکان کی ترقی کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو لکھ کر گتے پر چپکا کر دکان کے اندر لٹکا دے۔ تاکہ خریدار کے سامنے رہے اور اس کو مشتری کی ساعت میں لکھے۔ پیر کے دن سورج نکلنے کے بعد سے تیسرے گھنٹہ میں آتی ہے اور جمعرات کو سورج نکلنے سے پہلے گھنٹہ میں اور جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد سے پانچویں گھنٹہ میں یہ ساعت آتی ہے انشاء اللہ تعالیٰ بکری خوب ہوگی اور نفع بھی زیادہ ہوگا۔ (آیت صفحہ ۲۶۷ پر دیکھیے)

مجرب ہے وہ آیت مبارکہ یہ ہے ۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط اَوۡ کَالَّذِیۡ مَرَّ عَلٰی قَرۡیَۃٍ وَّھِیَ خَاوِیَۃٌ عَلٰی عُرُوۡشِھَا بِحَقِّ آلٓمٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ کٓھٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

# دیگر

## (دُکان کی ترقی کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور نفع کم ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو مشتری کی ساعت میں لکھ کر گتے پر چسپاں کر دے یا بہتر طریقہ یہ ہے کہ اس نقش کو شیشہ کا فریم کرا لے اور دکان یا گھر میں اس کو لٹکا دے انشاء اللہ تعالیٰ دکان کی بکری بڑھ جائے گی اور منافع کثیر ہونے لگے گا اور گھر کو اگر کسی نے باندھ دیا ہے تو وہ کھل جائے گا اور اگر جادو کرا دیا ہے تو اس کا اثر بھی باطل ہو جائے گا اور جو لوگ اس گھر میں رہتے ہیں وہ بھی ہر قسم کی مصیبتوں سے ، بندش جادو وغیرہ سے بالکل محفوظ و مامون رہیں گے ۔ اور کسی نے دکان کو باندھ دیا ہے تو وہ بھی اس کے لٹکانے سے کُھل جائے گی ۔ خواہ جادو کے ذریعے کیوں نہ باندھی گئی ہو اور گھر والوں یا دکان والوں کے دشمن زیر ہوں گے ۔

انشاء اللہ تعالیٰ جملہ کام پورے ہوں گے ۔ مجرب ہے پیر کے دن سُورج نکلنے سے تیسرے گھنٹہ میں جمعہ کے دن سورج نکلنے سے پانچویں گھنٹہ میں اور



جمعرات کو سُورج نکلنے سے پہلے گھنٹہ میں اس کو لکھے اور اس شیشہ کے فریم کو وقتاً فوقتاً پندرہ دن یا مہینہ میں کپڑے سے صاف کرتا رہے اور نقش کو موٹے قلم سے لکھوائے تاکہ دور سے دکھائی دے ۔

وہ نقش یہ ہے ۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یَا اَللّٰہُ | یَا رَحۡمٰنُ | یَا اَلرَّحِیۡمُ |
| یَا مَالِکُ | یَا رَزَّاقُ | یَا قَادِرُ |
| یَا رَزَّاقُ | قُلۡ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ | یَا رَزَّاقُ |
| اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ | یَا رَزَّاقُ | اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ |
| یَا رَزَّاقُ | اَللّٰہُ الصَّمَدُ | یَا رَزَّاقُ |

# دیگر

## (دکان کی ترقّی کے لیے)

ترکیب :۔ اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو اور فائدہ کم ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس مربع کو لکھ کر ، موم جامہ کر کے کپڑے کا غلاف چڑھا کر اور ایک ڈورے میں سی کر دکان کے اندر والی چوکھٹ پر کیل یا کو کا ٹھونک کر اس میں لٹکا دے ۔ اس نقش کو مشتری کی ساعت میں لکھے ۔ جمعرات کو سُورج نکلنے سے پہلے گھنٹہ میں پیر کو سورج نکلنے سے تیسرے گھنٹہ میں جمعہ کو سورج نکلنے سے

پانچویں گھنٹہ میں یہ ساعت ہوتی ہے۔

۷۸۶

| فَاسْتَبْشِرُوْا ۱۵۰ | بِبَیْعِکُمُ ۷۴۴ | الَّذِیْ ۷۴۱ | بَایَعْتُمْ بِہٖ ۵۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۷۴۲ | ۵۲۹ | ۱۵۱ | ۷۴۳ |
| ۵۲۸ | ۷۳۹ | ۷۴۶ | ۱۵۲ |
| ۷۴۵ | ۱۵۳ | ۵۲۷ | ۷۴۰ |

# چور
# کے لیے
# عمل

ترکیب:۔ اگر کسی کا مال چوری ہوگیا ہو اور اس چور کا سراغ (پتہ) نہ ملے تو اس دعا کو کثرت کے ساتھ پڑھنے سے یہ معلوم ہوجائے گا کہ چور کون ہے یا جو مال چوری چلا گیا ہے وہ انشاءاللہ تعالیٰ واپس مل جائے گا۔ وہ دعائے مبارکہ یہ ہے یا چرانے والا خود اس کا مال اس کے گھر پر ڈال جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا وَاسِعَ الْکَنَفِ وَیَا عَلِیَّ الشَّرَفِ



بِحُرْمَۃِ اَھْلِ الشَّرَفِ اُجْبُرْ عَلٰی مَا تَلَفَ بِحُرْمَۃِ فَاطِمَۃَ وَ اَبِیْھَا وَبَعْلِھَا وَابْنَیْھَا یَا بُنَیَّ اِنَّھَآ اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ اِنَّ اللّٰہَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ ۝ وَلَوْ تَرٰٓی اِذْ فَزِعُوْا فَلَا فَوْتَ وَ اُخِذُوْا مِنْ مَّکَانٍ قَرِیْبٍ ۝ وَّقَالُوْٓا اٰمَنَّا بِہٖ وَاَنّٰی لَھُمُ التَّنَاوُشُ مِنْ مَّکَانٍ بَعِیْدٍ ۝ اَللّٰھُمَّ اُجْبُرْ کَذَا وَکَذَا بِحَقِّ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ وَصٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّکْرِ وَقٓ وَالْقُرْاٰنِ وَالرَّحْمٰنِ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ یَا عِبَادَ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ رُدُّوْا عَلَیَّ ضَالَّتِیْ بِرَحْمَتِکُمُ اللّٰہُ وَاَحْبِسُوْھَا اِلَی اَللّٰھُمَّ وَتُفْتِنِیْ بِھَا لَا کُرْھًا وَلَا تَبْتَغِیْ بِطَلَبِھَا بِحَقِّ جِبْرِیْلَ وَمِیْکَائِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعَزْرَائِیْلَ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا کَثِیْرًا عَدَدَ خَلْقِکَ وَرِضَآءَ نَفْسِکَ وَزِنَۃَ عَرْشِکَ وَمِدَادَ کَلِمٰتِکَ ۝

# دیگر
## (چور کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص اپنی دکان یا اپنے گھر کے اسباب میں اس دعا کو لکھ کر گتے پر چسپاں کر کے لٹکا دے انشاءاللہ تعالیٰ سامان چوری سے محفوظ رہے گا اور وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ یَا حَفِیْظُ لَا یَنْسٰی وَیَا مَنْ نِعْمَتُہٗ

لَا تُحْصٰی وَیَامَنْ لَّهُ الْعُرْوَةُ الْوُثْقٰی وَیَامَنْ لَّهُ الْعِزَّةُ وَالثَّنَاءُ وَلَهُ الْاَسْمَاءُ الْحُسْنٰی اِحْفَظْ کَذَا وَکَذَا بِمَا حَفِظْتَ بِهِ الْاَرْضَ وَالسَّمَاءَ وَالْجَاءَاتِ ظَاهِرِیْ فِیْ حِفْظِ ذٰلِكَ اِلَی الْقَیُّوْمِ فَاِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ ط

## دیگر

(چور کے لیے)

ترکیب:۔ جو لوگ چوری میں متہم ہوں یعنی جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان سب کے نام الگ الگ پرچوں پر لکھیں اور ان پرچیوں کی گیہوں کے آٹے میں جو گندھا ہوا ہو گولیاں بنالیں اور ان سب پر اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں اور اس کے بعد آیت الکرسی اور چاروں قُل ایک ایک بار پڑھیں اور اس کے بعد طشت میں پانی بھر کر اس میں وہ سب گولیاں ایک دم پانی میں ڈالی جائیں گی چور کی گولی پانی میں غرق نہ ہوگی اور پانی تیرتی رہے گی۔ مجرب ہے۔

## دیگر

(چور کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کا مال چوری ہوگیا ہو تو اس کو چاہیے کہ سرسوں کے تیل کے چراغ کی سیاہی یا توے کی سیاہی لے کر اس کو تھوڑے سے سرسوں کے تیل میں ملا کر ایک



نابالغ لڑکے، یا لڑکی کی ہتھیلی میں دونوں ہاتھوں کو مل دے اور اس کے بعد سات دانے یا نو دانے ثابت اُرد کے یا جو کے لے کر ان میں سے ہر دانے پر ایک ایک بار یہ عزیمت پڑھ کر ایک دانے کو اس لڑکے یا لڑکی کے مارتا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ لڑکے یا لڑکی کے ہاتھوں پر چور کی شکل ظاہر ہو جائے گی۔

وہ عزیمت یہ ہے:۔

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ فَتْحُوْنَ فَتْحُوْنَ فَتْحُوْنَ جِنُّكَ جِنُّكَ جِنُّكَ شَفِیْعًا شَفِیْعًا شَفِیْعًا عَطِیْشًا عَطِیْشًا عَطِیْشًا سُرُوْدًا سُرُوْدًا سُرُوْدًا قُدُوْدًا قُدُوْدًا قُدُوْدًا سَهْلًا سَهْلًا سَهْلًا نَهْلًا نَهْلًا نَهْلًا اَحْضِرُوْا مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَیْهِمَا السَّلَامُ۔

## دیگر

(چور کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی شخص کا مال چوری ہوگیا ہو اور اس کا پتہ نہ لگتا ہو تو اس کو چاہیے کہ ایک چوکور یعنی چار کونوں والی کیل لے کر اس کے ایک طرف یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ اور دوسری طرف وَالْقُرْاٰنِ اور تیسری طرف قٓ وَالْقُرْاٰنِ اور چوتھی طرف حٰمٓ عٓسٓقٓ هٰذَا یَوْمُ لَا یَنْطِقُوْنَ وَلَا یُؤْذَنُ لَهُمْ فَیَعْتَذِرُوْنَ لکھ کر کیل کو زمین میں گاڑ دے اور یہی کلمات جو کیل پر لکھے گئے ہیں پڑھتا جائے۔ پھر جن جن پر شبہ ہو ان کو اس کیل پر کھڑا کرے جو چور ہوگا اس کیل پر کھڑا نہ ہوگا۔

انشاء اللہ تعالیٰ یہ معلوم ہو جائے گا کہ چور کون ہے۔

## دیگر

### (چور کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی شخص کا مال چوری ہو گیا ہو اور پتہ نہ لگتا ہو تو اس کو چاہیے کہ جتنے لوگوں پر اس کا شبہ ہے اتنے برگ ترنج (ترنج کے پتے) لے کر ہر پتے پر یہ آیتِ کریمہ لکھے اور اس آیت کے نیچے ہر اس شخص کا نام لکھا جائے کہ جن جن پر شبہ ہو اور پھر ان پتوں میں سے ایک ایک پتہ آگ میں ڈالتا جائے انشاء اللہ ضرور چور کے پیٹ میں درد ہو گا وہ آیتِ مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْٓا اَيْدِيَهُمَا جَزَآءًۢ بِمَا كَسَبَا نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ ط

## دیگر

### (چور کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور چور کا پتہ نہ چلتا ہو تو اس کو چاہیے کہ شنگرف اتنی مقدار میں لے کہ ران پر ملنے کے بعد بچے نہیں اور اس شنگرف کو پانی میں بھگونے کے بعد اس پر دس مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کرے اور اسے اپنی ران پر ملے اس کے بعد استرہ لے اور استرہ پر چالیس مرتبہ ان اسماء کو پڑھ کر دم کرے اور استرہ سے اپنی ران کے بال مونڈے۔ جب ایسا کرے گا تو چور کے سر کے



بال منڈیں گے از عجائب است یہ عمل مشتبہ لوگوں کے سامنے بٹھا کر کیا جائے۔

وہ اسماءِ مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط علیقہ ملیقہ طلیقہ نلیقہ بحقِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَعَلِيٌّ وَلِيُّ اللّٰهِ ط

## دیگر

### (چور کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور چور کا پتہ نہ چلتا ہو تو اس کو چاہیے کہ عروجِ ماہ نوچندی جمعرات سے اس عمل کو شروع کرے فجر کی نماز کے بعد اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور اس کے بعد اکتالیس (۴۱) مرتبہ سورۂ فاتحہ یعنی الحمد شریف، بسم اللہ شریف کی میم ملا کر پڑھے اور چالیس روز تک مسلسل پڑھتا رہے اس طرح یہ پڑھنے والے کے عمل میں آجائے گا اور جب چالیس روز مکمل ہو جائیں تو ہر روز پھر گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ لیا کرے اس طرح اس کا عمل تازہ رہے گا۔ یہ ورد برابر جاری رکھے جب اس عمل کا عامل ہو جائے تو پھر یہ کرے کہ جن لوگوں پر شبہ ہے ان سب کو بلا کر اپنے پاس بٹھلائے اور ہر ایک کے حصہ کے ایک ایک تولہ چاول سفید رنگ کے لے خواہ کچا باسمتی ہو یا سیلا اور ایک پاؤ کچا دودھ لے کر اس میں سب کو بھگو دے۔ اور تین چار منٹ تک بھیگا رہنے دے اور پھر ان کو نکال کر ایک صاف و پاک کپڑے پر پھیلا کر خشک کرے اور

جب خشک ہو جائیں تو ایک کانٹا لے جس سے سونا اور دوائیں تولی جاتی ہیں اور اس میں ایک ایرانی روپیہ چاندی کا جو چوکھونٹا ہو اس پر ایک طرف کلمہ شریف اور ایک طرف بادشاہ کا نام ہوتا تھا پورے ایک تولہ کا ہو اس کو ایرانی لوگ فروخت کرتے پھرتے ہیں اس روپے پہ ایک مرتبہ بسم اللہ شریف اور دس مرتبہ سورۃ فاتحہ اسی طریقے سے یعنی بسم اللہ کی میم ملا کر پڑھے اور اس روپے پر دم کرے اس وقت تک یہ روپیہ کانٹے میں پڑا رہنے دے جب تک یہ کام مکمل نہ ہو جائے اور جو لوگ وہاں بیٹھے ہیں جن پر شبہ ہے ان کو ایک ایک تولہ چاول الگ الگ اس میں سے تول کر دیتا جائے ۔ اور چبانے کو کہے چور سے نہیں چبائے جائیں گے اور اگر چبا لیے تو تھوکنے پر خون کے رنگ کے نکلیں گے اگر وہ اس پر اصرار کرے کہ میرے مسوڑھے دکھ رہے ہیں یا میرے منہ میں پان تھا تو منہ صاف کرا کر جتنی مرتبہ چبائے گا اسی رنگ کے چاول نکلیں گے مجرب المجرب ہے ۔



# متفرقات

## عمل

(برائے جملہ حاجات)

ترکیب :- اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے تمام حاجات کے لیے مجرب ہے نقش یہ ہے ۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٦ | ١٢٤٨٩١ | ١٨٢٠ |
| ٣٦ | ١٢٢٤٩٣٠ | ١١٢ |
| ١١٣ | یا باسِطُ<br>احب یا جبرائیل | ٤٢٠ |

(اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ)

## دیگر

(برائے درد)

عَمَلْ سُوْرَۃُ الفاتحہ :- اگر بدن میں درد ہوتا ہے طشتری میں معہ بسم اللہ کے سورۃ فاتحہ لکھے ۔ بعدہٗ تل کا تیل طشتری میں ڈالے تل کے تیل پر ستر بار

سُورۃ الفاتحہ پڑھے اس کے بعد تیل کو شیشی میں بھر کر محفوظ رکھے اور درد کی جگہ پر مالش کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بحکمِ خدا درد دفع ہوجائے گا مجرب ہے۔

## دیگر

### (برائے سخت مشکل وبیماری)

ترکیب:۔ اگر کسی شخص کو کوئی سخت حاجت درپیش ہے۔ اور وہ اس میں سخت پریشان ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش مبارک کو اس طریقے سے جو آگے آرہا ہے عمل میں لائے کہ عروجِ ماہ نوچندی اتوار کو صبح کے وقت چار بجے غسل کریں اور کم از کم پانچ گز یا سوا پانچ گز لمبا احرام لٹھے کا لے کر باندھیں اور اوّل آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف اور ۸۶، مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر اس نقش مبارک کو سیاہی سے لکھے۔ ۲۱ بار یعنی ۲۱ نقش اور پھر ان کی آٹے کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے، سورج نکلنے سے لے کر غروب آفتاب تک یعنی سورج چھپنے سے پہلے پہلے چاہے جس وقت ڈال آئے اور جب اکیس روز پورے ہوں جائیں تو پھر بسم اللہ شریف کو اوّل آخر بسم اللہ شریف کو پڑھ لیا کریں۔ اور یہ تعویذ جو لکھ کر آٹے کی گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے جائینگے انار کی لکڑی کا قلم ہو نقش لکھنے کے وقت ایک خاص جگہ مقرر کر لی جائے گی اور اسی جگہ روزانہ بیٹھ کر یہ نقش لکھے جائیں گے۔ جب اس کا عامل ہوجائے یعنی اکیس روز پورے ہوجائیں تب اگر اپنی سخت مشکل کے لیے یہ عمل کرے گا۔ تو اس طرح پر کرنا چاہیے نوچندی اتوار علی الصبح چار بجے غسل کرے احرام باندھے اور



یہ نقش اسی طریقے سے لکھے اور اس نقش کو اپنے سامنے رکھ لے اور اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور ۸۶، مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ کر اپنے دلی مقصد کے لیے دعا مانگیں درگاہ قاضی الحاجات میں اور جب دعا مانگ چکے تو تعویذ کو لپیٹ کر موم جامہ کر کے عطر وغیرہ لگا کر کسی ڈبیہ میں رکھ کر اپنی جیب میں رکھیں اور باطہارت ہر وقت رہیں اور وضو ہو بہت ہی اچھا ہے سات یوم اس عمل کو کریں جیسے پہلے دن کیا تھا یہی عمل ڈبیہ میں سے تعویذ کو نکال کر سامنے رکھ کر ہر روز کیا جائے اور پھر اس کو اپنے پاس رکھا رہنے دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دلی مقصد پورا ہوگا۔ اور اگر کوئی بیمار ہے تو نیا نقش لکھ کر سات یوم اس نقش کو گھول کر پلائیں بیمار اچھا ہوجائے گا۔ اور جو شخص خلاف یا ناراض ہو تو سات یوم پلانے سے عمر بھر وفاداری کا جذبہ پیدا ہوجائے گا۔ عمر بھر وفادار اور غلام رہے گا۔

پرہیز: جس روز سے یہ عمل شروع کریں ترک حیوانات جلالی وجمالی کریں یعنی گوشت انڈا مچھلی پیاز دودھ گھی گڑ تیل وغیرہ صرف نمک کی روٹی ابلی ہوئی دال چنے کی اور اُبلی ہوئی ترکاریوں، مٹھاس اور پھل وغیرہ استعمال کر سکتا ہے اور اس دوران عمل شرع کے خلاف کوئی بات نہ ہونے دے اور دال کوری ہانڈی لے کر اس میں پکائے اور پانی اپنے استعمال کا خود لائے (نوٹ) نقش بھرنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے کاغذ کے اوپر کی طرف بسم اللہ شریف کا نقش بھرے۔ اور پھر اس نقش کی پشت پر بالکل اسیطرح اس نقش کو بھرنا شروع کرے یعنی جس خانے میں بسم اللہ لکھی ہے اسی طرح میں پشت کیطرف ۱۸۹ ہوگا اور بالترتیب ۲۰۴ تک ختم کریں مجرب المجرب ہے (نقش صفحہ ۲۷۹ پر دیکھیے)

وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرحیم ۸ | الرحمٰن ۱۱ | اللہ ۱۴ | بسم ۱ |
| بسم ۱۳ | اللہ ۲ | الرحمٰن ۷ | الرحیم ۱۲ |
| الرحمٰن ۳ | الرحیم ۱۶ | بسم ۹ | اللہ ۶ |
| اللہ ۱۰ | بسم ۵ | الرحیم ۴ | الرحمٰن ۱۵ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

## دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ ہر حاجت کے واسطے یہ نقش یا مُغنی کا موم جامہ کر کے بازو پر باندھے جو حاجت رکھتا ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہو گی۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۲ | ۲۸۵ | ۲۸۹ | ۲۷۵ |
| ۲۸۸ | ۲۷۶ | ۲۸۱ | ۲۸۶ |
| ۲۷۷ | ۲۹۱ | ۲۸۳ | ۲۸۰ |
| ۲۸۴ | ۲۷۹ | ۲۷۸ | ۲۹۰ |



## دیگر

(برائے ہر کام)

ترکیب:۔ یہ نقش حزب البحر کا ہے ہر کام کے واسطے بے حد مُجرب ہے اور آزمودہ ہے لکھ کر بازو پر باندھے نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱۴۰۲ | ۴۱۴۰۵ | ۴۱۴۰۹ | ۴۱۳۹۵ |
| ۴۱۴۰۸ | ۴۱۳۹۶ | ۴۱۴۰۱ | ۴۱۴۰۶ |
| ۴۱۳۹۷ | ۴۱۴۱۱ | ۴۱۴۰۳ | ۴۱۴۰۰ |
| ۴۱۴۰۴ | ۴۱۳۹۹ | ۴۱۳۹۸ | ۴۱۴۱۰ |

## دیگر

(برائے ہر مقصد)

ترکیب:۔ ہر مقصد کے لیے یہ نقش اللہ الصمد کا ہے لکھ کر بازو پر باندھے۔ مُجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷ | ۶۰ | ۶۴ | ۵۰ |
| ۶۳ | ۵۱ | ۵۶ | ۶۱ |
| ۵۲ | ۶۶ | ۵۸ | ۵۵ |
| ۵۹ | ۵۴ | ۵۳ | ۶۵ |

## دیگر

### (برائے پیچش و ہر کام)

ترکیب:۔ ہر کام کے واسطے مجرب ہے۔ مریض کو اگر پیچش ہو تو اس کو تین نقش روزانہ لکھ کر پلائے کاغذ کو بھی نگل جائے۔

نقش یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## دیگر

### (برائے ہر دفع مہمات)

ترکیب:۔ یاحیّ یاقیوم اگر بعد تکبیر دو ہزار ایک سو بائیس ۲۱۲۲ مرتبہ سات روز تک برابر پڑھے اور ایک ہی جلسے میں، تمام مہمات آسان ہو جائیں گی اور اگر بیماری جسم کی شکایت ہے تو اس حالت میں بھی فائدہ بخش ہے اور اگر باغ میں پھل نہ آتے ہوں تو اس اسم کے پڑھنے سے باغ میں خوب پھل آئیں گے اور جملہ آفات ارضی وسماوی سے محفوظ رہے گا۔ اور اگر کسی کا دل پریشان ومضطرب رہتا ہو تو بعد تکبیر ۵۸۴ مرتبہ پڑھنے سے دل کی پریشانی اور اضطراب جاتا رہے گا۔ اور جمعیت خاطر حاصل



ہو جائیگی اور اس دعا کو انتہائی تنگی و پریشانی کی حالت میں پڑھنا چاہیے اس دعاء کا پڑھنے والا صاحب جمعیت ہو جائے گا اور پھر دوسری بار افلاس کی حالت نہ ہوگی

## دیگر

### (برائے فتوحات)

ترکیب:۔ جو شخص چاہے کہ اسے دست غیب حاصل ہو تو اس کو لازم ہے کہ عروج ماہ نوچندی جمعرات سے اس عمل کو شروع کرے اور چالیس روز تک برابر پڑھتا رہے انشاءاللہ تعالیٰ دست غیب حاصل ہو گا وہ اسم مبارک یہ ہے۔

## یَا مُنْعِمُ

ہر روز دو سو گیارہ بار پڑھا جائے گا مجرب ہے اس کے اول و آخر ۱۱، ۱۱ بار درود شریف پڑھنا بہت ضروری ہے دست غیب سے مراد ہے جو کام شروع کیا جائے گا قدرتی اسباب پیدا ہوں گے۔

## دیگر

### (برائے دفع تنگی و پریشانی)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص اپنے رزق کیلئے تنگ ہو یعنی معاش کی تنگی اور پریشانی میں مبتلا ہو تو اس کو چاہیے کہ تہجد کی رکعتیں پڑھنے کے بعد اس اسم مبارک یَاغَنِیُّ یَامُغْنِیُّ کو دو سو بیالیس ۲۴۲ بار پڑھے اور اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف

پڑھے اگر تہجد کے وقت کا اہتمام نہ ہو سکے تو مجبوری میں بعد نماز عشاء پڑھے۔ رزق کی تنگی و پریشانی اللہ تعالیٰ دور فرمائیں گے۔ اور انشاء اللہ تعالیٰ غنی تونگر ہو جائیگا ایک چلہ تک برابر پڑھے اس کو عروجِ ماہ نوچندی جمعرات سے شروع کرے۔

## دیگر

(برائے ہر کام)

ترکیب:۔ یہ نقش بھی حزب البحر کا ہے ہر کام کے واسطے مجرب ہے اور بیمار کیلیے بھی بہت ہی اکسیر ثابت ہوا ہے۔ اس نقش مکرم کو لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر کام پورا ہوگا اور اگر بیمار کو دینا ہے تو چینی کی طشتری پر یا کاغذ پر لکھ کر گھول کر پلائیں اگر کاغذ پر لکھا ہے تو پہلے کاغذ کو نگل کر اوپر سے پانی دھوئے ہوئے نقش کا پی لیں اور اگر کسی کو نظر بد یا جنات و شیاطین کا اثر ہو گیا ہے تو ایک نقش لکھ کر اس کا فتیلہ بنا کر ایک کڑھی یا پیالہ میں آگ رکھ کر اس فتیلہ کا سرا ان انگاروں پر رکھے اور مریض کو چادر یا دوپٹہ اوڑھا کر بٹھا دے اور اس کی دھونی دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ اثر یا نظر بد باطل ہو جائیگا مجرب ہے وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱۶۷۵ | ۴۱۶۸۸ | ۴۱۶۸۵ | ۴۱۶۸۲ |
| ۴۱۶۸۶ | ۴۱۶۸۱ | ۴۱۶۷۶ | ۴۱۶۸۷ |
| ۴۱۶۸۰ | ۴۱۶۸۳ | ۴۱۶۹۰ | ۴۱۶۷۷ |
| ۴۱۶۸۹ | ۴۱۶۷۸ | ۴۱۶۷۹ | ۴۱۶۸۴ |

کل اعداد ۱۶۶۷۳۰



## دیگر

(برائے دفع حُبّ مخلوق)

ترکیب:۔ جس شخص پر مخلوق کی محبت غالب ہو تو اس کو چاہیے کہ کسی پاک طشتری پر اللہ تعالیٰ کے ان ناموں کو لکھے جن میں حرف یا (ی) ہو جیسے کَرِیْمُ، رَحِیْمُ، حَفِیْظُ اور مثل اس کے کہ جن ناموں میں (ی) ہو پھر زبان سے اس طشتری کو چاٹے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے دل سے مخلوق کی مُحبت جاتی رہے گی طشتری کو لکھ کر نہار منہ چاٹے اور جب تک چاٹتا رہے جب تک اس کے دل میں محبت کا جذبہ باقی رہے چاٹتے وقت یہ نیت کرنا بھی ضروری ہے کہ میرے دل سے مُحبتِ دنیا جاتی رہے۔

## دیگر

(عمل برائے توفیق طاعت)

ترکیب:۔ جو شخص اس دعا کو یَا وَدُوْدُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کو سفید ریشمی کپڑے کے ٹکڑے پر لکھ کر اپنے پاس رکھے اور موم جامہ کر کے اس ٹکڑے کو عطر میں بسالے تو اللہ تعالیٰ عبادت کرنے کی توفیق عطا فرمائے گا نیز شیاطین کے مکر و فریب سے بچائے گا اور لوگوں کے قلبوں میں اس کی ہیبت ڈالے گا اس عمل کو جمعہ کی نماز کے بعد اُسی مقام پر بیٹھ کر کیا جائے گا۔

انشاء اللہ تعالیٰ عبادت کی توفیق عطا ہوگی، مجرب ہے اور اسباب رزق میں آسانی اور سہولت ہوگی۔

# دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ یہ دونوں نقش مربع ومثلث یَا قَیُّوْمُ کے ہیں ہر حاجت کے لیے کارآمد ہیں مشک و زعفران سے باوضو لکھ کر بازو پر باندھے مثلث کام میں لائے یا مربع دونوں میں سے کوئی سا لے کر تجربہ کرلے مفید ثابت ہوگا۔

وہ دونوں نقش یہ ہیں۔

۷۸۶ (یہ نقش مربع ہے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۴۵ | ۴۲ | ۳۸ |
| ۴۳ | ۳۷ | ۳۲ | ۴۴ |
| ۳۶ | ۴۰ | ۴۷ | ۳۳ |
| ۴۶ | ۳۴ | ۳۵ | ۴۱ |

۷۸۶ (یہ نقش مثلث ہے)

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵ | ۴۸ | ۵۳ |
| ۵۰ | ۵۲ | ۵۴ |
| ۵۱ | ۵۶ | ۴۹ |



# دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب:۔ یہ نقش مکرم:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ سُبْحَانَ اللّٰہِ قَاضِیُ الْحَاجَاتِ

کا ہے ہر حاجت کے لیے مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱۰ | ۴۲۴ | ۴۲۱ | ۴۱۷ |
| ۴۲۲ | ۴۱۶ | ۴۱۱ | ۴۲۳ |
| ۴۱۵ | ۴۱۹ | ۴۲۶ | ۴۱۲ |
| ۴۲۵ | ۴۱۳ | ۴۱۴ | ۴۲۰ |

# دیگر

(برائے سختی ودشواری)

ترکیب:۔ یہ نقش معظم آیت کریمہ:۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

کا ہے ہر سختی ودشواری کے لیے اکسیر ہے۔

(نقش صفحہ ۲۸۷ پر دیکھیے)

نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۳ | ۵۹۶ | ۵۹۹ | ۵۸۶ |
| ۵۹۸ | ۵۸۷ | ۵۹۲ | ۵۹۷ |
| ۵۸۸ | ۶۰۱ | ۵۹۴ | ۵۹۱ |
| ۵۹۵ | ۵۹۰ | ۵۸۹ | ۶۰۰ |

## دیگر

### (برائے ہر دکھ درد اور پریشانی)

ترکیب :- یہ نقش مبارک یا مالکُ کا ہے ہر دکھ درد اور پریشانی کو دور کرتا ہے اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ کار آمد ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱ | ۲۶ | ۳۳ |
| ۳۲ | ۳۰ | ۲۸ |
| ۲۷ | ۳۴ | ۲۹ |

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب :- جس شخص کو کسی قسم کی حاجت درپیش ہو اور لوگوں میں عزت و توقیر چاہتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس عبارت کو ۲،۳ بار روزانہ بوقت صبح بعد نماز فجر دو زانو بیٹھ کر دو گلدستے سامنے لا کر رکھو یا خوشبودار پھولوں کے دو ہار رکھو اور احرام باندھ کر جو کہ خوشبو میں معطر ہو بعدہٗ روئی کی باریک بتی بنا کر اور چنبیلی کا تیل چراغ میں ڈال کر روشن کرے پھر یہ عمل پڑھے جو حاجت ہو دعا کے وقت خدا سے طلب کرے اور اس طرح گیارہ روز پورا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بہت جلد مقبول ہوگی اس عمل کو عروجِ ماہ نوچندی جمعرات سے شروع کرے مجرب ہے۔

وہ عبارت یہ ہے :-

يَا عَزِيْزُ عَزِّزْنِىْ فِىْ أَعْيُنِ النَّاسِ ط

## دیگر

### (نقش برائے امساک)

ترکیب :- اس نقشِ مکرم کو لکھ کر موم کے اندر گولی بنا کر ضرورت کے وقت زبان کے نیچے رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جب تک گولی منہ میں رہے گی

امساک رہے گا۔ اس نقش کو سوائے زُحل اور مریخ کی ساعتوں کے ہر ساعت میں لکھ سکتا ہے۔

وہ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| لا | ع ح | وح ع | ز |
| م | و | ی | ور |
| حح | ص | و | لا |
| س | ح | و | و |

## دیگر

(برائے احتلام)

ترکیب:۔ اگر کسی شخص کو بہت زیادہ احتلام ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ سوتے وقت اپنے سینے پر شہادت کی انگلی سے

## عُمَرُ

لکھ لے اور جس وقت آنکھ کھل جائے تو پھر اسی طرح سینے پر عُمَرُ لکھ لے۔ سو جائے غرض جتنی دفعہ سوتے سوتے آنکھ کھل جائے ہر دفعہ انگلی سے سینے پر عُمَرُ لکھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہرگز احتلام نہ ہوگا۔



## دیگر

(برائے امساک)

ترکیب:۔ اس نقش کو لکھ کر حاجت کے وقت مرد اپنی زبان کے نیچے رکھے یا دھجی میں لپیٹ کر موم جامہ کر کے اپنی کمر میں باندھے اور زبان کے نیچے رکھا جانے والا نقش بھی موم جامہ کر کے رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ امساک ہوگا مُجرب ہے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ما | ن | ن | و |
| ص | د | د | ما |
| ع | ی | و | س |
| ع | ھ | ن | م |

## دیگر

برائے نامردی یعنی جماع پر

قادر نہ ہونے کیلیے

ترکیب:۔ جو شخص جماع پر قادر نہ ہوتا ہو خواہ اس کو کسی نے باندھ دیا ہو یا نامرد ہو تو اس کو چاہیے کہ تین روز تک بالترتیب اس عبارت کو لکھ کر کاغذ کے ٹکڑوں پر

دے اور اس کو دھو کر کاغذ کو نگل لے اور اوپر سے دھویا ہوا پانی پی لے یا چینی کی طشتری پر گلاب اور زعفران سے لکھ کر نہار منہ چاٹ لے انشاء اللہ تعالیٰ عورت پر قادر ہوگا۔

پہلے روز یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط کٓھٰیٰعٓصٓ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ
وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ
مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَّفَاطِمَۃَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَنْ تُعَافِیْنِیْ
مِنَ الْعُنَّۃِ وَتُقَدِّرُنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ الْحِیْلَۃِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی
عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

دوسرے روز یہ لکھے:۔

حٰمٓ عٓسٓقٓ یَا صَمَدُ یَا فَرْدُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ
سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اَنْ تُعَافِیْنِیْ مِنَ الْعُنَّۃِ وَتُقَدِّرُنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ
وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

تیسرے روز یہ لکھے:۔

کٓھٰیٰعٓصٓ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا اَحَدُ یَا فَرْدُ اَنْ تُعَافِیْنِیْ مِنَ
الْعُنَّۃِ وَتُقَدِّرُنِیْ عَلَی الْجِمَاعِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

اس عبارت کو بدھ جمعرات یا جمعہ کو لکھے لیکن مشتری کی ساعت میں لکھنا چاہیے بدھ کے روز سورج نکلنے کے بعد سے چوتھا گھنٹہ جمعرات کو سورج نکلنے سے پہلا گھنٹہ



جمعہ کو سورج نکلنے سے پانچواں گھنٹہ نہایت مجرب ہے۔

## دیگر

### (برائے مسان)

ترکیب:۔ اگر کسی بچے کو مسان کی شکایت ہو یعنی سوکھے کی بیماری ہوگئی ہو تو اس کو چاہیے کہ چہل کاف کا نقشِ مکرم لکھ کر اس تعویذ کو لوبان کی دھونی دے کر موم جامہ کر کے اس بچے کے گلے میں ڈالے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس چہل کاف کے نقشِ مکرّم کی برکت سے بچے کے مسان کی شکایت دور ہو جائے گی اور موٹا تازہ فربہ ہوتا چلا جائے گا۔

وہ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۰۹ | ۳۹۰۴ | ۳۹۱۱ |
| ۳۹۱۰ | ۳۹۰۸ | ۳۹۰۶ |
| ۳۹۰۵ | ۳۹۱۲ | ۳۹۰۷ |

## دیگر

### (دشمن پر غالب ہونے کیلیے)

ترکیب:۔ جو شخص موم جامہ کر کے اس نقش کو اپنے بازو پر باندھے گا انشاء اللہ تعالیٰ وہ دشمنوں پر کامیابی حاصل کرلے گا اور اس کے دشمن ذلیل و خوار ہوں گے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

یا عزیز

| | | |
|---|---|---|
| ٣٢ | ٢٧ | ٣٥ |
| ٣۴ | ٣١ | ٢٩ |
| ٢٨ | ٣٦ | ٣٠ |

## دیگر

(برائے باندھنے عورت اور مرد کے)

ترکیب:۔ یہ نقشِ مکرم مرد اور عورت کے واسطے ہے مرد کے باندھنے کے لیے اگر یہ نقش دے تو یہ عبارت نقش کے نیچے لکھے۔

لبستو ذکر فلاں بن فلاں بر فرج فلاں بنت فلاں

اور اگر عورت کے باندھنے کے لکھے تو یوں لکھے:۔

لبستو فرج فلانۃ بنت فلانۃ بر ذکر فلاں بن فلاں بحق

ھٰذہٖ الاسماء الاعظم

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴٨٢ | ۴٩٧ | ۴٩۴ | ۴٨٣ |
| ۴٨٨ | ۴٩٠ | ۴٩٣ | ۴٨٧ |
| ۴٩٢ | ۴٨٦ | ۴٨٩ | ۴٩١ |
| ۴٩٥ | ۴٨۴ | ۴٨١ | ۴٩٦ |

تانت سے نقش کو باندھ کر پانی کی جگہ دفن کرے۔ وہ نقش یہ ہے۔



## دیگر

(برائے ملنے ملازمت و دور ہونے بے کاری)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص بے کار ہو اور اسے ملازمت نہ ملتی ہو تو اس نقش کو مشک و زعفران سے لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھے۔

اَللّٰہُ لَطِیۡفٌۢ بِعِبَادِہٖ یَرۡزُقُ مَنۡ یَّشَآءُ ۚ وَ ہُوَ الۡقَوِیُّ الۡعَزِیۡزُ ؕ

یہ نقشِ مکرم اس آیتِ مبارکہ کا ہے اور نقشِ مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٢١ | ٣٢۴ | ٣٢٨ | ٣١۴ |
| ٣٢٧ | ٣١٥ | ٣٢٠ | ٣٢٥ |
| ٣١٦ | ٣٣٠ | ٣٢٢ | ٣١٩ |
| ٣٢٣ | ٣١٨ | ٣١٧ | ٣٢٩ |

## دیگر

(برائے حاجت براری)

ترکیب:۔ یہ دونوں نقش مربع و مثلث قاضی الحاجات کے ہیں۔ ہر حاجت براری کے لیے مجرب و آزمودہ ہیں ان کو زعفران و گلاب سے لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے۔ ان دونوں نقشوں میں سے جس کو دل چاہے استعمال کرے۔ مربع

استعمال کرے یا مثلث لکھنے والے کا اختیار ہے انشاء اللہ تعالیٰ فائز المرام ہوگا اور اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا۔

وہ نقش مکرم یہ ہیں۔

۷۸۶

(مربع)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۴ | ۳۴۷ | ۳۴۴ | ۳۴۱ |
| ۳۴۵ | ۳۴۰ | ۳۳۵ | ۳۴۶ |
| ۳۳۹ | ۳۴۲ | ۳۴۹ | ۳۳۶ |
| ۳۴۸ | ۳۳۷ | ۳۳۸ | ۳۴۳ |

۷۸۶

(مثلث)

| | | |
|---|---|---|
| ۴۵۹ | ۴۵۱ | ۴۵۶ |
| ۴۵۳ | ۴۵۵ | ۴۵۸ |
| ۴۵۴ | ۴۶۰ | ۴۵۲ |

## دیگر

(برائے ڈرنے یا چونکنے سوتے وقت بچونکے)

ترکیب:۔ یہ نقش معظم یاحفیظُ کا ہے ہر حاجت کے لیے مجرب ہے خصوصاً ان بچوں کے لیے جو رات کو سوتے سوتے چونکتے ہوں یا ڈر جاتے ہوں بے حد مفید



مفید ہے اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے جو بچہ کہ ڈرتا ہو اور جو شخص حاجت مند ہو وہ لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مقاصد میں کامیابی ہوگی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۲ | ۲۵۲ | ۲۵۲ | ۲۴۹ |
| ۲۵۳ | ۲۴۸ | ۲۴۳ | ۲۵۴ |
| ۲۴۷ | ۲۵۰ | ۲۵۷ | ۲۴۴ |
| ۲۵۶ | ۲۴۵ | ۲۴۶ | ۲۵۱ |

## دیگر

(برائے مسان)

ترکیب:۔ یہ معظم نقش ان بچوں کے لیے کہ جن کو سوکھے کی بیماری ہو بے حد مفید ہے۔ اس نقش کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈالے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بچہ فربہ اور موٹا تازہ ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶۲۴۷ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۶۲۴۶ |
| ۶ | ۹ | ۶۲۴۹ | ۳ |
| ۶۲۴۸ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## دیگر

### (آسیب والے کے لیے)

ترکیب: جس شخص کو آسیب کا اثر ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو لکھ کر فتیلہ بنا کر کورا چراغ لے کر جس میں پانی نہ لگا ہو سرسوں کا خالص تیل ڈال کر اس فتیلہ کو بغیر روئی یا کپڑا لپیٹے تیل میں بھگو کر روشن کرے۔ یہ چراغ مریض کی چارپائی کے سرہانے اس طرح روشن کرے کہ چراغ کی اونچائی مریض کی چارپائی کے سرہانے کی اونچائی کے برابر رہے گی۔ اور مریض عورت ہو یا مرد تمام ضروریات سے فارغ ہو کر لیٹے گا کہ فتیلہ روشن کرنے کے بعد پھر صبح تک اسی چارپائی پر لیٹا رہے گا۔ وہاں سے اٹھے گا نہیں اور جو شخص مریض کے سرہانے فتیلہ روشن کرے گا وہ چراغ کی روشنی پر نظر رکھے گا کہ ہرے رنگ کی ہے یا سرخ رنگ کی ہے یا اس کی روشنی کس رنگ کی ہوتی ہے اور وہ بیٹھا بیٹھا فتیلہ کو ضرورت کے وقت کسی تنکے سے یا دیا سلائی کی کاڑی سے اوپر سرکاتا رہے۔ چراغ میں تیل بھر کر رکھے۔ اور اگر وہ بجھ جائے تو اس کو فوراً روشن کر دے اور خیال رکھے کہ کتنی مرتبہ بجھا اور جب وہ فتیلہ جل کر ختم ہو جائے، تو اس چراغ کو بحفاظت کسی اونچی جگہ پر رکھ دے اور پھر اگلے روز اسی طرح اس نقش کو جلائے غرض یہ ہے کہ اسی طرح تین روز مسلسل کرے اور ایسا بھی کیا جا سکتا ہے کہ ایک دن چھوڑ کر روشن کرے اس فتیلہ کو اس وقت روشن کرے کہ جب گھر کے سب آدمی سو گئے ہوں اور فتیلہ روشن کرتے وقت گھڑی کا دیکھ لینا بھی بڑا ضروری ہے جس وقت پہلے دن روشن کیا تھا۔ دوسرے روز بھی ٹھیک اسی وقت



روشن کرے جب نقش کا فتیلہ بنانے لگے تو جس کونے پر ٦ کا ہندسہ لکھا ہے اس طرف سے نقش موڑنا شروع کرے اور ٨ کا ہندسہ اوپر کی طرف رہے اور اس طرف سیاہی کا نشان لگا دیں اس نقش کو منگل کے دن مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھے اور جب دن ختم ہو کر بدھ کی شب آئے تب اس میں شروع کرے اور یہ بھی خیال رکھنا ضروری ہے کہ پہلے دن چراغ کتنی دیر تک روشن رہا اور دوسرے اور تیسرے دن کتنی کتنی دیر روشن رہا مریض کو فتیلہ روشن ہوتے وقت چت لیٹا رہنا چاہیے اور اشد مجبوری میں کروٹ بھی بدل سکتا ہے۔ مجرب المجرب ہے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

فرعون قارون ہامان شداد نمرود ابلیس

علیہ اللعنۃ واتباع ایشاں اگر نگریزند سوختہ شوند

## دیگر

### (ہر مقصد کی کامیابی کے لیے)

ترکیب: یہ دونوں نقش سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ کے ہیں۔

ہر مقصد کی کامیابی کے لیے مجرب اور اکسیر ہے۔ دونوں میں سے جس کو دل چاہے استعمال کرے مربع استعمال کرے یا مثلث۔

انشاء اللہ مقصد میں کامیاب ہوگا۔

۷۸۶

(مربع)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۷ | ۲۱۰ | ۲۰۷ | ۲۰۴ |
| ۲۰۸ | ۲۰۳ | ۱۹۸ | ۲۰۹ |
| ۲۰۲ | ۲۰۵ | ۲۱۲ | ۱۹۹ |
| ۲۱۱ | ۲۰۰ | ۲۰۱ | ۲۰۶ |

۷۸۶

(مثلث)

| | | |
|---|---|---|
| سَلَامٌ | قَوْلاً | مِّنْ |
| قَوْلاً | مِّنْ | رَّبٍّ |
| مِّنْ | رَّبٍّ | الرَّحِیْمِ |

## دیگر

(بچوں کی ڈھونی کے لیے)

ترکیب: جو بچے روتے بہت ہوں اور ان کو کسی قسم کی تکلیف کان کا درد یا مونڈھا اتنا وغیرہ ہو اگر نظر لگ گئی ہو تو اس کا فتیلہ بنا کر اس کی دھونی بچے کو دی جائے



انشاء اللہ تعالیٰ نظر کا اثر بھی جاتا رہے گا۔ اور رونا بھی بند ہو جائے گا۔

لا ۲۸۹۳۷ طحے

## دیگر

(بچوں کی دھونی کے لیے)

ترکیب: مذکورہ بالا عمل کی طرح یہ بھی ہے اسی طرح عمل میں لائے۔

حح نمرود ہامان فرعون شداد ۲۸۸۷۹۷۱۲ ع عع لح

## دیگر

(برائے حاجت)

ترکیب: یہ نقش مبارک یَاحَیُّ کا ہے ہر حاجت کیلئے مجرب ہے باوضو لکھ کر بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد کامیاب ہوگا۔

یَاحَیُّ

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۲ | ۷ |
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

# دیگر

(برائے فتوحات)

ترکیب:۔ جو شخص اللہ کے حکم سے فقر اور مفلسی کو دور کرنا چاہے تو سب سے پہلے وہ تقویٰ اور طہارت اختیار کرے اور منہیات کو ترک کرے اور اکل حلال کی کوشش کرے تاکہ خداتعالیٰ کی مرضیات کو حاصل کرے۔ اور دنیا کی اذیتوں پر صبر کرے اور سفید کپڑے پہنے اور عمامہ سیاہ ہو ہر جمعرات کو روزہ رکھے۔ اور سرخ کھجور یا سرخ کشمش سے افطار کرے۔ اور دو رکعت نماز عشاء کے بعد ادا کرے اس کے بعد سورۂ کہف کی تلاوت کرے۔ اور قبلہ کی طرف منہ کرکے یہ دعا پڑھے دس ہزار مرتبہ۔

یَا لَطِیْفُ یَا خَفِیَّ الْاَلْطَافِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِکَ الْخَفِیِّ
الَّذِیْ مِنْ لُطْفَتَ بِہٖ کَفٰی۔

پھر موکل انسانی صورت میں اس ہیئت سے حاضر ہوگا کہ اس کے ہاتھ میں تلوار ہوگی اور اس کا لباس سفید ہوگا اور وہ عامل سے کہے گا کہ تیری کیا حاجت ہے اور اس سے کچھ خوف نہ کرے پس وہ تجھ کو کچھ نقدی دے گا۔ اور یہ شرط ٹھہرائے گا کہ اس نقدی سے مناسب اشیاء خریدنا اور صدقہ بھی کرنا تو یہ کہنا کہ مجھے کچھ نہیں چاہیے صرف میری اور تیری دوستی ہو جائے۔ اس کے بعد وہ تجھے ایک پتھر سیاہ دے گا جس وقت اس کے بلانے کی تجھے ضرورت ہو تو اس پتھر کو آگ میں ڈالنا پس وہ حاضر ہوگا جب اس کو رخصت کرے تو اس دعا کو پڑھے۔ (دعا صفحہ ۲۰۲ پر دیکھیے)



اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ تَبَرَّأْتُ مِنْ حَوْلِیْ وَقُوَّتِیْ وَاَلْقَیْتُ
بِحَوْلِکَ وَقُوَّتِکَ فَاَرِنِیْ عَجَائِبَ صُنْعِ لُطْفِکَ
بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ط

# دیگر

(عمل برائے نکاح مجرّب ہے)

ترکیب:۔ لکھ موہنی برہاں جال وہی جگا دے سر کو کال۔ اگاسی بھاگی چندے چاہے بھاگ بلا دو پاؤں تلے پڑ جا۔ آسوئی ہمیں بھیں ایک کھاٹ بیٹھنا لاکھ موہنی بھاری کرے سلام جاری، جاری، جاری۔ روبرو چراغ جس میں کہ تیل چنبیلی یا خالص گھی جس میں تھوڑی سی کچی کھانڈ ڈال لی جائے اور چراغ روشن کرے۔ مع دھونی لوبان عطر موتیا قسم اوّل تعداد ۱۱۰۰ مرتبہ بخواند۔ اس کا دن نوچندی ہفتہ یا اتوار کو کرے۔ حرام کیلیے نہ کرے۔ ورنہ پچھتائے گا عشا کے بعد کرے اور بعد میں اس لڑکی کا نام اس کی والدہ کا نام یا والدین راضی نہ ہوں تو ان دونوں کا نام لے انشاءاللہ ضرور کامیاب ہوگا۔

# دیگر

(برائے رعشہ بدن مجرب است)

ترکیب:۔ جو شخص رعشہ کے مرض میں مبتلا ہو اس کو چاہیے کہ نقش کو لکھ کر اکثر و بیشتر وقتاً فوقتاً دیکھا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کے بدن سے رعشہ دور ہو جائے

گا اور صحت ہوگی مجرب ہے۔ اس نقش کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھے۔

وہ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۷ | ۳۳۱ | ۳۲۸ | ۳۲۴ |
| ۳۲۹ | ۳۲۳ | ۳۱۸ | ۳۳۰ |
| ۳۲۲ | ۳۲۶ | ۳۲۳ | ۳۱۹ |
| ۳۲۲ | ۳۲۰ | ۳۲۱ | ۳۲۷ |

## دیگر

### (بھاگے ہوئے کے لیے)

ترکیب:۔ جو شخص بھاگ گیا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھے اور چرخے کی مال پر تہہ کر کے اس کو باندھ دیا جائے اور چرخے کو الٹا چلائے، دن میں جتنی بار چلا سکتا ہے چھوڑ چھوڑ کر چلاتا رہے جس طرح چرخہ گھومے گا اس کا دل بھی پریشان ہوگا اور وہ بہت جلد حاضر ہوگا یعنی لوٹ آئے گا اگر سینکڑوں کوس پر بھی چلا گیا ہے تو انشاء اللہ تعالیٰ لوٹ آئے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط يَاهُوْ، يَاهُوْ يَاهُوْ يَا مَنْ هُوَ يَا مَنْ هُوَ يَا مَنْ هُوَ يَاهُوْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ بِحَقِّ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ وَبِحَقِّ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاؤُدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ اَلِفْ بِرِضَائِكَ



اَلْحُبِّ فُلَاں۔

(مفرور کا نام) بن فلاں (مفرور کی ماں کا نام) علیٰ حُبِّ فلاں (بلانے والے کا نام) بن فلاں (بلانے والے کی ماں کا نام)

## دیگر

### (عمل برائے ہر مشکل)

ترکیب:۔ حضرت محی الدین جیلانی نے فرمایا ہے جو شخص (۱۱۱) ایک سو گیارہ مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔ جو کچھ مشکل رکھتا ہو حق تعالیٰ اس کی ہر مشکل آسان کرے جو کچھ میں نے پایا اس دعا کے پڑھنے سے پایا۔ اس دعا کو فجر یا عشاء کی نماز کے بعد پڑھے اس وقت تک جب تک کہ مقصد میں کامیابی ہو۔

اَللّٰهُ الْكَافِيْ اَلْكَافِيْ اَلْكَافِيْ وَقَصَدْتُ الْكَافِيْ وَجَدْتُ الْكَافِيْ لِكَافِيْ الْكَافِيْ وَكَفَانِيَ الْكَافِيْ وَنِعْمَ الْكَافِيْ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ ط

اس کے اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

## دیگر

### (فائدہ عجیبہ)

ترکیب:۔ جو شخص اپنے کسی کام میں مشغول ہو اور کوئی شخص اس کے کام میں مخل ہو تو اس کو دور کرنے کے لیے دل ہی دل میں اس دعا کی تلاوت کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص بغیر کہے فوراً اس کے پاس سے چلا جائے گا۔

وہ دعا یہ ہے۔

اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ط ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ط تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ ط وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ط رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ ط يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ط وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ط

## دیگر

### (عمل برائے حصول حسن خاتمہ)

ترکیب: جو شخص ہمیشہ دو رکعت اس طریقے سے پڑھے گا۔ یقینی اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا ان دو رکعت کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے مغرب کی نماز کے بعد دو رکعت نماز پڑھے۔ دونوں رکعتوں میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قدر و سورۂ اخلاص اور سورۂ فلق اور سورۂ ناس ایک ایک مرتبہ پڑھے اور چاروں سجدوں میں ۳۰۳ مرتبہ اس دعا کو پڑھے۔

دعا یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَوْدِعُكَ دِيْنِيْ وَاِيْمَانِيْ وَاحْفَظْهُمَا عَلٰى فِيْ حَيَاتِيْ وَعِنْدَ وَفَاتِيْ وَبَعْدَ مَمَاتِيْ۔



## دیگر

### (برائے دفع بلغم)

ترکیب: جس شخص کو بلغمی مرض ہو، سات کنکریاں لاہوری نمک کی لے اور ہر کنکری پر سات سات مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھے۔ اور ہر روز ایک کنکری نہار منہ کھائے انشاء اللہ تعالیٰ کلّی شفا ہوگی۔

## دیگر

### (برائے ہر کام بہت ہی مجرّب ہے)

ترکیب: جس شخص کو کسی قسم کی پریشانی درپیش ہو مقدمات، کاروبار وغیرہ تو عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ اس نقش کو عروج ماہ مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی پریشانی کے لیے تیر بہدف ثابت ہوگا مجرب المجرب ہے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۹۱۳ | ۵۹۰۸ | ۵۹۱۵ |
| ۵۹۱۴ | ۵۹۱۲ | ۵۹۱۰ |
| ۵۹۰۹ | ۵۹۱۶ | ۵۹۱۱ |

(کل اعداد ۱۷۷۳۶)

وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

۷۸۶




## دیگر

### (برائے خاتمہ بالخیر ہونے کے)

ترکیب:۔ حضرت حکیم ترمذی فرماتے ہیں کہ میں نے رب العزت کو ایک ہزار مرتبہ خواب میں دیکھا ہے اور ہر مرتبہ میں نے خداوند تعالیٰ سے حسنِ خاتمہ کے متعلق دریافت کیا تو حق تبارک و تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ فجر کی نماز سے پہلے اور اس کے بعد اس دعا کو چالیس یا اکتالیس مرتبہ پڑھا کرے۔

وہ دعا یہ ہے۔

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ وَ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَسْئَلُكَ
اَنْ تُحْيِيَ قَلْبِيْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ اَبَدًا اَسَرْمَدًا يَا اَللّٰهُ
يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ ط۔

## دیگر

### (جس عورت کا بچہ پیدا نہ ہوتا ہو)

ترکیب:۔ جس عورت کے بچہ نہ پیدا ہوتا ہو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کی ناف پر باندھے تاکہ رحم پر پڑا رہے انشاء اللہ تعالیٰ اس عورت کے بچہ پیدا کرے گا۔ مجرب ہے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے:۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ار | بدوح | بدوح | بدوح |
| ار | بدوح | بدوح | بدوح |
| ار | بدوح | بدوح | بدوح |
| ار | بدوح | بدوح | بدوح |

## دیگر

### (جس عورت کے بچہ پیدا نہ ہوتا ہو)

ترکیب:۔ جس عورت کے بچہ پیدا نہ ہوتا ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھ کر موم جامہ کر کے عورت کے گلے میں باندھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس عورت کے بچہ پیدا ہو گا مجرب ہے۔

(نقش صفحہ ۳۰۸ پر دیکھیے)

## دیگر

# آیاتِ شفاء

### (برائے جملہ امراض)

ترکیب:۔ یہ وہ آیتیں ہیں قرآن پاک کی جن کے متعلق حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے ایسے مریض کہ جس کو اپنے مرض کے متعلق پریشانی ہو اور اس کے مرض کا پتہ نہ چلتا ہو یا علاج کراتے کراتے مایوس ہو چکا ہو ان آیاتِ مبارکہ کو چینی کی پاک طشتری پر لکھ کر دھو کر پلائے۔ خدا کے فضل و کرم سے بالکل تندرست و توانا ہو جائے گا اور جملہ امراض اس کے دور ہو جائیں گے۔

وہ آیاتِ مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَيَشْفِ صُدُوْرَ
قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِى الصُّدُوْرِ ط فِيْهِ شِفَآءٌ
لِّلنَّاسِ ط مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ط وَاِذَا
مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ط قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

## دیگر

### (برائے حفاظت زہریلے جانور)

ترکیب:۔ جو شخص چاہے کہ اسے کوئی زہریلا جانور نہ کاٹے یا سانپ یا بچھو سے



محفوظ رہنا چاہے تو اس کو لازم ہے کہ اس آیت شریفہ کو سات مرتبہ صبح اور سات مرتبہ شام روزانہ بلاناغہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ ہر قسم کے زہریلے جانور سے محفوظ رہے گا وہ آیت مبارکہ یہ ہے۔

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعٰلَمِيْنَ ط

## دیگر

### دعاء واسطے دفع ہونے پھوڑے اور دنبل کے

ترکیب:۔ اس دعا کو سات مرتبہ پڑھ کر بنڈول مٹی پر دم کرے اور اس مٹی کو باریک پیس کر ہتھیلی پر رکھ کر انگلی پر لعاب دہن لگا کر اس مٹی کو دنبل پر لگا دے اسی طرح کئی روز تک لگا دے انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو جاوے گی مجرب ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى
سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا ط

## دیگر

### (تعویذ واسطے غیر اہل اسلام)

ترکیب:۔ چاہے ہنود ہو یا نصرانی یا یہودی یا آتش پرست کل بیماریوں کے واسطے اس میں شفا ہے۔

اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْكُفْرُ بَاطِلٌ اَلْاِسْلَامُ نُوْرٌ
وَّالْكُفْرُ ظُلْمَةٌ ط

## دیگر

(اس بیمار کیواسطے جس کی بیماری نے طبیبوں کو عاجز کر دیا)

ترکیب:۔ جو شخص کسی طرح کے مرض میں مبتلا ہو اور طبیب یا ڈاکٹر علاج کرتے کرتے عاجز آ گئے ہوں یعنی کسی طرح آرام نہ ہوتا ہو۔ تو اس کو چاہیے کہ اس عبارت کو چینی کی طشتری پر لکھ کر پانی سے دھو کر نہار منہ مریض کو اکیس روز یا چالیس روز مسلسل مشتری یا زہرہ کی یا جس ساعت میں چاہے لکھے انشاءاللہ تعالیٰ مریض کو شفا ہوگی مشہور عمل ہے اور مُجرّب ہے۔ اور وہ عبارت یہ ہے۔

یَاحَیُّ حِیْنَ فِیْ دِیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَآئِهٖ یَاحَیُّ ط

## دیگر

(شیر یا کُتّا حملہ کرے)

ترکیب:۔ جس شخص کو راستے میں یا کسی جگہ یہ ڈر ہو کہ کُتا یا شیر حملہ کرنیکی کوشش کریگا تو اس کو چاہیے کہ فوراً اس آیتِ شریفہ کو پڑھنا شروع کر دے تو کُتا یا شیر شور مچانے اور حملہ کرنے سے باز رہے گا انشاءاللہ تعالیٰ۔

وہ آیتِ شریفہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

کَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَیْهِ ط



## دیگر

(نقش برائے ہر کام قصیدۂ غوثیہ)

ترکیب:۔ جس شخص کو کسی طرح کی مشکل درپیش ہو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو مشتری یا زہرہ کی ساعت میں لکھ کر موم جامہ کر کے مرد اپنے سیدھے بازو پر اور عورت اپنے الٹے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان ہوگی۔

وہ نقشِ مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۰۹۲۳ | ۳۰۹۱۸ | ۳۰۹۱۹ |
| ۳۰۹۱۶ | ۳۰۹۲۰ | ۳۰۹۲۴ |
| ۳۰۹۲۱ | ۳۰۹۲۲ | ۳۰۹۱۷ |

## دیگر

(برائے مفرور یا محبت میں کسی کو بیقرار کرنا یا کسی سے نکاح کرنا چاہتا ہو)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص کسی کو اپنی محبت میں بے چین کرنا چاہے یا کسی سے محبت کرنا چاہتا ہے یا بھاگے ہوئے کو واپس بلانا چاہتا ہے تو اس کو چاہیے کہ ایک تازہ انڈا مرغی کا لے کر جو زیادہ دن کا نہ ہو یا تو رات کا دیا ہوا ہو یا صبح کو دیا ہو یا عصر کے قریب دیا ہو لیکن اگر اس پر کچھ لگا ہو تو بھی صاف کرلے اور اس پر ۷۸۶، یعنی بسم

کے عدد لکھ کر حروفِ ابجد الف سے لے کر ط تک لکھے: ا، ب، ج، د، ہ
و، ز، ح، ط یہاں تک لکھ کر پھر مطلوب کا نام اور اس کی ماں کا نام اور پھر اپنا
نام اور اپنی ماں کا نام لکھے اور اس کے بعد آیت شریفہ:۔

وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ ط

لکھ کر انڈے کو ایک گڑھا کھود کر زمین میں انڈے کو راکھ میں رکھ کر اس کے اوپر
اتنی راکھ چڑھا دے کہ بھوبھل ڈالنے سے یا آگ اس کے اوپر رکھنے سے جل نہ جائے
بلکہ گرم رہے اور تین دن تک مسلسل اس عمل کو کرے۔ یعنی چوبیس گھنٹے یہ انڈا گرم
رہے اس کی آگ ٹھنڈی نہ ہونے پائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مفرور واپس ہوگا مطلوب
بیقرار ہو کر آئے گا۔ مطلوب کے نام کی جگہ

اَلْحُبُّ فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

اس طور پر لکھے۔

## دیگر

### (برائے مُحبت)

پہلی ترکیب:۔ جس شخص کو مطلوب کی محبت درکار ہو اس کو چاہیے کہ شروع ماہ
نوچندی جمعرات کو اس عبارت کو ایک سو مرتبہ پڑھے اور مرمرہ کے اوپر
دم کرے اور اپنی آنکھوں میں لگا کر مطلوب کے سامنے جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ محبت کا برتاؤ کرے گا۔

دوسری ترکیب:۔ جو شخص چاہتا ہو کہ میرا مطلوب بے قرار ہو کر فوراً میرے پاس



پہنچے تو اس کو چاہیے کہ اس عبارت کو چھ سو پچاس (۶۵۰) مرتبہ مرغی کے انڈے پر دس
روز تک پڑھے اور پھر زمین میں گڑھا کھود کر اس انڈے کو رکھے اور گرم
راکھ یا آگ کے ذریعے اس کو سینک پہنچائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب حاضر ہوگا۔

تیسری ترکیب:۔ ساٹھ ہزار چھ سو (۶۰۶۰۰) مرتبہ مصری پر پڑھے اور مطلوب کو کھلائے
انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ مطیع و فرمانبردار رہے گا۔

وہ عبارت تینوں ترکیبوں کے لیے یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ یَا مُسَخِّرُ سَخِّرْ لِیْ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مُسَخَّرًا لِّیْ لِلّٰهِ
تَعَالٰی اَللّٰهُمَّ بَیِّنْ لِیْ وَذَلِّلْهُ لِیْ وَسَخِّرْ لِیْ وَاَلِّفْ مُحَبَّتِیْ فِیْ قَلْبِهٖ
وَاجْعَلْهُ رَؤُفًا مُّحِبًّا بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ط

## دیگر

### (نافرمان کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کسی شخص کی بیوی یا اولاد نافرمان ہو اور وہ انھیں تابعدار کرنا چاہیے
وہ اکیس روز تک عشاء کی نماز کے بعد ۵۰۵ مرتبہ اس آیت کو پڑھے

آیت شریفہ یہ ہے:۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ
وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا ط

## دیگر (برائے آسیب زدہ)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص جن بھوت مہلک مرض یا جادو کے اثر میں مبتلا ہو تو اس نقش کو سفید کاغذ پر لکھے اور اس کی پشت پر یہ عبارت لکھے (ہر بلائے کہ در وجود فلاں بن فلاں باشد گرفتہ بسوزند) فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کی ماں کا نام لکھے چودھویں خانے کی طرف سے موڑے اور نیلا ڈورا لپیٹے، بارہویں خانے کی طرف سے روشن کرے اور اس خانہ پر سیاہی لگادے اور ایک کورے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر اسوقت روشن کرے جب سب سو جائیں اور آمد و رفت بالکل بند ہو جائے مریض کا رخ قبلہ کی طرف ہو جلاتے وقت پھول اور عطر کوری رکابی میں رکھے صبح کو مریض کے اٹھنے سے پہلے ان سب چیزوں کو کنوئیں میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ دس گیارہ روز کے اندر بالکل آرام ہو جائے گا

اقسمت علیکم یا دردائیل

بحق اجھڑ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |

اقسمت علیکم یا فتائیل

بحق لح اجھڑ

## دیگر

(برائے عداوت)

ترکیب:۔ جن دو شخصوں میں ناجائز محبت ہو اور ان میں عداوت کرنی چاہیے تو یہ



عمل کرے کہ ایک آبخورہ کورہ مع ڈھکن کے لیوے اور سورۂ یٰسین شریف ۴۱ بار اس ترکیب سے پڑھے کہ جب خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ اور عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ پر پہنچے، آبخورے میں دم کرے اور ڈھکن ڈھک دیوے اور اپنے مطلب کے مطابق دعا مانگے، جب اس ترکیب سے پڑھ چکے تو اس بند آبخورے کو بحفاظت تمام لے جاکر اس جگہ پر جہاں وہ دونوں پاس پاس بیٹھے ہوں توڑ دے یعنی زمین پر دے مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلب پورا ہوگا۔

## دیگر

(برائے مہمات دینی و دنیوی)

ترکیب:۔ ان سات آیتوں کو بہت خاصیتیں ہیں۔ خصوصاً کفایت، مہمات دینی و دنیوی کے لیے کوئی دعا ان آیتوں سے بہتر نہیں ہے۔ ان آیتوں کو روزانہ سات بار پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

۱۔ اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ۝

۲۔ وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ط لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ط وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ط وَسْئَلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ط اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝

۳۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ وَاِنْ تَکُ حَسَنَۃً
یُضٰعِفْھَا وَیُؤْتِ مِنْ لَّدُنْہُ اَجْرًا عَظِیْمًا ۝

۴۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ
لِمَنْ یَّشَآءُ وَمَنْ یُّشْرِکْ بِاللّٰہِ فَقَدِ افْتَرٰٓی
اِثْمًا عَظِیْمًا ۝

۵۔ وَلَوْ اَنَّھُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَھُمْ جَآءُوْکَ
فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰہَ وَاسْتَغْفَرَ لَھُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا
اللّٰہَ تَوَّابًا رَّحِیْمًا ۝

۶۔ وَمَنْ یَّعْمَلْ سُوْٓءًا اَوْ یَظْلِمْ نَفْسَہٗ ثُمَّ یَسْتَغْفِرِ
اللّٰہَ یَجِدِ اللّٰہَ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا ۝

۷۔ مَا یَفْعَلُ اللّٰہُ بِعَذَابِکُمْ اِنْ شَکَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ
وَکَانَ اللّٰہُ شَاکِرًا عَلِیْمًا ۝

## دیگر

### (برائے موافق ہونے خاوند کے)

ترکیب:۔ اگر کسی کا خاوند غیر عورت سے ناجائز تعلق رکھتا ہو تو عورت کو چاہیے کہ اس آیت شریفہ کو عروج ماہ نوچندی جمعرات سے شروع کرے اول آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار بار اس آیت کو پڑھ کر شیرینی پر دم کر کے کھلائے گیارہ یوم تک انشاء اللہ تعالیٰ موافق ہو جائے گا۔ اور غیر عورت سے تعلق



چھوڑ دے گا۔ وہ آیت مبارک یہ ہے:۔

قُلْ لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَکَ کَثْرَۃُ الْخَبِیْثِ
فَاتَّقُوا اللّٰہَ یٰٓاُولِی الْاَلْبَابِ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝

## دیگر

### (برائے ہر کام)

ترکیب یہ:۔ جو کوئی اس نقش کو جس کام کے واسطے لکھے گا وہ کام بر آئے گا۔ اگر اپنے بازو پر باندھے گا تو کسی آفت میں نہ پھنسے گا اور اگر تنگ دست ہو گا رزاق مطلق روزی غیب سے دے گا کبھی محتاج نہ رہے گا صاحب توقیر ہو، دشمن دوست ہو اگر بیمار کے بازو پر باندھے یا گھول کر پلائے مریض شفا پاوے مرض دور ہو جائے اگر حاکم ظالم سے ڈرتا ہو تو اپنی ٹوپی یا پگڑی میں رکھ کر اس کے سامنے جاوے وہ مہربان ہو جائے اور اس نقش کی بہت سی خاصیتیں ہیں مختصر تعریف کی گئی ہے۔

وہ نقش مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| مومنین بسم ۱۰۲ | وکیل اللہ ۶۶ | صمد صادق رحمن ۳۲۹ | اھل الرحیم کریم ۲۸۹ |
| سمیع علیم ۳۳۰ | سیدی کبیری ۲۸۸ | ولی مجید ۱۰۳ | حی والی ۶۵ |
| عفو السلام ۲۸۷ | فاطر اول ۳۲۷ | احد مجیب ۶۸ | جواد ملک ۱۰۴ |
| محیط ۶۷ | ملک وھاب ۱۰۵ | منان مھیمن ۲۸۶ | رزاق ودود ۳۲۸ |

## دیگر

### (آیۃ قطب کے عجیب وغریب اوصاف)

ترکیب:۔ اول جو شخص کہ بعد نماز فجر روزانہ چالیس بار پڑھے جو کچھ چاہے، حق سبحانہ وتعالیٰ اس کو عطا فرمائیں گے۔

دوسری:۔ جس کسی کو بادشاہ یا امیر سے کوئی کام درپیش ہو اور مشکل نظر آوے دو رکعت نماز ادا کرکے مصلے پر تین بار یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے منہ پر پھیرے مراد بر آوے۔

تیسرے:۔ جس کسی پر دیو، جن، پری، آسیب کا اثر ہو بائیں کان میں یہ آیت پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ اثر جاتا رہے گا۔

چوتھے:۔ بچھو کے کاٹے ہوئے پر اس کے سیدھے کان میں پڑھ کر پھونک مارے انشاء اللہ صحت پائے گا۔

پانچویں:۔ جو شخص کسی مہم یا جنگ کے لیے، پندرہ، تیرہ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ فتح پائے گا۔

چھٹے:۔ جو شخص چار بار پڑھ کر دشمن کے گھر پر پھونک مارے، دشمن کا گھر خراب ہو جائے گا۔

ساتویں:۔ جو شخص دشمن پر غالب آنا چاہے تو بارہ بار پڑھے انشاء اللہ دشمن مطیع ہو جائے گا۔

آٹھویں:۔ جو کوئی سات بار پڑھ کر کسی مجلس میں آوے مجلس والے تعظیم



سے پیش آئیں۔

نویں:۔ جو کوئی نو درہم شہد اور دو درہم دکھنی مرچوں پر دم کرکے کھائے قوت باہ زیادہ ہووے۔

دسویں:۔ جو کوئی روزانہ ہزار بار پڑھے گا روزی زیادہ ہوگی غیب سے رزق پہنچے گا۔

گیارہویں:۔ اگر گھوڑا شرارت کرے تو تین بار پڑھ کر دم کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ط قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ط يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ط يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ط قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ج وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ط

## دیگر

### (برائے کامیابی ہر مقصد)

ترکیب:۔ اگر کوئی شخص اس دعا کو سات دن تک ہر روز کاغذ پر لکھے، اور

دریا میں ڈال دیا کرے ۔ جو نیت کرے گا وہ بخوبی بر آوے گی ۔

وہ دعا یہ ہے ۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا سُلْطَانُ
یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ
بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ط

## دیگر

### (برائے شفا پانے بیمار کے)

ترکیب :۔ اگر کوئی بیمار ہو اور اس پر یہ دعا سات بار پڑھ کر دم کرے وہ بیمار بہت اچھا ہو جائے گا ۔

وہ دعا یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط وَلَا تَحْلِقُوْا رُءُوْسَکُمْ حَتّٰی یَبْلُغَ الْهَدْیُ
مَحِلَّهٗ ط فَمَنْ کَانَ مِنْکُمْ مَّرِیْضًا اَوْ بِهٖٓ اَذًی مِّنْ رَّاْسِهٖ فَفِدْیَةٌ
مِّنْ صِیَامٍ اَوْ صَدَقَةٍ اَوْ نُسُکٍ ط

## دیگر

## چہل کاف

### (برائے آسیب زدہ)

ترکیب :۔ اگر کسی کو آسیب پری یا جن کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ اس



چہل کاف کو سات مرتبہ کڑوے یعنی سرسوں کے ایک چھٹانک تیل پر پڑھ کر دم کرے اور اوّل آخر درود شریف تین تین بار پڑھے اس کے بعد اس تیل کا ایک قطرہ یعنی بوند پچکاری یا ڈراپر سے مریض کے کان میں ٹپکائے ۔ پہلے داہنے کان میں ایک بوند پھر بائیں کان میں ایک بوند ۔ لیکن یہ خیال رہے کہ یہ بوند تیل کی کان سے باہر نہ آنے پائے بلکہ ہاتھ سے کان کو ہلا کر اندر ہی اس بوند کو پہلے ایک کان میں پھر دوسرے کان میں جذب کر دیا جائے اور اس کے بعد علیحدہ سے سرسوں کا تیل اتنی مقدار میں لے کر کہ تمام جسم پر ملا جا سکے اس سادے تیل میں پڑے ہوئے تیل کے چند قطرے ملا لے اور مریض کے تمام جسم پر ملے ۔ سات دن تک یہ عمل کیا جائے گا ۔ ایک دن بیچ کر کے یعنی جس طرح شروعات کی اس دن کے بعد جو دوسرا دن آئے گا اس کو چھوڑ کر تیسرے روز کرے اس طرح سات دن مکمل کرے ۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحت یاب ہو گا ۔ مجرب المجرب ہے ۔

چہل کاف یہ ہے :۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط
کَفَاکَ رَبُّکَ کَمْ یَکْفِیْکَ وَاکِفَةً +
کِفْکَافُهَا کَکَمِیْنٍ کَانَ مِنْ کَلَکٍ + تَکُرُّ
کَرًّا کَکَرِّ الْکَرِّ فِیْ کَبَدٍ ÷ تَحْکِیْ مُشَکْشَکَةً
کَلَکْلُکِ الْکُلْکِ ÷ کَفَاکَ مَا بِیْ کَفَاکَ الْکَافِ
کُرْبَتَهٗ + وَیَا کَوْکَبُ کَانَ تَحْکِیْ کَوْکَبَ الْفَلَکِ

## دیگر

### عمل (دُکان کی ترقّی کے لیے)

جس شخص کی دکان پر بکری کم ہوتی ہو تو اس نقش کو ساعت مشتری میں لکھ کر گتّے پر چسپاں کر کے دروازے پر لٹکائے انشاء اللہ تعالیٰ خریدار غیب سے آئے، مال بکنے لگے بخوبی نفع ہو روز بروز بڑھتا جائے نقش معظم ومکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۰ | ۸۳ | ۸۶ | ۷۳ |
| ۸۵ | ۷۴ | ۷۹ | ۸۴ |
| ۷۵ | ۸۸ | ۸۱ | ۷۸ |
| ۸۲ | ۷۷ | ۷۶ | ۸۷ |

## دیگر

### (برائے آسیب)

ترکیب:۔ ایک کپڑے کا ٹکڑا لے کر ہلدی میں رنگ کر چالیس فتیلہ بنا دے ایک فتیلہ روزانہ آسیب زدہ کے سونے کی جگہ روشن کرے اس کے بعد چالیس روز تک ایک ایک فتیلہ کو ہر رات اسی مکان میں روشن کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہو جائیگا

## دیگر (برائے آسیب)

ترکیب:۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝



اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝ اس پوری سورۃ کو بے سین کے (یعنی برب النا۔ الہ النا) سرسوں کے تیل پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور آسیب زدہ کی کی آنکھ، کان، ناک اور ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر مالش کرے۔

انشاء اللہ شفا پائے گا۔

## دیگر

### (برائے اطاعت والدین یا آقا)

ترکیب:۔ اگر کسی کا لڑکا یا نوکر ملازم شرارت کرتا ہو بھاگ بھاگ جاتا ہو اور والدین یا آقا کی اطاعت نہ کرتا ہو ایسے نافرمان کو اگر مطیع کرنا منظور ہو تو اس آیت کریمہ کو تین سو تیرہ [۳۱۳] دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانا یا کسی چیز پر دم کر کے کھلانا، یا لکھ کر بطور تعویذ گلے میں ڈالنا مجرب ہے۔

آیت شریفہ یہ ہے:۔

وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيّٖنَ مِيْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ وَّاِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۪ وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ۝ لِّيَسْـَٔلَ الصّٰدِقِيْنَ عَنْ صِدْقِهِمْ ۚ وَاَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا اَلِيْمًا ۝

پڑھنے کے لیے اول آخر ۱۱، ۱۱ مرتبہ درود شریف اور لکھنے پڑھنے دونوں میں ایک مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ ضرور ہو۔

# دیگر

## برائے ہر مصیبت

## وبیماری کے دفعیہ کے لیے

ترکیب:- ہر مصیبت کے لیے، بیماری کے لیے اس آیت کریمہ کا ایک لاکھ پچیس ہزار (۱۲۵۰۰۰) مرتبہ بطور ختم پڑھنا عجیب الاثر ہے وہ بلا جلد دفع ہو گی مریض بہت جلد تندرست ہوگا۔ اگر موت مقدر میں ہے تب بہت آسانی سے خاتمہ بالخیر ہو کر انجام بخیر ہوگا آیت یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ
اِذَا دَعَاہُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ ط

ختم پڑھنے کے لیے پانچ یا سات یا نو آدمی اور چاہیں تو گیارہ بھی پڑھ سکتے ہیں۔

ختم پڑھنے کے بعد حسب توفیق شیرینی وغیرہ فاتحہ دے کر بچوں کو تقسیم کر دے اور اگر کسی مریض کے پاس جائے تو اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر سات یا نو یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے گا تو شفایاب ہوگا۔

زیادہ سے زیادہ تین دن تک کرے۔

# دیگر

## (برائے بیدار ہونے وقت پر)

ترکیب:- جو شخص سورۃ زلزال کو تین مرتبہ رات کو چارپائی پر لیٹ کر وضو



یا غیر وضو پڑھ کر اور ایک مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھ لینا بھی ضروری ہے تین مرتبہ پڑھنے کے بعد زبان سے نام لے کر کہ میں فلاں وقت بیدار ہو جاؤں۔

انشاء اللہ تعالیٰ ضرور بیدار ہوگا۔ اٹھنا نہ اٹھنا اس کی اختیاری بات ہے وہ سورۃ یہ ہے:-

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا یعنی پوری سورۃ پڑھی جائے گی۔

# دیگر

## (برائے دل اکھاڑنا، مکان، دکان یا کسی جگہ سے)

ترکیب:- اگر کسی شخص کا کسی مکان یا دکان یا کسی جگہ سے دل برداشتہ کرنا یا وہاں سے اکھیڑنا مقصود ہو تو ان مبارک آیتوں کو اکتالیس مرتبہ تین روز تک پینے کی کسی چیز پر دم کر کے پلانے یا کھلانے سے مقصود حاصل ہو جائے گا۔

آیتیں یہ ہیں:-

یَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ قُلُوْبٌ
یَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ یَقُوْلُوْنَ
ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ فِی الْحَافِرَةِ ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً
قَالُوْا تِلْكَ اِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ فَاِنَّمَا هِیَ زَجْرَةٌ
وَّاحِدَةٌ فَاِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ ط

ترکیب دوسری:- ان ہی آیتوں کو کاغذ پر لکھ کر کسی درخت میں لٹکانا یا تانبے کے پترے پر کندہ کرا کر کسی پرانے کنوئیں میں ڈالنا بھی مطلب پورا کرتا ہے۔ مگر

نیچے اس شخص کا نام جسے کسی جگہ سے جدا کرنا منظور ہو اور پھر اس جگہ کا نام جہاں سے
جدا کرنا منظور ہو ضرور کاغذ پر لکھنا یا پتھر پر کندہ کرانا چاہیے جہاں نام لکھا جائے گا۔
وہاں اس کی ماں کا نام ضرور ہو اگر ماں کا نام معلوم نہ ہو تو حوّا لکھے۔

## دیگر

(برائے جدائی ڈالنا دو شخصوں میں)

ترکیب:۔ اگر دو شخصوں میں جدائی ڈالنا منظور ہو تو اس آیت مبارک کو کاغذ پر لکھ کر
دونوں میں سے ایک کے تکیے میں رکھے۔ انشاء اللہ فوراً جدائی ہو گی۔

آیتیں یہ ہیں:۔

يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ وَأُمِّهِ وَأَبِيهِ وَصَاحِبَتِهِ وَبَنِيهِ
لِكُلِّ امْرِئٍ مِنْهُمْ يَوْمَئِذٍ شَأْنٌ يُغْنِيهِ ۝

یہ آیت لکھ کر نیچے فلاں شخص فلاں سے جدا ہو جائے ماؤں کا نام ضرور لکھا جائے
اور فلاں کی جگہ اس کا نام اور اس کی ماں کا نام اور دوسرے فلاں کی جگہ اپنا اور
اپنی ماں کا نام تحریر کرے۔

## دیگر

(خوشحالی اور دشمنوں پر غالب رہنے کیلیے)

ترکیب:۔ جو شخص اس دعا کو ہر روز صبح کی نماز کے بعد، مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ
اسکی زندگی خوشحالی سے گذرے گی۔ ایک دفعہ پڑھنا بھی کافی ہے۔ اور اسی دعا کو



اگر کوئی شخص لکھ کر کسی کو دے تو جو شخص اس کو اپنے پاس رکھے گا اس کے دشمن
انشاء اللہ مغلوب رہیں گے۔

وہ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ
عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ وَوَلَدِيْ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى مَا اَعْطَانِيَ اللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّيْ
لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا ۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ
وَاَعْظَمُ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ وَجَلَّ ثَنَاۤؤُكَ لَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ
اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ
وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا
هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ اِنَّ وَلِيِّيَ اللّٰهُ الَّذِيْ
نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝

## دیگر

(برائے معلوم کرنے آسیب)

ترکیب:۔ جو شخص اس نقش مکرم کی زکوٰۃ ادا کرنا چاہے۔ اس کو چاہیے کہ ۱۰۱ نقش
لکھ کر دریا میں ڈالے۔ اور اس طریقے سے لکھے کہ انار کی لکڑی کا ایک قلم بنائے، اور
روزانہ مشتری کی ساعت میں ۲۵ نقش لکھ کر الگ الگ ہر ایک کی آٹے میں گولی
بنا کر دریا میں ڈالے۔ سورج کے نکلنے سے لیکر سورج کے غروب ہونے سے پہلے
پہلے ڈال آئے۔ آٹھ یوم کی اکٹھی یا چالیسویں دن بھی ڈال سکتا ہے آخری دن

یعنی چالیسویں دن پچیس کی بجائے چھبیس نقش لکھے گا۔ تاکہ ایک ہزار ایک کی تعداد پوری ہو جائے۔ زکوٰۃ پوری ہونے پر کسی شیرینی وغیرہ پر حسب توفیق فاتحہ دلا کر بچوں کو تقسیم کر دے۔ اس کے بعد جب ضرورت ہو اس نقش کو لکھ کر آسیب زدہ کو دے وہ اپنے سامنے رکھ کر جس خانہ میں سیاہی کا بڑا نقطہ ہے۔ اس کو دیکھتا رہے۔ جس آسیب کا اس پر اثر ہے۔ نقش مکرم کے موکل مریض کے سامنے اس کو لا کر حاضر کریں گے۔ کہ مریض خود دیکھ کر معلوم کرے گا کہ کون سا آسیب ہے۔

نقش مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۵۰۸ | ۲۳۵۰۳ | ۲۳۵۱۰ |
| ۲۳۵۰۹ | ● | ۲۳۵۰۵ |
| ۲۳۵۰۴ | ۲۳۵۱۱ | ۲۳۵۰۶ |

## دیگر

### برائے مغلوب کرنے دشمن کے
### اور غالب آنے کشتی کے

ترکیب:۔ جو شخص اپنے دشمن کو زیر کرنا چاہے یا کسی کو کشتی کا شوق ہو تو وہ اکھاڑہ میں اُترنے سے پہلے اوّل و آخر درود شریف ۳، ۳ مرتبہ اور اس دعا کو گیارہ مرتبہ



پڑھ کر چاروں طرف دم کرے انشاءاللہ تعالیٰ اپنے مقابل پر غالب رہے گا۔

وہ دعا یہ ہے:۔

لَآ اِلٰہَ کا کوٹ اِلَّا اللہ کی کائی اَللہ کی دُھائی جو میرا دشمن ہو

ہاتھ میں ہتھکڑی
پاؤں میں بیڑی
گلے میں طوق

## دیگر

### (برائے حاجت)

ترکیب:۔ جس شخص کو کوئی حاجت ہو صبح کی نماز کے بعد یا عشاء کی نماز کے بعد تین سو دفعہ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس دعا کو پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حاجت پوری ہو گی۔

یَا حَیُّ یَا حَلِیْمُ یَا عَزِیْزُ یَا کَرِیْمُ اس سخت کام کو آسان کر بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ "جہاں اس سخت کام کو آسان کر آیا ہے"، اس کی جگہ اپنے کام کا نام لے جس وقت مشکل درپیش ہو پڑھے۔ بلا قید عروج و زوال کے۔

## دیگر (دشمن کے مغلوب کرنے کیلئے)

ترکیب:۔ قرآن شریف میں چار آیتیں ایسی جامع ہیں کہ جب دشمن کے مقابلہ میں

پڑھی جاتی ہیں تو وہ مغلوب اور مقہور ہو جاتا ہے اور ظالم کے شر کو کافی ہیں۔

ہر آیت میں دس ۱۰ قاف ہیں وہ آیات یہ ہیں:۔

پہلی آیت:۔ اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْ بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰى اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ؕ قَالَ هَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ كُتِبَ عَلَیْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِیَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا وَقَتْلَهُمُ الْاَنْبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِیْقِ ۝

دوسری آیت:۔ لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِیْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ فَقِیْرٌ وَّنَحْنُ اَغْنِیَآءُ سَنَكْتُبُ مَا قَالُوْا وَقَتْلَهُمُ الْاَنْبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِیْقِ ؕ

تیسری آیت:۔ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِیْنَ قِیْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَیْدِیَكُمْ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِیْقٌ مِّنْهُمْ یَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْیَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْیَةً ج وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَیْنَا الْقِتَالَ ج لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِیْبٍ ط قُلْ مَتَاعُ الدُّنْیَا قَلِیْلٌ ج وَالْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِیْلًا ؕ

چوتھی آیت:۔ وَاتْلُ عَلَیْهِمْ نَبَاَ ابْنَیْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ م اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ یُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ ط قَالَ



لَاَقْتُلَنَّكَ ط قَالَ اِنَّمَا یَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِیْنَ ؕ

## دیگر

(برائے آسیب)

ترکیب:۔ جس شخص پر آسیب، دیو، جن، پریاں وغیرہ کا اثر ہو تو اس کو چاہیے کہ اس فلیتہ کو عشاء کی نماز کے بعد لکھ کر جب کہ لوگوں کی آمد و رفت کم ہو جائے تنہائی میں اس چراغ کو سرسوں کا تیل ڈال کر روشن کرے اور مریض اس کو دیکھتا رہے اسی طرح اس فلیتہ کو تین دن یا پانچ دن عمل کرتا رہے جب فلیتہ روشن ہو کر ختم ہو جائے تو بحفاظت اٹھا کر رکھ دیا جائے۔ اور جب تیل کم ہو جائے تو اسی تیل میں اور نیا تیل ڈال دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض رو بصحت ہوگا۔ جو شخص اس فلیتہ کو روشن کرے وہ وہیں رہے اور فوراً چراغ کو اٹھا کر رکھ دے۔ مگر مریض اپنے پلنگ پر لیٹ جائے اُٹھے نہیں فلیتہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

سوختم دریں فلیتہ دیونیاں و پریاں و جنیاں و جوگیاں و گفتاراں و سحر

وجادو وھی آسیب کہ در وجود فلاں بن فلاں را آزاد میدھد آن را

بند کن دہ دریں فلیتہ وچراغ بیارد وخاکستر کُند بحق علیقا ملیقا طلیقا

انت تعلم ما فی قلوبھم

علیقا شداد، فرعون

قارون، ابلیس

جمہا ھر ؤ جمہاروں

## دیگر

### دشمن پر غالب اور ھر ارادے کے پورا ہونے کے لیے

ترکیب:۔ جو شخص اس نقش کو اپنے پاس موم جامہ کر کے رکھے اگر قتل وغارتگری ہو رہی ہو گی اور وہ وہاں سے گذرے گا تو کوئی دشمن انشاء اللہ تعالیٰ نظر اٹھا کر نہ دیکھے گا۔ اور کسی قسم کا کوئی خوف وخطر اس کو پیش نہ آئے گا۔ اور اگر کسی پریشانی میں مبتلا ہے تو انشاء اللہ فوراً اس کی برکت سے وہ پریشانی دور ہو گی اور جس مجلس میں جائے گا تعظیم وتکریم ہو گی اور اگر وہاں دشمن موجود ہو تو شرمندہ ہو گا اور نظر اٹھا کر نہ دیکھے گا۔

ہر مقصد میں اس کی برکت سے کامیابی ہو گی۔ اس نقش کو لکھ کر بازو پر باندھے۔ مرد سیدھے بازو پر، عورت الٹے بازو پر، اور اگر گلے میں ڈالے تب بھی کوئی حرج نہیں۔

مجرب المجرب ہے۔ (نقش صفحہ ۳۳۴ پر دیکھیے)



وہ نقشِ مکرم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶۱۸ | ۱۶۵۶۲۱ | ۱۶۵۶۲۵ | ۱۶۵۶۱۱ |
| ۱۶۵۶۲۴ | ۱۶۵۶۱۲ | ۱۶۵۶۱۷ | ۱۶۵۶۲۲ |
| ۱۶۵۶۱۳ | ۱۶۵۶۲۷ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۱۶ |
| ۱۶۵۶۲۰ | ۱۶۵۶۱۵ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۲۶ |

## دیگر

### (ھر حاجت کے پورا ہونے کیلیے)

ترکیب:۔ جس شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو تو اس کو چاہیے کہ اس صورت کو روزانہ گیارہ بار لکھ کر دریا میں ڈالے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مقصود کو پہنچے گا وہ صورت یہ ہے۔

ھ لا ۱۱۱ حم ۱۱۱ ۸

## دیگر

### (برائے یرقان جس کو پیلیا کہتے ھیں)

ترکیب:۔ جس شخص کو یرقان کی شکایت ہو تو اس کو چاہیے کہ نیم کی ایک ٹھنی لے کر

اس ٹہنی کی تمام سینکیں الگ توڑ کر معہ پتوں کے ایک جگہ کر لیا جائے اور ان سینکوں سے مریض کی آنکھوں کو جھاڑتا جائے یعنی سینکیں برابر بلاتا رہے اوّل تین مرتبہ درود شریف پڑھے پھر سورہ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ معہ بسم اللہ کے پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کرے مریض آنکھوں کو کھلا رکھے۔ اور پھر نو بار پڑھ کر دم کرے اور آخر میں تین بار درود شریف پڑھ لے اس طرح سات روز مسلسل کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفایاب ہو گا۔

## دیگر

### (برائے تسخیر)

ترکیب:۔ جو شخص کسی دوسرے شخص کو اپنا کرنا چاہتا ہو یا اپنے مخالفین کو اپنا موافق بنانے کی خواہش ہو تو اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد اپنے داہنے بازو پر اور عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام مخالفین تابع فرمان بن جائیں گے کوئی مخالفت کسی سے نہ رہے گی۔ مجرب المجرب ہے وہ نقش مکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

الله الله الله

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۵ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۳ |
| ۱۰۰۴ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۸ |
| ۱۰۰۹ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۷ |

الله الله الله

الله الله الله

الله الله الله



## دیگر

### (برائے رزق کی زیادتی کے لیے)

ترکیب:۔ جو شخص چاہے کہ اس کے رزق میں زیادتی ہو تو اس کو چاہیے کہ انار کی لکڑی کے قلم سے گیارہ تعویذ لکھ کر کسی بھی نماز کے بعد ایک وقت معیّن کر کے آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالے اور اگر دریا قریب نہ ہو تو کسی کنوئیں میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ ایسا کرنے سے بہت جلد رزق کی زیادتی ہو گی ان گولیوں کو ہر روز سورج چھپنے سے پہلے پہلے ڈال دے۔ مُجرّب ہے۔

وہ نقش یہ ہے:۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۹ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یَا بَاسِطُ | ۳۰ |

## دیگر

### (برائے حل مشکلات)

ترکیب:۔ جس شخص کو کوئی سخت مشکل درپیش ہو اس کو چاہیے کہ بعد نماز فجر

یا عشاء اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر سُورۃ قریش یعنی لایلٰف قریش کو ستر (۷۰) بار پڑھے، مع بسم اللہ کے یعنی ایک بار بسم اللہ ضرور پڑھ لے جب تک مشکل آسان نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مشکل آسان ہو گی۔

(برائے نفع ہونے تجارت میں)

ترکیب:۔ جو شخص یہ چاہے کہ میری تجارت میں روز افزوں ترقی ہو اور فائدے روز بروز زیادہ ہوتے رہیں تو اس کو چاہیے کہ دکان پر بیٹھا بیٹھا یا ہر وقت اس درود کو کثرت سے پڑھے انشاء اللہ بہت جلد اپنے مقصود کو پہنچے گا۔

وہ درود مبارک یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلٰی جمیع المؤمنین وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

## دیگر

(دشمن کے مقابلے میں دشمن کو
مغلوب کرنے کے لیے)

ترکیب:۔ اگر کبھی دشمن سے ہم کلام ہونے کا موقع ہو اور اس سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو تو ان اسماء کا برابر ورد کرتا رہے، انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب



ہو جائے گا وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا سُبُّوْحُ، یَا قُدُّوْسُ، یَا غَفُوْرُ، یَا وَدُوْدُ

یہ چاروں کلمے نہایت ہی مجرب المجرب ہیں۔

## دیگر

(دشمنوں پر غالب آنے کیلیے)

ترکیب:۔ جو شخص معرکۂ جنگ میں جائے تو سُوْرَۃ زِلْزَال یعنی اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا پوری سورۃ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھ زمین پر مارے اور تھوڑی سی خاک اٹھا کر دشمن کی طرف پھینکے، پھر اپنے سر پر ہاتھ پھیرے اور یہ آیت پڑھے۔

فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِى الْبَحْرِ يَبَسًا لَّا تَخٰفُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ۝

دشمن پر غالب اور فتح یاب ہو یہ عمل اسرار الٰہی میں سے ہے۔

## دیگر

(دشمن کے لشکر پر غالب آنے کے لیے)

ترکیب:۔ اگر ایک مٹھی خاک پر آیت

سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ ط

اور

اب ج دھ وزح ط

پڑھے اور دشمن کے لشکر کی طرف پھینکے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کا لشکر بھاگ جائے گا۔

## دیگر

(برائے دور ہونے یرقان یعنی پیلیا کی شکایت)

ترکیب:۔ جس کو یرقان ہو جائے اس نقش کو لکھ کر گھول کر اس پانی سے مریض کا منہ دھلادے خدا چاہے تو مریض بہت جلد صحت پاوے۔

نقش معظم ومکرم یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

## دیگر

(برائے ام الصبیان)

ترکیب:۔ یہ آیتِ مبارک دو کاموں کے لیے اور جادو کے لیے مجرب ہے اگر



کسی بچے کو سوکھے کا مرض ہو یا آسیب وغیرہ کا خلل ہو یا کسی نے جادو کرادیا ہو ان تینوں کاموں کے لیے اس آیت مبارکہ کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں آسیب والے کے گلے میں اور جادو والے کے گلے میں ڈال دے خدا کے فضل وکرم سے تینوں قسم کے مریض صحت یاب ہوں گے وہ آیتِ مبارکہ یہ ہے:۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط فَاِذَا قَرَاۡتَ الۡقُرۡاٰنَ فَاسۡتَعِذۡ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيۡطٰنِ الرَّجِيۡمِ o اِنَّهٗ لَيۡسَ لَهٗ سُلۡطٰنٌ عَلَى الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَلٰى رَبِّهِمۡ يَتَوَكَّلُوۡنَ o

## دیگر

(جو لڑکا روتا ہو یا خواب میں چونکتا ہو)

ترکیب:۔ جو لڑکا روتا ہو یا خواب میں چونکتا ہو اس نقشِ مکرم کو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے۔

نقشِ مکرم ومعظم یہ ہے فلاں کی جگہ بچہ کا نام۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۹ | ۲۲ | ۱ |
| ۲۱ | ۲ | ۷ | ۲۰ |
| ۳ | فلاں | ۱۷ | ۶ |
| ۱۸ | ۵ | ۴ | ۲۳ |

# ایام کے سعد و نحس

یہ دنوں کے سعد و نحس جو لکھے جا رہے ہیں وہ علمِ نجوم کے اعتبار سے لکھے جا رہے ہیں لیکن شرعاً اس کی کوئی اہمیت نہیں ہے جہاں تک سیاروں کی رفتار کا تعلق ہے ان کی رو سے ہفتہ کے سات دن بعض کاموں کے لیے اچھے ہیں اور بعض کاموں کے لیے بُرے ہیں۔

سیاروں کی رفتار کے اثرات سے لحاظ سے ساتوں دنوں کے متعلق ہم درج کرتے ہیں۔

## اِتوار

یہ شمس کا دن ہے ستارہ اس کا شمس ہے۔ پہلی ساعت میں اگر محبت کا عمل کرے تو کامیاب ہوگا یہ تمام دن اچھا ہے نیا کپڑا پہننے کے لیے بہتر ہے مکان کے بنانے کے لیے، زمین جوتنے کے لیے، بچے کو مکتب میں بٹھانے کیلیے مناسب دن ہے۔ سفر کے لیے بھی اچھا ہے اگر مشرق کی جانب سفر کرے تو بہتر ہے جو فرزند اس دن پیدا ہوگا، خوش نصیب ہوگا۔



## پیر

یہ قمر کا دن ہے ستارہ اس کا قمر ہے تمام کاموں کے لیے یہ دن مبارک ہے۔ شادی کے لیے، بچے کا نام رکھنے کے لیے، نیا مکان بنانے کیلیے، بچے کو مدرسے میں داخل کرنے کے لیے، غسل صحت کے لیے بہت مبارک دن ہے اگر سفر جنوب و مغرب کی طرف کرے یقینی کامیاب ہو البتہ بیماری کے لیے یہ دن اچھا نہیں اگر بچہ پیدا ہوگا تو بڑا نیک دل ہوگا۔

## منگل

یہ مریخ کا دن ہے ستارہ اس کا مریخ ہے، نحس اصغر ہے۔ بعض کاموں کے لیے اچھا ہے۔ اور بعض کے لیے بُرا۔ اس دن اگر نقل مکان اور خرید و فروخت کرے تو کوئی حرج نہیں۔ مگر نیا لباس پہننا اور کتروانا نہ چاہیے، اگر مشرق یا جنوب کی طرف سفر کرے تو کچھ حرج نہیں۔ اس دن جو بچہ پیدا ہوگا۔ وہ نہایت تند مزاج ہوگا۔

## بُدھ

یہ عطارد کا دن ہے ستارہ اس کا عطارد ہے یہ دن بھی اچھا ہے، نیا لباس پہننے کے لیے، نئے مکان میں جانے کے لیے، مکتب میں بچے کو بٹھانے کے لیے۔ زمین جوتنے کے لیے مُبارک دن ہے۔

اگر مشرق و مغرب کی طرف سفر کرے تو کوئی حرج نہیں جو بچہ اس روز پیدا ہوگا وہ علم کا شائق اور قابل ولائق ہوگا۔

## جُمعرات

یہ مشتری کا دن ہے ستارہ اس کا مشتری ہے مبارک خیال کیا جاتا ہے اس روز نیا لباس پہننا، ملاقات کرنا، تجارت شروع کرنا، شادی بیاہ کرنا، نیا مکان تبدیل کرنا مبارک ثابت ہوتا ہے۔ خرید وفروخت کے لیے بھی یہ دن اچھا ہے۔

سفر کے لیے یہ دن سب سے بہتر ہے۔ جو بچہ اس روز پیدا ہوگا وہ نیک بخت ہوگا۔

## جُمعہ

یہ زہرہ کا دن ہے ستارہ اس کا زہرہ ہے۔ یہ بڑا مبارک دن ہے۔ اس دن تجارت شروع کرنا اور نیا مکان بنانا، شادی بیاہ کرنا، بچے کو مکتب میں بٹھانا بہت ہی مبارک ہے۔

جو کام اس روز شروع کرے اس میں کامیابی ہو۔ اس روز جمعہ کی نماز کے بعد سفر کرنا بہت مفید ہے۔



## ھفتہ

یہ زحل کا دن ہے ستارہ اس کا زحل ہے۔ نجومیوں کے نزدیک یہ دن نحسِ اکبر ہے۔ اس روز نئے کپڑے بنانا، قطع کرنا درست نہیں۔

اس روز کوئی نیا کام نہیں کرنا چاہیے۔ اور نہ سفر کرنا چاہیے جو بچہ اس روز پیدا ہوگا اس کی صحت خراب رہے گی۔



# علمِ قیافہ
# سے
# حالات معلوم کرنا

انسانی زندگی میں علم قیافہ بھی ایک نہایت ہی اہم اور ضروری فن تصور کیا جاتا ہے اس علم کی مدد سے ہم کو ظاہری شکل وصورت دیکھ کر ایک انسان کے متعلق صحیح رائے قائم کرنے میں بڑی مدد ملتی ہے ہم مردوں کی نیک وبد خصلتوں کے سلسلے میں کچھ علامات درج کرتے ہیں ان علامات کی مدد سے بڑی حد تک ایک شخص کے متعلق صحیح رائے قائم کی جاسکتی ہے۔

## بالِ سر

۱۔ سیاہ ملائم ہوں، دولت مند ہو۔

۲۔ باریک ہوں، حسین نیک مزاج ہو۔

۳۔ سخت تر ہوں، تنگ دست اور بہادر ہو۔

۴۔ سرخی مائل بیٹھے ہوئے تو مفلس وپریشان روزگار ہوگا۔



## کاسۂ سر

۱۔ لمبائی ہو تو اقبال وناز سے بسر کرے۔

۲۔ متوسط ہونا دولت مندی کے آثار ہیں۔

۳۔ زیادہ تر بڑا ہونا مفلسی وپریشانی کا نمونہ ہے۔

## پیشانی

۱۔ بلند، خوش نصیبی اور دولت مندی کی علامت ہے۔

۲۔ کشادہ، علم ودانش کی علامت ہے۔

۳۔ تنگ اور پست، کوتاہی عمر اور بدبختی کی علامت ہے۔

۴۔ ہموار وپست وبلند، رنج ومحنت کی علامت ہے عمر سختی میں گذرے۔

## پیشانی پر تِل

۱۔ بخت آوری کی علامت ہے۔

## خطِ پیشانی

۱۔ اگر ایک خط ہے شقیقہ سے شقیقہ تک یعنی ایک کنپٹی سے دوسری کنپٹی تک

تو علامت مال و دولت کی ہے، ورنہ خسرانِ مال ہے۔

۲۔ دو خط سلطنت و درازی عمر کی علامت ہے۔

۳۔ تین خط وزارت و شہریاری کی علامت ہے

۴۔ چار و پانچ خط بے دولتی و درویشی کی علامت ہے

۵۔ اگر کوئی خط نہ ہو تو ترکِ دنیا کی علامت ہے

## ابرو یعنی بھنویں

۱۔ دونوں باریک خوب صورت کمان کی طرح ہونا دولت و سلطنت کی علامت ہے۔

۲۔ ملی ہوئی بھنویں چوری کی علامت ہے۔

۳۔ ابرُو کے بال نہ ہونا، یا کم ہونا غربت کا سبب ہے۔

۴۔ ابرو کے بالوں کا سخت ہونا بدبختی کے آثار ہیں غربت کا سبب ہے

## آنکھ

۱۔ اگر سفید یا سیاہ ہوں اور سرخ ڈورے اس میں پڑے رہتے ہوں اقبال مندی وخوشحالی و شاہد پرستی کی علامت ہے۔ عورتوں کو اس سے بہت فائدہ پہنچے۔



۲۔ اگر مثل شیروں کے خشم آلود ہوں یعنی غصہ بھری ہوئی تو شجاعت و تہور کی علامت ہے۔

۳۔ اگر مثل دیدہ مرغاں ہوں (مرغ یعنی آنکھ، جیسا کہ مرغ کن انکھیوں سے دیکھتا ہے) تو بے شرمی اور بے حیائی کی علامت ہے۔

۴۔ اگر آنکھیں بلی کی طرح نیلی اور سبز رنگ ہوں۔ تو بد خلقی بے مروتی کی علامت ہے۔

۵۔ مثل چوکور کے آنکھوں کا ہونا چالاکی اور بے دفائی کے آثار ہیں۔

## پلکِ آنکھ

۱۔ پلکوں کے بال کم ہونا زندگی عیش وعشرت سے بسر ہونے کی علامت ہے۔

۲۔ سخت زیادہ ہونا مفلسی و شوریدہ بختی کی علامت ہے۔

## ناک

۱۔ بلند اور بڑی ناک علامت دولت مندی و سعادت کی ہے۔

۲۔ خوب صورت مثل منقار طوطی و خرطوم پہن ہونے سے ذی عقل پرہیزگار صاحبِ اقتدار ہو یعنی طوطے کی چونچ جیسی ٹیڑھی اور بھیلی ہوئی۔

۳۔ جو درازی وکوتہی بلند پستی باریکی وفربہی میں میانہ وخوش اندام وخوشنما ہو تو علامت نیکی کی ہے۔

۴۔ بہت بلند وباریک ولپشتہ دار ہونا علامت سبک ساری کی ہے۔

۵۔ موٹی چھوٹی پست ہونا علامت کوتاہ فہمی (کم عقلی) وپریشانی روزگاری کی ہے۔

## سوراخِ ناک

۱۔ بڑے ہونا بے حیا ہونے کی علامت ہے۔

۲۔ تنگ ہونا ذی عقل اور باحیا ہونے کا نمونہ ہے۔

## کان اور کانوں کی لو

۱۔ اگر لمبے ہوں نیک طینت باثروت (دولتمند) رہے عمر دراز ہو

۲۔ اگر درازی وکوتاہی ولاغری وپہناوری (یعنی بیٹھی ہوئی) بحدِ اعتدال ہو علامت نیکی اور اخلاقی پسندیدگی کی ہے۔

۳۔ نرگوش اگر کنپٹی سے جدا ہوں، علامت خوشحالی کی ہے۔

۴۔ اگر ملے ہوئے مگر باریک ہوں، علامت خوش حالی کی ہے۔

۵۔ اگر کان پر بال ہوں تو علامت محنت ورنج کی ہے۔



## چہرہ

۱۔ کتابی آفتابی چہرہ ہونا خوش نصیبی اور اقبال مندی کی دلیل ہے۔

۲۔ مثل موش (چوہا) وآہو (ہرن) ہونا بدبختی وگداگری کا ثبوت ہے۔

۳۔ پرگوشت وخوب صورتی ہونا نیک مرد یا اولاد ہونے کے آثار ہیں۔

۴۔ پلنگ (چیتا) کے چہرہ ہونے سے صاحبِ ثروت وحشمت ہونے کا ثبوت ہے۔

## زبان

۱۔ سرخ زبان علامت دولت ومال کی ہے۔

۲۔ سفید زبان علامت نکبت وفلاکت ہے۔

## لب

۱۔ سرخ لب علامت سعادت ودولت ہے۔

۲۔ لب ہائے سیاہ علامت نکبت ومفلسی وبے دولتی ہے۔

## دانت

۱۔ باریک دانت مثل انار کے دانے کے علامت دولت وسعادت ہے

۲۔ سفید دانت علامت دولت و مال ہے یا فقیر و ترک دنیا کی ہے۔

## آواز

۱۔ بلند آواز ہونا جاہ وجلال کا ثبوت ہے۔

۲۔ آواز میں بادل کی سی گرج ہونا نیک مردی کے آثار ہیں۔

۳۔ مثلِ طاؤس (مور) کے ہونا دولت مندی و ناموری کا نشان ہے۔

## داڑھی

۱۔ سیاہ ملائم ہونا دولت مندی و ناموری کا نشان ہے۔

۲۔ سرخی مائل ہونا بے رحمی و غصّہ کی علامت ہے۔

## شگافِ دہن

۱۔ چوڑا اور کشادہ منہ ہونا ناقص العقل و پریشان حالی کی علامت ہے۔

۲۔ متوسط کشادگی ہونا اوسط حالت میں بسر ہونے کی دلیل ہے۔

۳۔ تنگ دہن ہونا عمر عیش وطرب میں بسر ہونے کی نشانی ہے۔



## ٹھوڑی

۱۔ مدوّر (گول) ہونا عقل مند و اہلِ فن ہونے کی علامت ہے۔

۲۔ کوتاہ ہونا، عیبی کا نشان ہے۔

۳۔ ٹھوڑی کا خالی ہونا بدخصالی کی علامت ہے۔

۴۔ بلند ہونا، دولت مندی کی دلیل ہے۔

## گردن

۱۔ لمبی ہونے سے شوریدہ بختی و ذلیل ہونے کی دلیل ہے۔

۲۔ متوسط ہونا، اوسط درجہ میں بسر ہونے کی علامت ہے۔

۳۔ کوتاہ ہونا حرامزدگی کی نشانی ہے۔

۴۔ بہت بڑی ہونا چوری کی علامت ہے۔

## خطِ گلو

۱۔ ایک خط ہونا عمر طبعی پر پہنچنے کی دلیل ہے۔

۲۔ دو خط نیک بخت و عقل مند ہونے کی دلیل ہے۔

۳۔ تین خط سے صاحبِ ثروت مگر پُر شکوہ ہونے کا نشان ہے۔

۴۔ چار خط پریشانی اور بے قراری کا حال ظاہر کرتے ہیں۔

## پیٹھ

۱۔ خورد و میانہ علامت دولت و سلطنت ہے۔

۲۔ حدِ اعتدال سے درازی علامت فلاکت نکبت (بے وقوفی) ہے۔

## بازو

۱۔ دراز بازو علامت دانائی و ہوش مندی کی ہے۔

۲۔ متوسط بازو علامت سعادت دولت ہے۔

## ہاتھ

۱۔ اگر داہنا ہاتھ بائیں ہاتھ سے بڑا ہو تو علامت تہوّر و شجاعت کی ہے۔

۲۔ اگر بایاں ہاتھ داہنے ہاتھ سے بڑا ہو تو علامت بے چینی و بدعلی کی ہے۔

## کہنی

۱۔ شیر کی سی کہنی جو پر گوشت و خوش اندام ہو دولت کی علامت ہے۔



۲۔ خشک و باریک بندر کی سی کہنی کے مثل علامت نکبت و فلاکت ہے۔

## انگلیاں

۱۔ اگر چھنگلیا اپنی برابر والی سے بڑی ہو تو اس بات کی علامت ہے کہ یہ شخص مرتبہ میں باپ سے بڑھ جائے گا۔

## پیٹ

۱۔ پُر گوشت جس کو ہندی میں توند کہتے ہیں علامت نعمت و دولت ہے

۲۔ پیٹ کا بڑا اور بے گوشت ہونا علامت نکبت و فلاکت (مفلسی محتاجی کی ہے۔

## ناف

۱۔ عمیق خوش گوشت علامت مال و دولت ہے۔

## ران

۱۔ ران پر گوشت مثل ران آہو علامت دولت و ثروت ہے۔

۲۔ گھوڑے کی ران کے مانند ہونا علامت دہقانی اور کشادہ روزی کی ہے

۳۔ شیر کی ران کی مانند ہونا علامت دولت و مال کی ہے۔

۴۔ بہت بڑی اور کم گوشت و بدنما ہونا ران کا بزدلی کی دلیل ہے

## پنڈلی

۱۔ پنڈلی پر گوشت اور خوش اندام ہونا علامت دولت ہے۔

۲۔ پنڈلی قوی ہونا مثل جاسوس کی پنڈلی کے علامت خوب صورت عورت ملنے کی ہے۔

## پاؤں

۱۔ پاؤں کا خوش اندام و پُر گوشت ہونا علامت سعادت و دولت ہے۔

۲۔ کم گوشت اور تلوے کا گہرا ہونا علامت سعادت و دولت ہے۔

۳۔ تلوے کا پُر گوشت ہونا کہ تلوا زمین پر لگے، علامت بدچلنی ہے۔





# جَدُوَلُ فَالُ الْابجد

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ ا ا ا | ۲ ا ج ج | ۳ ا د ا | ۴ ا د د | ۵ ا ب ا |
| ۶ ا ب د | ۷ ا ج ب | ۸ ا ب ج | ۹ ا ج د | ۱۰ ا د ج |
| ۱۱ ب ب ب | ۱۲ ب ب ا | ۱۳ ب ب د | ۱۴ ب ا ا | ۱۵ ب ب ج |
| ۱۶ ب ب د | ۱۷ ب ا ج | ۱۸ ب ج ا | ۱۹ ب ا د | ۲۰ ب د ا |
| ۲۱ ب ا ب | ۲۲ ب ج ب | ۲۳ ب د ب | ۲۴ ب ج ج | ۲۵ ب ج د |
| ۲۶ ب د ج | ۲۷ ج ج ج | ۲۸ ج ا د | ۲۹ ج د ا | ۳۰ ج ب د |
| ۳۱ ج ا ج | ۳۲ ج د ب | ۳۳ ج ب ج | ۳۴ ج ج د | ۳۵ ج ج ب |
| ۳۶ ج د د | ۳۷ ج ا ب | ۳۸ ج د ج | ۳۹ ج ا ا | ۴۰ ا د ب |
| ۴۱ ا ج ا | ۴۲ ا ا د | ۴۳ ا ا ب | ۴۴ ا ا ج | ۴۵ ا ب ب |
| ۴۶ ج ب ب | ۴۷ د د د | ۴۸ د د ب | ۴۹ د د ج | ۵۰ د د ا |
| ۵۱ د ا ا | ۵۲ د ب ب | ۵۳ د ج ج | ۵۴ د ج د | ۵۵ د ب ج |
| ۵۶ د ا د | ۵۷ د ا ب | ۵۸ د ا ج | ۵۹ د ب ا | ۶۰ د ج ا |
| | ۶۱ د ج ب | ۶۲ د ب د | ۶۳ ج ج ا | |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ، وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ

وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ صَلَّی اللّٰہُ

عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنَ

اما بعد، یہ فالنامہ حضرت دانیال علیہ السلام، حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما حضرت لقمان، حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف منسوب ہے، وہ یہ فرماتے ہیں کہ عامل کو چاہیے کہ بیری کے درخت کی ایک موٹی سی ہری چار انگل کی لکڑی لیکر اسے چھیل کر چوکور (چار کونے) بنالے، پہلے پہلو پر الف (ا) دوسرے پہلو پر بے (ب)، تیسرے پہلو پر جیم (ج) اور چوتھے پہلو پر دال (د) کو لکھے۔ یہ چاروں حروف نیک ساعت میں جمع کیے گئے ہیں۔ یہ بڑے برکت کے حروف ہیں۔ اس فالنامہ کا نام فال الابجد رکھا گیا ہے۔

جاننا چاہیے کہ جب عامل کے پاس کوئی فال کھلوانے کے لیے آئے تو عامل کو چاہیے کہ وہ فال کھلوانے والے کو وضو کرائے۔ پھر اس سے سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) ایک بار اور سورہ اخلاص (قل ہو اللہ شریف) تین بار پڑھوائے۔ اور جن بزرگانِ دین کے نام اوپر لکھے ہیں ان کی روحوں کو ثواب پہنچائے اگر فال والے کو ان کے نام یاد نہ ہوں تو عامل ان کے نام ثواب پہنچاتے وقت اس کو بتاتا جائے۔ پھر عامل فال والے کو وہ لکڑی دے جس پر حروف لکھے ہوئے ہوں اور د



اس سے کہے کہ تم جس نیت سے فال چاہتے ہو اپنے دل میں اس کی نیت کر کے اس لکڑی کو اس تختی پر رڑ کاؤ۔ تین مرتبہ یہ لکڑی رڑ کوائی جائے اور ہر بار لکڑی کے اوپری حصہ پر جو حرف ہو اسے عامل یاد رکھے۔ یا کاغذ پر لکھ لے، پھر ان تینوں حرفوں کو ترتیب وار لکھے۔ مثلاً پہلی بار الف تھا دوسری بار جیم تھا اور تیسری بار دال، ان تینوں حرفوں کو اس ترتیب (اج د) سے لکھ لے اب جدول میں دیکھے۔ جدول کے خانوں میں سے کسی خانے میں یہ تینوں حروف اسی ترتیب سے لکھے ہوئے ملیں گے اور ان حروف کے اوپر نو کا نمبر لکھا ہوگا اب فالنامہ میں اسی نمبر پر یہ حروف اس شکل [اب ج] میں ملیں گے وہیں فال کا حال لکھا ہوا ہوگا اس کو پڑھ کر پورا حال معلوم ہو جائے گا۔

# فال نامہ ابجد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

[ا ا ا]

اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا ط حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔ اے فال کھلوانے والے تو نے جو نیت کی ہے وہ مبارک ہے اور تجھے کوئی غم والم نہ ہوگا۔ اور اپنا دل خوش رکھ اور اپنی ہر مراد میں کامیاب ہوگا۔ اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے! تو نے جو نیت کی ہے حق تعالیٰ تیرے تمام کام بہتر بنائے گا، اور تجھے بھلائیاں حاصل ہوں گی۔

٢
**اج ج** وَ اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں کہ
اے فال والے خدا کی نعمتوں کا شکر ادا کر تاکہ تیری روزی اور زیادہ ہو جائے
اور دیکھ کبھی ناشکری نہ کرنا۔ خدا کی نعمتیں تجھ پر ہوتی رہیں گی۔ سفر و حضر میں تیرے مال کی
خدا حفاظت کریگا حضرت لقمان حکیم فرماتے ہیں کہ ہمیشہ تو خدا تعالیٰ سے مدد مانگتا رہ۔
اور ہر وقت خدا کا دھیان رکھ۔ جو چیز تیری گم ہو گئی ہے وہ تجھے ضرور ملے اور اس سے
بھی زیادہ بہتر مہربانی ہو، صدق دل سے انشاء اللہ تعالیٰ کہہ۔

٣
**ا د ا** يُرْزَقُوْنَ فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ط وَ
يَسْتَبْشِرُوْنَ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اے فال والے
خدا تعالیٰ کا شکر ادا کر، خدا تعالیٰ تیری سب بلاؤں کو دور فرمائے گا۔ حضرت حکیم
لقمان فرماتے ہیں اے فال والے صبر کر، اور تو نے جو خواب دیکھا ہے۔ ابھی تو
اپنے کام میں لگا رہ۔ انشاء اللہ تعالیٰ کہہ لے۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے
ہیں کہ اے فال والے تجھے اور تیرے دوستوں کو خوش خبری ہو کہ تجھ پر روزی
کے دروازے کھل جائیں گے۔ تو دشمنوں پر فتح پائے گا۔ اور تیرے کام درست
ہو جائیں گے۔

٤
**ا د د** وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ اَجْمَعِيْنَ ط حضرت دانیال
علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اے فال والے لوگوں نے تجھے بہت کچھ سمجھایا
لیکن تجھ پر کچھ اثر نہ ہوا اور نہ دوستوں کا کہنا مانا تو نے اپنا مال برباد کر کے رنج اٹھایا خدا
کیلئے ایسے کام نہ کر، غریبوں محتاجوں کو صدقہ و خیرات دے اور صبر کر اور برے کام سے
دور رہ۔ تاکہ خدا تعالیٰ تیرے کام درست فرمائے۔



حضرت لقمانؑ فرماتے ہیں کہ جو تیری نصیحت نہ مانے اس سے دور رہ، تاکہ تیرے سب
کام انجام کو پہنچیں تو خود سمجھ دار ہے حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے اگر
تو دانا ہے تو ان کاموں سے بچ۔ دیکھ جو شخص خردمند اور دانا ہوتا ہے وہ کبھی زہر نہیں
کھاتا اور وہ ان ہونی کا کبھی طالب نہیں ہوتا۔

٥
**اب ا** يُبَشِّرُهُمْ رَبُّهُمْ بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ ط حضرت دانیال
علیہ السلام فرماتے ہیں اے فال والے تجھے اس فال سے کشادگی رزق
کی خوشخبری ہو اور ہر طرح تو کامیاب ہو گا اور تو کسی کی جانب سے خوف نہ کر تیرے
تمام رنج و غم، راحت و آرام سے بدل جائیں گے صدقِ دل سے انشاء اللہ تعالیٰ
کہہ لے۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تجھے بشارت ہو تیری روزی
کشادہ ہوگی۔ تو گنج و نعمت میں زندگی گذارے گا اور تو محنت و مشقت میں سستی اور
کاہلی نہ کر۔ تیرا مقصد ضرور حاصل ہوگا۔

٦
**اب د** قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا هُوَ مَوْلٰنَا ط حضرت
امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت موسیٰ و
حضرت ہارون علیہما السلام کی ہے۔ یہ فال تیری مبارک ہے اور تیرے سب
کام اور تیری سب امیدیں پوری ہوں گی اور تجھے ایک خوشی بہت جلد حاصل
ہوگی اس کے علاوہ تو بہت سی خوشیاں دیکھے گا۔
کہہ انشاء اللہ تعالیٰ۔

٧
**اج ب** اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ط حضرت امام
جعفرؒ فرماتے ہیں، تیری فال حضرت ہود علیہ السلام کی فال

ہے تیرے بدخواہ تیری تونگری پر حسد کرتے ہیں لیکن تیرا خدا مددگار ہے یہ سال تیرے
لیے بہت مبارک ہے تجھے بہت بھلائیاں حاصل ہونگی اور اگر تیری کوئی چیز گم
ہوگئی ہے وہ تجھے بہت جلد مل جائے گی۔ اور اگر تیرا کوئی آدمی غائب ہوگیا
ہے وہ جلد آجائے گا۔

٨

| اب ج |

كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے
ہیں اے فال والے تو اپنا دل خوش رکھ اور اسی حال میں تو شادمان ہوگا
اور اگر بیمار ہے تو جلد صحت پائے گا اگر تیری تھوڑی سی بھی طلب ہے وہ پوری ہوگی تیری فال
سے دوست خوش ہوں گے اور تیرے دشمن سرنگوں ہوں گے۔ انشاء اللہ۔

٩

| اج د |

كُلُوْا مِنْ طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ط حضرت لقمان فرماتے ہیں اے
فال والے گھبرا نہیں خدائے قدوس تجھے دشمنوں کی زد سے بچائے
گا اور تیرے کاروبار میں خیر و برکت ہوگی۔ تو ہر حال میں خدا کا شکر کر اور حضرت امام جعفر
صادق فرماتے ہیں اے فال والے تجھے خوشخبری ہو کہ خدائے عزیز و برتر تجھے دنیا میں
عزیز و مکرم فرمائے گا۔ اور وہ تجھے کثرت سے روزی دے گا اور تیرے تمام کام درست
فرمائے گا۔ اور تو تمام غموں سے بے غم ہو جائے گا۔

١٠

| ا د ج |

فَنَادٰى فِي الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ
كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے
تیری فال حضرت یونس علیہ السلام کی ہے غم نہ کر، تیری خوشی بالکل تیرے قریب آچکی ہے
اور یہ سال تیرے لیے بڑی برکت والا ہے۔
انشاء اللہ تعالیٰ کہہ۔



١١

| ب ب ب |

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ وَرَاَيْتَ النَّاسَ ط حضرت امام جعفر
صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت ادریس علیہ السلام کی ہے
چونکہ خدائے برتر نے ان کی مدد فرمائی تھی تو اپنی کامیابی پر خوش ہو اور تو ہر غم سے
نجات پائے گا اور تیرے کاروبار اونچے ہوں گے۔ اور تیرے تمام مقصود پورے
ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

١٢

| ب ب ا |

وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ط حضرت امام جعفر صادق رضؓ فرماتے
ہیں اے فال والے اپنے کام میں جلدی نہ کر، صبر کر، آخر تیرا کام تو ہو کر رہے
گا اور تو اپنے دل میں جو خیال رکھتا ہے اس سے باز آ، ورنہ تو جان۔

١٣

| ب ب د |

اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالْجِبَالِ ط
حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری بڑی اُمید
پوری ہوگی بہت فائدہ حاصل ہوگا۔ تیری روزہ کشادہ ہوگی۔ تیرے تمام کام درست
ہوں گے۔ تیری حاجت پوری ہوگی۔ شک اپنے دل سے نکال، تیرے دشمن ذلیل
و خوار ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

١٤

| ب ا ا |

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ط حضرت امام
جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت لوط علیہ السلام کی
ہے تجھے اس کام میں خوش ہونا چاہیے۔ اپنے حق کام میں لگا رہ، تاکہ خدائے برتر تجھے
اس کام میں بڑی خوشی ہوگا۔ اگر تیرا نکاح کرنے کا ارادہ ہے یا جیسی بھی طلب ہے
تجھے اس کام میں بڑی خوشی ہوگی۔ اگر تیرا نکاح کرنے کا ارادہ ہے یا جیسی
بھی طلب ہے وہ سب حاصل ہوگی۔ یہ تیری فال مبارک ہے۔

۱۵ ب ب ج

قَالَ لَا تَخَفْ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی فال ہے تجھے ایک سفر درپیش ہے وہ تیرے لیے مبارک ہے، تیری حاجت پوری ہوگی۔ جس قدر تو سفر کرے گا تیرے لیے بہتر ہوں گے اور اگر تو نے کسی اور کام کا ارادہ کر لیا ہے تو وہ بھی پورا ہوگا۔ حضرت خضر فرماتے ہیں تو اپنی مراد کو ضرور حاصل ہوگا۔

انشاء اللہ تعالیٰ۔

۱۶ ب ب د

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اصْبِرُوْا وَصَابِرُوْا وَرَابِطُوْا وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں۔ اے فال والے تو اس کام سے بچ یہ کام اچھا نہیں ہے۔ جلدی کرنا شیطان کا کام ہے تجھے کچھ دنوں صبر کرنا چاہیے محتاجوں کو کچھ صدقہ دینا چاہیے تو خدائے برتر سے مدد مانگ تاکہ تیری آفت دور ہو، تیرے سب کام درست ہو جائیں گے۔

انشاء اللہ تعالیٰ۔

۱۷ ب ا ج

وَاَسْبَغَ عَلَيْكُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّبَاطِنَةً ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت شعیب علیہ السلام کی فال ہے خدا تعالیٰ اپنی نعمتیں تجھے پوری عطا فرمائے گا۔ تیری جو چیز گم ہو گئی ہے وہ تجھے ضرور ملے گی۔ اور جو تیری مراد ہے وہ پوری ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

۱۸ ب ج ا

يَوْمَ تُقَلَّبُ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ يَقُوْلُوْنَ يٰلَيْتَنَا ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے اس اندیشے سے بچ تاکہ تو کسی بلا



میں گرفتار نہ ہو اور اس نیت سے دور رہ، کیونکہ تیری یہ نیت اچھی نہیں ہے، تو خدا سے دعا کر کہ بلا تجھے نہ پہنچے کچھ صدقہ دے، تاکہ خدائے کریم تجھ سے یہ بلا دور فرمائے۔ آگے تو جان۔

۱۹ ب ا د

وَاللّٰهُ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ ط حضرت امام جعفر فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت جرجیس علیہ السلام کی ہے اس کام میں تجھے کچھ دولت ملے گی اور تیری حالت اچھی ہو جائے گی اور تیری روزی کشادہ ہو جائے گی۔ اور تو اپنے دشمن پر فتح پائے گا۔

۲۰ ب د ا

قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْنَ مِنْ اَبْصَارِهِمْ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے اس کام کا خیال تک نہ کر، اس نیت سے باز رہ۔ کچھ ضرورت نہیں، اگر یہ کام کرے گا، رنج اٹھائے گا۔ اور تو بڑا پچھتائیگا باقی تو اچھی طرح سمجھ لے۔

۲۱ ب ا ب

وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا مَّقْضِيًّا ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے چند دن گزر چکے ہیں تجھے کچھ رنج و ملال پہنچے، خدائے برتر نے انھیں دور فرما دیا اب تجھے خدا کا شکر ادا کرنا چاہیے اور تجھے کسی غائب شخص سے کچھ فیض پہنچے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۲۲ ب ج ب

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت دانیال علیہ السلام کی ہے تجھے بالکل یقین کرنا چاہیے تو اپنے دشمن پر فتح پائے گا، اگر تو دشمن سے ڈرتا ہے تو تجھے اس سے ڈرنا نہ چاہیے۔

۲۳

**ب د ب**

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تجھے اس کام میں بڑا فائدہ ہوگا۔ خدائے برتر آج تجھے بڑی خوشیاں دکھائے گا۔ تنگ دل نہ ہو خوش رہ۔ تیرے دن بہت مبارک ہیں تجھ پر غیب کے دروازے کھل جائیں گے تو جو مانگے گا خدا تجھے دیگا اور تو سارے غم بھول جائے گا اور تیرا روزگار بہتر رہے گا واللہ اعلم۔

۲۴

**ب ج**

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ط اے فال والے اس کام میں تیری کوشش کرنا بیکار ہے تجھے ابھی صبر کرنا چاہیے، صبر سے بگڑے کام ٹھیک ہو جاتے ہیں توبہ کا دروازہ کھلا ہوا ہے۔ توبہ کرتا کہ تو کسی بلاء میں گرفتار نہ ہو اور صبر سے تو بھلائیاں ہی دیکھے گا۔

۲۵

**ب ج د**

اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ یُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تو نے جو نیت کی ہے تو اس نیت سے باز آ، اور اس سے بچ۔ اس سے تیرے ہاتھ کچھ نہ لگے گا۔ اپنے لیے مصیبت مول نہ لے۔ خدائے تعالیٰ سے رستکاری طلب کر تاکہ تو کسی بلا میں مبتلا نہ ہو۔ باقی تو جان۔

۲۶

**ب د ج**

یٰیَحْیٰی خُذِ الْکِتٰبَ بِقُوَّةٍ ج وَاٰتَیْنٰهُ الْحُکْمَ صَبِیًّا ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال حضرت یحییٰ علیہ السلام کی فال ہے۔ اس کام سے اندیشہ نہ کر اور غم نہ کر۔ تجھے کچھ بدگمانی پیدا ہوگئی ہے۔ تیری مراد پوری ہوگی۔ اگر تیری کوئی حاجت ہے، پوری ہوگی۔ اگر تو بیمار ہے تو اچھا ہو جائے گا۔ اگر تیرا کوئی عزیز سفر میں ہے خیریت سے واپس آئیگا



اور جو کچھ تو چاہے گا ملے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۲۷

**ج ج ج**

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں نعمت، دولت و قوت تجھے ضرور ملے گی۔ وہ وقت قریب آچکا ہے کہ تیرے سب کام درست ہو جائیں گے۔ حضرت لقمان فرماتے ہیں اگر تیری نیت سفر کرنے کی ہے تو اس سفر میں تیری مرادیں حاصل ہوں گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں۔ اے فال والے تجھے خوش خبری ہو سلامت سے رہنے کی۔ اور غم سے نجات حاصل ہونے کی۔ تیرے مطلب کام درست ہو جائینگے تجھے امید کے پورے ہونگی جو آس لگی ہوئی ہے وہ اچھے طریقے سے پوری ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۲۸

**ج ا د**

مَا کَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ ط حضرت عبداللہ ابن عباس فرماتے ہیں تجھے کوئی غم نہیں پہنچے گا جو تجھ سے غائب ہو گیا ہے اس سے تو شادمان ہو گا۔ اگر تو بیمار ہے تو صحت پائیگا حضرت لقمان فرماتے ہیں۔ تیری بڑی عزت ہو گی۔ اس لیے کہ تیری فال مشتری کی ہے تجھے بڑی کامیابی ہو گی حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تیری فال سیدنا سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی فال ہے اپنی کامیابی پر اور اپنی خوش قسمتی پر خوش ہو تیرے سب اندوہ وغم رخصت ہوئے اب راحت ہی راحت ہے۔

۲۹

**ج د ا**

اَلَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں یہ فال بہت سی نعمتوں پر دلالت کرتی ہے حضرت لقمان فرماتے ہیں یہ فال خوشدلی اور خوشحالی کی ہے۔ اور گم شدہ چیز کے ملنے پر خوشی ہوگی

حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اس کام میں تجھے خوشی حاصل ہو گی۔

۳۰ — ج ب د

قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں یہ فال بزرگی کی دلیل ہے۔ تجھے خلق سے بہت فائدہ پہنچے گا تیری دولت بہت ہو گی کہہ انشاءاللہ تعالیٰ۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے خدا تیرا نگہبان ہے بس تو اسی سے ڈرتا رہ۔ تیرا یہ کام پورا ہوگا اور تو بہت خوش رہے گا۔

۳۱ — ج ر ج

اَوْ كَصَيِّبٍ مِّنَ السَّمَآءِ فِيْهِ ظُلُمٰتٌ وَّرَعْدٌ وَّبَرْقٌ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں جو کام کر سوچ سمجھ کر کر۔ اور دشمن سے غافل نہ رہ۔ حضرت لقمان فرماتے ہیں، جلدی نہ کر، اور چند روز صبر کر ایسا نہ ہو کہ تو کسی بلا میں گرفتار ہو جائے۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے! ہوشیار رہ۔ بقول پیرانِ زمان کوئی ایسا کام نہ کر جس سے شرمندگی اٹھانی پڑے۔

۳۲ — ج د ب

لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں اس سے دور رہ اور اس سے پرہیز کر اور تو اپنا راز کسی پر ظاہر نہ کر اور تو صبر کر، اور اس کام کو چھوڑ۔ اور آبِ رواں کے اندر اینٹ پھینکنے سے پانی رکا نہیں کرتا۔ صبر کر، تیرا کام صبر کرنے سے بن جائیگا باقی تو جان۔ اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے ان کاموں میں کوشش نہ کر، اسی میں تیرے لیے بہتری ہے۔

۳۳ — ج ب ج

فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے فتح وکشادگی کی آمد ہے۔ تنگ دل نہ ہو۔



خدا کی نعمتیں تجھ پر زیادہ ہونگی تیرے بند کاروبار کھل جائیں گے اور حاسدوں سے تو نڈر ہو جائے گا۔ اور تیری روزی کشادہ ہو گی۔ اور تیرا انجام بخیر ہو گا۔

۳۴ — ج د د

وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں تیرا ستارہ نحس تھا۔ اب سعد ہو گیا اس کے بعد تجھے قوت اور دولت ملیگی اور تو مراد کو پہنچے گا اور حکیم حضرت لقمان فرماتے ہیں تیری مثال اس مرد کی سی ہے۔ جو نا امید ہو چکا ہے اور اچانک اس کا کام بن جائے۔ اور پھر آرام ہی آرام ہے اور اس کے بعد تجھے عزت اور دولت ملے گی حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے! تجھے خوش خبری ہو کہ خوف سے بے خوف ہو گیا۔ رنج کے عوض گنج اور درد وغم کے عوض خوشیاں حاصل ہوں گی۔ خدا پر بھروسہ کر اور اس سے ہر وقت مدد مانگ۔

۳۵ — ج ج ب

اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں یہ فال مراد کے پورے ہونے میں دلیل ہے دس دن تک کے بعد مراد پوری ہو گی۔ اور سب کام درست ہو جائیں گے اور حضرت لقمان فرماتے ہیں، تیرا طالع سیدھا ہو گیا ہے تجھے راحت ملے گی، اور تیرے سب کام درست ہوں گے۔ سچ بولنے کی عادت ڈال اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں۔ اے فال والے نیک ستارہ اور تو اس کام سے خوش رہ تیری مراد جلد پوری ہوگی۔ تجھے چند دنوں میں بہت خوشیاں حاصل ہوں گی ان سے تو بہت خوش ہو گا۔

انشاءاللہ تعالیٰ کہہ۔

۳۶
وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط حضرت امام

| ج د د |
| --- |

جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے اس کام میں کوشش نہ کر، اچھی کام نہ ہوگا اور اپنے اوپر تو ملامت نہ کر اور خیانت سے پرہیز کر۔

۳۷
اَلَّذِيْنَ يَتَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے

| ج ا ب |
| --- |

ہیں، اس فال میں خدا کی مدد ہوگی۔ اور تیرے تمام کام پورے ہونگے۔ اور حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں، تیرے طالع کا ستارہ قوی ہے تیری تمام مرادیں پوری ہونگی اور تو رنج و غم سے چھٹکارا پائے گا۔ اور اپنے دشمنوں سے نڈر ہو جائیگا، اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے! تجھے ان کاموں کے پورا ہونے کی خوشخبری ہو اور تو نے جو نیت کی ہے، اچھی ہے۔

۳۸
وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ ط حضرت لقمان حکیم فرماتے ہیں

| ج د ج |
| --- |

اس وقت تو پریشان ہے جب تیرا یہ حال ہوگیا تو اب خوابِ غفلت سے بیدار ہوا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں، اے فال والے جلدی نہ کر اپنا دل خدا سے لگا اور اس سے مدد مانگ، توبہ استغفار کر، تاکہ تیرا دشمن ذلیل ہو۔

۳۹
وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِيْ اَنْفُسِكُمْ فَاحْذَرُوْهُ ط حضرت

| ج ا ا |
| --- |

دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں، اس کام سے ہاتھ اٹھا کیے ہوئے کام کو نہ کر۔ یہ کام اچھا نہیں۔ حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں تو اپنے کو دوبارہ ہلاکت میں نہ ڈال۔ خدائے برتر اپنی کتاب میں فرماتا ہے۔ وَلَا تُلْقُوْا بِاَيْدِيْكُمْ اِلَى التَّهْلُكَةِ ط اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں، اے فال والے اس کام سے



بچ اور اپنے دشمن سے دور رہ، اور وہ کچھ زناکاری نہ کر، پچھتائے گا۔

۴۰
وَكُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ ط حضرت دانیال علیہ السلام

| ا د ب |
| --- |

فرماتے ہیں اس کام میں جلدی نہ کر اور دشمن سے دور رہ۔ تاکہ تو کسی بلا میں گرفتار نہ ہو حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں لوگوں نے تجھے بہت سمجھایا تو نے نہ مانا اور تو نے اپنے کو ہلاکت میں ڈال دیا۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں منافق لوگوں سے دور رہ۔

۴۱
حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ط

| ا ج ا |
| --- |

حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں جو نیک و بد کرتا ہے اپنے لیے کرتا ہے۔ خدا حافظ و ناصر ہے حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں دل خوش رکھ جو تو مانگے گا ملے گا۔ اور تیرا مقصود بہت جلد حاصل ہوگا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اس کام میں چند روز تو اور محنت کر اور کچھ خرچ بھی کر، یہ دوست نہیں۔ ان سے نقصان اٹھائے گا۔ اور تو دل قوی رکھ۔ تیرا دوست (خدا) بہت قوی ہے۔

۴۲
وَاحْذَرْهُمْ اَنْ يَّفْتِنُوْكَ عَنْۢ بَعْضِ مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ ط

| ا ا د |
| --- |

حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں اس کام میں چند روز اور محنت کر اور کچھ خرچ بھی کر یہ تابع ہو جائے گا۔ اگر تو کسی سے یہ کہے گا اس سے تجھے کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں اپنے کام کا انجام سوچ۔ یہ کام ہونیوالا نہیں ہے۔ اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے یہ کام اچھا نہیں ہے بلکہ اس میں اندیشہ اور خطرہ ہے۔ خدا پر بھروسہ کر وہی کام بنانیوالا ہے

۴۳

| ا ا ب |
|---|

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں اگر تو نے کچھ دنوں صبر کر لیا تو تیرا کام ہو جائے گا۔ اب اس وقت کوشش کرنا بے سود ہے باقی تو جان اور حضرت عبداللہ بن عباس فرماتے ہیں لوگ تجھ پر حسد کرتے ہیں تو ان لوگوں سے بچ ورنہ نقصان اٹھائے گا۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے تو اپنے اس ارادہ میں صبر کر اور خدا پر بھروسہ رکھ اگر تو نے ایسا کیا تو پھر نقصان اٹھائے گا۔

۴۴

| ا ا ج |
|---|

يُرْزَقُوْنَ فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے۔ تیرا رنج و غم دور ہو گیا بس راحت ہی راحت ہے دل خوش رکھ، تیری مراد پوری ہوگی۔ آمین کہہ۔

۴۵

| ا ب ب |
|---|

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَالْاَنْصَابُ وَالْاَزْلَامُ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں کام کا آغاز و انجام سوچ۔ دیکھ دشمن گھات میں ہے۔ اور حکیم لقمان فرماتے ہیں جو کچھ خرچ کر رہا ہے وہ ضائع ہو رہا ہے وہ اس طرح جیسے جاری پانی میں اینٹ مارنے والا ہوتا ہے۔ سلامتی اسی میں ہے اس کام سے باز آ، اور حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے! دشمنی سے پرہیز کر، نادان لوگوں اور عورتوں کے کہنے پر کوئی کام نہ کر۔

۴۶

| ج ب ب |
|---|

لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں تیرے برابر کوئی بھی بیوقوف ہے گھر کی کنجی جہاں تو رکھتا ہے وہاں ہو گی۔ جب گھر سے باہر آتا ہے تو پریشان ہوتا



ہے اور حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں تیرے اس ارادہ میں فائدہ نہیں ہے۔

۴۷

| د د د |
|---|

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ وَرَاَيْتَ النَّاسَ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں تو کچھ اندیشہ نہ کر، تیری مراد پوری ہوگی حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں اس فال سے پہلی بات گئی اب اس کا بدل ہوگا۔ خدا کے فضل و کرم سے۔ حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں اے فال والے! دشمنوں پر فتح یابی کی تجھے خوشخبری ہو۔ اور جو تو خدا سے مانگے گا ملے گا۔

۴۸

| د د ب |
|---|

فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں تو کون ہے کہ گمشدہ چیز بھی تجھے مل جائے حضرت حکیم لقمان فرماتے ہیں تیرا طالع سعد ہو گیا ہے۔ اب تو روزانہ اپنے دوستوں اور اپنے عزیزوں سے بھلائیاں دیکھے گا۔ اور جس بات کا تجھے اندیشہ ہے دور ہو جائیگا۔ اور حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں۔ اے فال والے، خوش ہو، روشنی آچکی ہے تیرا کام ضرور پورا ہوگا۔

۴۹

| د د ج |
|---|

اِلَيْهِ يَصْعَدُ الْكَلِمُ الطَّيِّبُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اے فال والے تو نے جو نیت کر رکھی ہے اس میں جلدی نہ کر۔ خدا نے تجھے جو دے رکھا ہے قناعت کر اس سے زیادہ طلب نہ کر۔ تو زیادہ زحمت نہ اٹھا، روزی دینے والا تیرا خدا ہے۔ تیری قسمت کا تجھے ضرور ملے گا، صبر کر تو مراد کو پہنچے گا۔

۵۰

| د د ا |
|---|

اِنْ يَّنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ ط حضرت دانیال علیہ السلام فرماتے ہیں اگر تیرا سفر کرنے کا ارادہ ہے یا کسی تجارت کرنے کی نیت

ہے تو یہ ارادہ اور یہ نیت تیرے لیے بہت مفید ہے۔ حضرت جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اے فال والے! تجھے دولت وسعادت ملے گی۔ جس طرح تیرا دل چاہتا ہے بالکل اس کے موافق۔ انشاء اللہ۔

۵۱ | د ا ا |
خُذُوْهُ فَغُلُّوْهُ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اے فال والے تیری یہ نیت اچھی نہیں ہے اس نیت کو چھوڑ اور ابھی صبر کر، اپنی احتیاط کر، تیری مراد ضروری پوری ہوگی۔

۵۲ | د ب ب |
وَاَمَّا الَّذِيْنَ فَسَقُوْا فَمَاْوٰهُمُ النَّارُ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں۔ یہ آیت فاسقوں کیلیے نازل ہوئی ہے۔ اس نیت سے باز آ ورنہ تو کسی مصیبت میں گرفتار ہوجائے گا۔ اور بادشاہوں سے دور رہ۔ اور ناپاک لوگوں سے بچ اور اپنا راز کسی سے نہ کہنا۔ تو ہمیشہ امان میں رہے گا۔

۵۳ | د ج ج |
فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اے فال والے تجھے خوش خبری ہو تیرا یہ ارادہ بہت اچھا ہے تجھے مبارک ہو جو کچھ تو چاہتا ہے تجھے ضرور ملے گا، تیری مراد پوری ہوگی۔ تیری نیت بہت جلد پوری ہوگی۔ یقین رکھ۔

۵۴ | د ج د |
وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اے فال والے! تجھے خوشخبری ہو، یہ فال بہت اچھی ہے اور تیری یہ نیت درست ہے۔ اسی کو اختیار کر۔ جو کچھ تو کرنا چاہتا ہے کر، تیری مراد پوری ہوگی۔ تیری روزی کشادہ ہوگی۔ اور تیرا قرض بھی ادا ہوجائے گا۔ تجھے دولت ملے گی۔ جس سے تو بہت خوش ہوگا۔



۵۵ | د ج ب |
وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں، اے فال والے! تو نے جو نیت کر لی ہے تجھے بشارت ہو، اپنے دل میں بھلائی کی امید رکھ، دل تنگ نہ رکھ۔ تیرے بند کام سب کھل جائیں گے۔

۵۶ | د ا د |
وَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا ط حضرت امام جعفر صادق فرماتے ہیں، اے فال والے تو نے جو نیت کی ہے ابھی تجھے صبر کرنا چاہیے، صبر سے سب کام بن جاتے ہیں اگر تو نے جلدی کی تو تو بہت پشیمان ہوگا اس نیت کو چھوڑ دے ابھی یہ کام نہ کر، تیری مراد پوری ہوگی۔

۵۷ | د ا ب |
لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں، اے فال والے! تجھے خوش خبری ہو کہ تو نے جو نیت کی ہے نہایت ہی اچھی ہے تجھے بہت مال ملے گا۔ اگر تیرا سفر کا ارادہ ہے بہت اچھا ہے اس سفر میں تجارت کا خیال ہے اس میں بہت نفع ہوگا۔

۵۸ | د ا ج |
وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں اے فال والے! اس نیت سے باز آ، اور خدا پر بھروسہ کر، اور جو لوگ تجھے نصیحت کرتے ہیں۔ ان کی نصیحت قبول کر۔

۵۹ | د ا ب |
اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط حضرت امام جعفر صادقؓ فرماتے ہیں۔ اے فال والے! تیری نیت اچھی ہے تو بہت خیر وخوبی پائے گا۔ اگر تیرا مال ضائع ہوگیا ہے تو اس کا بدلہ ملے گا سفر بھی تیرے لیے مفید ہے۔

۶۰ جَزَآءُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ط حضرت امام جعفر صادق رضؓ فرماتے ہیں اے

| دج ا |
|---|

فال والے! تیری فال بہت اچھی ہے تو جن بلاؤں میں گھرا ہوا ہے تجھے ان بلاؤں سے رہائی ملے گی۔ اگر نکاح کرنیکا ارادہ ہے، مبارک ہے، خُدا تجھے نیک فرزند دے گا۔ اگر سفر کا خیال ہے تو سفر کر، اگر تیرا کوئی عزیز غائب ہے وہ جلد آئے گا تیری ہر مراد پوری ہوگی۔

۶۱ رَبِّ اغْفِرْلِیْ وَهَبْ لِیْ ط حضرت امام جعفر صادق رضؓ فرماتے ہیں اے

| دج ب |
|---|

فال والے! جو تو نے نیّت کی ہے وہ بہت اچھی ہے اس نیّت سے تجھے بہت فائدہ پہنچے گا۔ کوشش میں لگا رہ۔ تیری مراد پوری ہوگی، تیرا غائب عزیز بھی جلد آئے گا۔ تو بہت شاداں ہوگا۔ ہر اعتبار سے انجام اچھا ہوگا اور تیری ہر مراد پوری ہوگی۔

۶۲ وَلَوْ شِئْنَا لَاٰتَیْنَا كُلَّ نَفْسٍ هُدٰىهَا ط حضرت امام جعفر صادق رضؓ

| دب د |
|---|

فرماتے ہیں اے فال والے! تجھے خوش خبری ہو کہ تو اپنی نیت درست رکھ اور خدا سے عافیت مانگ، تجھے عافیت ملے گی۔ جو تو کام کر رہا ہے ان میں تجھے خوشی ملے گی۔ تیری روزی کے بند دروازے کھل جائیں گے۔ اب تجھے کچھ رنج وغم نہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۶۳ وَلَئِنْ صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَیْرٌ لِّلصّٰبِرِیْنَ ط حضرت دانیال

| ج ج ا |
|---|

علیہ السلام فرماتے ہیں جلدی نہ کر، ورنہ پشیمانی ہوگی۔ صبر کر، تیری مراد پوری ہوگی۔ آمین کہہ۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضؓ فرماتے ہیں اگر تیرا سفر کا ارادہ ہے تو سفر نہ کر، ابھی ٹھہر ارہ۔ اگر سفر کیا پچھتائے گا اگر بیمار ہے تو کچھ



صدقہ دے۔ اگر تیرا کوئی عزیز غائب ہے، ابھی نہیں آئے گا اور حضرت امام جعفر صادق رضؓ فرماتے ہیں،

"اے فال والے! تو جس قدر محنت ومشقت اور رنج اٹھائے گا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ اس کام کا ارادہ چھوڑ کر۔ کچھ دنوں ابھی صبر کر، تیرا کام ضرور ہوگا اور تیری مراد پوری ہوگی"۔

انشاء اللہ تعالیٰ۔

وَاٰخِرُ دَعْوٰنَآ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ط



# ہدایت

حضرات! اس مجربات میں جس قدر بھی عملیات ہیں، وہ سب فقیر کے آزمودہ ہیں اس میں کوئی بھی ایسا عمل نہیں ہے جو خطا کر جائے ہاں اگر کسی عامل ہی سے کچھ فروگذاشت اور بھول چوک ہو جائے اور عمل کام نہ دے وہ امر آخر ہے ورنہ اپنا تجربہ تو یہی ہے کہ اس مجربات کا ہر ایک عمل اپنی جگہ پر تیر بہدف کا کام دیتا ہے یہ بالکل صحیح ہے کہ عاملین کے لیے متقی پرہیزگار ہونا بہت ضروری ہے۔

عاملین حضرات کو چاہیے کہ ہر حال میں خدائے قدوس کی ذات پر نگاہ رکھیں اور نہایت ہی خشوع و خضوع سے عمل پیرا ہوں اگر ان باتوں کے ہوتے ہوئے بھی کوئی عمل کامیاب نہ ہو تو یہی سمجھنا چاہیے کہ خدائے برتر کی مشیت (اِنِ الْحُکْمُ اِلَّا لِلّٰہِ ط) یہ سب کچھ اسی کے قبضہ میں ہے۔

فقط

مظہر عزیز الرحمٰن پانی پتی غفرلہٗ

۱۳۸۰ھ

حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصافِ جمیلہ، کمالاتِ جلیلہ
اور سیرتِ طیبہ

# سرور القلوب

## بذکرِ المحبوب

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

امام المتکلمین مولانا شاہ نقی علی خاں بریلوی قدس سرہ العزیز
۱۲۴۶ھ ——— ۱۲۹۷ھ
۱۸۳۰ء ——— ۱۸۸۰ء
والد ماجد امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ

شبیر برادرز ○ اردو بازار لاہور ۲